| | |
|---|---|
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اورانہوں نے نیک اعمال کیے |
| فِیۡ رَوۡضٰتِ الۡجَنّٰتِ ۚ | جنتوں کے باغات میں ہونگے |
| لَهُمۡ مَّا يَشَآءُوۡنَ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ ؕ | انکے لیے انکے رب کے پاس جو وہ چاہیں گے ہوگا |
| ذٰلِكَ هُوَ الۡفَضۡلُ الۡكَبِيۡرُ ﴿22﴾ | یہی بہت بڑا فضل ہے۔ ﴿22﴾ |
| ذٰلِكَ الَّذِیۡ يُبَشِّرُ اللّٰهُ | (یہی) وہ (انعام) ہے جس کی اللہ خوشخبری دیتا ہے |
| عِبَادَهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | اپنے (ان) بندوں کو جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ | اورانہوں نے نیک اعمال کیے |
| قُلۡ لَّاۤ اَسۡـَٔلُكُمۡ عَلَيۡهِ اَجۡرًا | آپ کہہ دیجیے نہیں میں مانگتا تم سے اس پر کوئی صلہ |
| اِلَّا الۡمَوَدَّةَ فِی الۡقُرۡبٰى ؕ | مگر رشتہ داری کی (وجہ سے) محبت ودوستی (کا خیال تو رکھو) |
| وَمَنۡ يَّقۡتَرِفۡ حَسَنَةً | اور جو نیکی کماتا ہے |
| نَّزِدۡ لَهٗ | (تو) ہم زیادہ کر دیتے ہیں اس کے لیے |
| فِيۡهَا حُسۡنًا ؕ | اس میں بھلائی (خوبی) کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَمِلُوا : عمل، اعمال صالحہ، معمول زندگی۔ | اَسۡـَٔلُكُمۡ : سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ |
| الصّٰلِحٰتِ : اصلاح، صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ | عَلَيۡهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| فِیۡ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ | اَجۡرًا : اجروثواب، اجرعظیم، اجرت۔ |
| رَوۡضٰتِ : روضہ رسول، روضۃ لاطفال، ریاض الجنۃ۔ | اِلَّا : اِلا ماشاءاللہ، اِلاقلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| يَشَآءُوۡنَ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | الۡمَوَدَّةَ : مودت ومحبت۔ |
| الۡفَضۡلُ : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | الۡقُرۡبٰى : قرب، قریب، مقرب، قرابت۔ |
| الۡكَبِيۡرُ : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔ | حَسَنَةً : احسن جزا، حسن، احسان، محسن۔ |
| يُبَشِّرُ : بشارت، مبشر، بشیر۔ | نَّزِدۡ : زیادہ، مزید، زائد۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ① | فِيْ رَوْضٰتِ الْجَنّٰتِ ① ج |
| اور | ان سب نے اعمال کیے | نیک | جنتوں کے باغات میں (ہونگے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمْ | مَّا ② | يَشَآءُوْنَ | عِنْدَ رَبِّهِمْ ط |
| ان کے لیے | جو | وہ سب چاہیں گے (ہوگا) | ان کے رب کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ③ | هُوَ الْفَضْلُ ④ | الْكَبِيْرُ ﴿22﴾ | ذٰلِكَ ③ | الَّذِيْ |
| یہ | ہی فضل (ہے) | بہت بڑا | (یہی) وہ (انعام ہے) | جس کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُبَشِّرُ | اللّٰهُ | عِبَادَهُ ⑤ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
| وہ خوشخبری دیتا ہے | اللہ | اپنے (ان) بندوں کو | جو | سب ایمان لائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ① ط | قُلْ ⑥ | لَّآ | اَسْئَلُكُمْ |
| اور | انہوں نے اعمال کیے | نیک | آپ کہہ دیجیے | نہیں | میں مانگتا تم سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ | اَجْرًا | اِلَّا | الْمَوَدَّةَ ① | فِي الْقُرْبٰى ① ط | وَ | مَنْ |
| اس پر | کوئی صلہ | مگر | محبت (دوستی کا خیال تو رکھیں) | رشتہ داری میں | اور | جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَّقْتَرِفْ | حَسَنَةً ① | نَّزِدْ | لَهٗ | فِيْهَا | حُسْنًا ط |
| وہ کماتا ہے | نیکی (تو) | ہم زیادہ کر دیتے ہیں | اس کے لیے | اس میں | بھلائی (خوبی کو) |

**ضروری وضاحت**

① اسم کے آخر میں ات ، ـٰی ، ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔③ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ کر دیا جاتا ہے اور یہ علامت بات میں زور ڈالنے کے لیے استعمال ہوتی ہے۔④ هُوَ کے بعد ایسا اسم جس کے شروع میں اَلْ ہوتو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ اسم کے آخر میں ہٗ کا ترجمہ اسکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑥ قُلْ دراصل قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق وْ کو گرا دیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ شَكُوۡرٌ ﴿23﴾ | بیشک اللہ بہت بخشنے والا بہت قدردان ہے۔﴿23﴾ |
| اَمۡ يَقُوۡلُوۡنَ افۡتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۚ | کیا وہ کہتے ہیں اس (نبی) نے اللہ پر جھوٹ باندھا ہے |
| فَاِنۡ يَّشَاِ اللّٰهُ | پس اگر اللہ چاہے |
| يَخۡتِمۡ عَلٰى قَلۡبِكَ ؕ | (تو) وہ مہر لگادے آپ کے دل پر |
| وَيَمۡحُ اللّٰهُ الۡبَاطِلَ | اور اللہ باطل کو مٹاتا ہے |
| وَيُحِقُّ الۡحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ ؕ | اور حق کو ثابت کرتا ہے اپنی باتوں سے |
| اِنَّهٗ عَلِيۡمٌۢ | بے شک وہ خوب جاننے والا ہے |
| بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ﴿24﴾ | سینوں والی باتوں کو۔﴿24﴾ |
| وَهُوَ الَّذِىۡ يَقۡبَلُ التَّوۡبَةَ | اور وہی ہے جو قبول کرتا ہے توبہ |
| عَنۡ عِبَادِهٖ وَيَعۡفُوۡا | اپنے بندوں کی اور وہ درگزر کرتا ہے |
| عَنِ السَّيِّاٰتِ | برائیوں سے |
| وَيَعۡلَمُ مَا تَفۡعَلُوۡنَ ۙ ﴿25﴾ | اور وہ جانتا ہے جو تم کرتے ہو۔﴿25﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| غَفُوۡرٌ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | عَلِيۡمٌۢ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| شَكُوۡرٌ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | بِذَاتِ | : ذات، ذاتی طور پر، بذات خود۔ |
| افۡتَرٰى | : افترٰی پردازی، مفتری۔ | الصُّدُوۡرِ | : صدری علم، شرح صدر، ضیق الصدر۔ |
| يَّشَاِ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | يَقۡبَلُ | : قبول، قبولیت، مقبول۔ |
| يَخۡتِمۡ | : ختم نبوت، خاتم النبین۔ | عِبَادِهٖ | : عبد، عابد، عبادت، معبود۔ |
| قَلۡبِكَ | : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ | يَعۡفُوۡا | : معاف، عفو ودرگزر، معافی۔ |
| يَمۡحُ | : محو ہونا (مٹانا)۔ | السَّيِّاٰتِ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ |
| بِكَلِمٰتِهٖ | : بالمقابل، بالکل/کلمہ، کلام، متکلم، انداز تکلم۔ | تَفۡعَلُوۡنَ | : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| إِنَّ (1) | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ (2) | شَكُوْرٌ (2) (23) | أَمْ (3) | يَقُوْلُوْنَ |
| بے شک | اللہ | بہت بخشنے والا | بہت قدردان (ہے) | کیا | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| افْتَرٰى | عَلَى اللّٰهِ | كَذِبًا ج | فَإِنْ | يَّشَإِ اللّٰهُ (4) |
| اس (نبی) نے باندھا ہے | اللہ پر | جھوٹ | پس اگر | اللہ چاہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَخْتِمْ | عَلٰى قَلْبِكَ (5) ط | وَ | يَمْحُ (4) | اللّٰهُ (6) | الْبَاطِلَ (6) |
| (تو) وہ مہر لگادے | آپ کے دل پر | اور | مٹاتا ہے | اللہ | باطل (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يُحِقُّ | الْحَقَّ (6) | بِكَلِمٰتِهٖ ط | إِنَّهٗ |
| اور | وہ ثابت کرتا ہے | حق (کو) | اپنی باتوں سے | بے شک وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ (2) | بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (24) | وَ | هُوَ | الَّذِيْ |
| خوب جاننے والا (ہے) | سینوں والی باتوں کو | اور | وہی (ہے) | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَقْبَلُ | التَّوْبَةَ (6) | عَنْ عِبَادِهٖ | وَ | يَعْفُوْا (7) |
| وہ قبول کرتا ہے | توبہ | اپنے بندوں سے | اور | وہ درگزر کرتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنِ السَّيِّاٰتِ | وَ | يَعْلَمُ | مَا (8) | تَفْعَلُوْنَ (25) لا |
| برائیوں سے | اور | وہ جانتا ہے | جو | تم سب کرتے ہو |

### ضروری وضاحت

(1) إِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ (2) اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) أَمْ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔ (4) یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ (5) كَ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ آپ کا یا تمہارا کیا جاتا ہے۔ (6) فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر والا اسم ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ (7) یہاں وْا جمع کی علامت نہیں بلکہ و لفظ کا حصہ ہے اور ا قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ (8) مَا کا ترجمہ کبھی جو، اور کبھی کیا، جس اور کبھی کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَسۡتَجِيۡبُ الَّذِيۡنَ | اور وہ قبول کرتا ہے (دعا ان لوگوں کی) جو |
| اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | ایمان لائے اور انھوں نے نیک اعمال کیے |
| وَيَزِيۡدُهُمۡ مِّنۡ فَضۡلِهٖ ؕ | اور وہ زیادہ دیتا ہے انہیں اپنے فضل سے |
| وَالۡكٰفِرُوۡنَ لَهُمۡ عَذَابٌ شَدِيۡدٌ ﴿26﴾ | اور (جو) کافر ہیں ان کے لیے سخت عذاب ہے۔﴿26﴾ |
| وَلَوۡ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزۡقَ لِعِبَادِهٖ | اور اگر اللہ فراخ کر دیتا رزق کو اپنے بندوں کے لیے |
| لَبَغَوۡا فِى الۡاَرۡضِ | (تو) یقیناً وہ سرکش ہو جاتے زمین میں |
| وَلٰكِنۡ يُّنَزِّلُ | اور لیکن وہ اُتارتا ہے |
| بِقَدَرٍ مَّا يَشَآءُ ؕ | ایک اندازے کے ساتھ جتنا وہ چاہتا ہے |
| اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ | بے شک وہ اپنے بندوں سے |
| خَبِيۡرٌۢ بَصِيۡرٌ ﴿27﴾ | بہت باخبر خوب دیکھنے والا ہے۔﴿27﴾ |
| وَهُوَ الَّذِىۡ يُنَزِّلُ الۡغَيۡثَ | اور وہی ہے جو بارش نازل کرتا ہے |
| مِنۡۢ بَعۡدِ مَا قَنَطُوۡا | (اس کے) بعد کہ وہ ناامید ہو چکے ہوتے ہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَسۡتَجِيۡبُ | : مستجاب الدعا، استجابت، جواب۔ | لَبَغَوۡا | : باغی، بغاوت، باغیانہ رویہ۔ |
| اٰمَنُوۡا | : امن، ایمان، مومن۔ | الۡاَرۡضِ | : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |
| عَمِلُوۡا | : عمل، اعمال صالحہ، معمول زندگی۔ | يُّنَزِّلُ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| الصّٰلِحٰتِ | : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | بِقَدَرٍ | : مقدار، حصہ بقدر جثہ۔ |
| يَزِيۡدُهُمۡ | : زیادہ، مزید، زائد۔ | يَشَآءُ | : ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیت الٰہی۔ |
| فَضۡلِهٖ | : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | خَبِيۡرٌ | : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔ |
| شَدِيۡدٌ | : شدید، اشد، متشدد، تشدد، شدت۔ | بَصِيۡرٌ | : سمع وبصر، بصارت، بصیرت۔ |
| بَسَطَ | : بساط، بساط کے مطابق، بساط لپیٹنا۔ | بَعۡدِ | : بعد از طعام، بعد از مرگ، بعد الموت۔ |

| وَعَمِلُوا | اٰمَنُوْا | الَّذِيْنَ | يَسْتَجِيْبُ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے اعمال کیے | سب ایمان لائے | (اُن لوگوں کی) جو | وہ قبول کرتا ہے (دعا) | اور |

| وَالْكٰفِرُوْنَ | مِّنْ فَضْلِهٖ ط ② | يَزِيْدُهُمْ ① | وَ | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| اور (جو) سب کافر (ہیں) | اپنے فضل سے | وہ زیادہ دیتا ہے انہیں | اور | نیک |

| بَسَطَ اللّٰهُ ④ | وَلَوْ ③ | شَدِيْدٌ (26) | عَذَابٌ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| فراخ کر دیتا اللہ | اور اگر | سخت | عذاب (ہے) | ان کے لیے |

| فِي الْاَرْضِ | لَبَغَوْا ⑤ | لِعِبَادِهٖ ② | الرِّزْقَ ④ |
|---|---|---|---|
| زمین میں | (تو) یقیناً وہ سب سرکش ہو جاتے | اپنے بندوں کے لیے | رزق کو |

| اِنَّهٗ | يَشَآءُ ط | مَّا | بِقَدَرٍ ⑥ | يُنَزِّلُ | وَلٰكِنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ | وہ چاہتا ہے | جتنا | ایک اندازے کے ساتھ | وہ اُتارتا ہے | اور لیکن |

| الَّذِيْ | وَهُوَ | بَصِيْرٌ ⑦ (27) | خَبِيْرٌۢ ⑦ | بِعِبَادِهٖ ② |
|---|---|---|---|---|
| جو | اور وہی (ہے) | خوب دیکھنے والا (ہے) | بہت باخبر | اپنے بندوں سے |

| قَنَطُوْا | مِنْۢ بَعْدِ مَا ⑧ | الْغَيْثَ ④ | يُنَزِّلُ |
|---|---|---|---|
| وہ سب نا اُمید ہو چکے ہوتے ہیں | (اس کے) بعد کہ | بارش | وہ نازل کرتا ہے |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ② اسم کے آخر میں ہٗ کا ترجمہ اسکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔ ③ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔ ④ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑤ لَ تاکید کی علامت ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی اور اس کے بعد مَا کا ترجمہ کہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَنۡشُرُ رَحۡمَتَهٗ ؕ | اور وہ اپنی رحمت پھیلا دیتا ہے |
| وَهُوَ الۡوَلِىُّ الۡحَمِيۡدُ ﴿28﴾ | اور وہی کارساز بہت تعریف کے لائق ہے۔ ﴿28﴾ |
| وَمِنۡ اٰيٰتِهٖ | اور اس کی نشانیوں میں سے |
| خَلۡقُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَمَا | آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا ہے اور (انکا بھی) جو |
| بَثَّ فِيۡهِمَا مِنۡ دَآبَّةٍ ؕ | اس نے پھیلا دیے ان دونوں میں کوئی جاندار |
| وَهُوَ عَلٰى جَمۡعِهِمۡ | اور وہ ان کے اکٹھا کرنے پر |
| اِذَا يَشَآءُ قَدِيۡرٌ ﴿29﴾ ع | جب وہ چاہے خوب قادر ہے۔ ﴿29﴾ ع |
| وَمَاۤ اَصَابَكُمۡ مِّنۡ مُّصِيۡبَةٍ | اور جو (بھی) تمہیں کوئی مصیبت پہنچتی ہے |
| فَبِمَا كَسَبَتۡ اَيۡدِيۡكُمۡ | تو وہ اسی کی وجہ سے ہے جو تمہارے ہاتھوں نے کمایا |
| وَيَعۡفُوۡا عَنۡ كَثِيۡرٍ ﴿30﴾ | اور وہ درگزر کر دیتا ہے بہت سی باتوں سے۔ ﴿30﴾ |
| وَمَاۤ اَنۡتُمۡ بِمُعۡجِزِيۡنَ فِى الۡاَرۡضِ ۖۚ | اور نہیں ہو تم ہرگز عاجز کرنے والے (اسے) زمین میں |
| وَمَا لَكُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ | اور نہیں تمہارا اللہ کے سوا |

الربع 3 10 4

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَنۡشُرُ | : ناشر، منشور، نشر و اشاعت، نشریات۔ | قَدِيۡرٌ | : قدرت، قادر، قدیر۔ |
| رَحۡمَتَهٗ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | اَصَابَكُمۡ | : مصیبت، آلام و مصائب۔ |
| الۡوَلِىُّ | : ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ | كَسَبَتۡ | : کسبِ حلال، وہبی و کسبی، اکتسابِ فیض۔ |
| الۡحَمِيۡدُ | : حمد و ثنا، حامد، محمود۔ | اَيۡدِيۡكُمۡ | : یدِ بیضا، یدطولیٰ، رفع الیدین۔ |
| خَلۡقُ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | يَعۡفُوۡا | : معاف، عفو و درگزر، معافی۔ |
| السَّمٰوٰتِ | : ارض و سما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | كَثِيۡرٍ | : اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ |
| جَمۡعِهِمۡ | : جمع، جمیع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ | بِمُعۡجِزِيۡنَ | : عاجز، عاجزی، عجز و نیاز۔ |
| يَشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | الۡاَرۡضِ | : ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | یَنْشُرُ | رَحْمَتَهٗ ؕ | وَ | هُوَ الْوَلِیُّ ① |
| اور | وہ پھیلا دیتا ہے | اپنی رحمت | اور | وہی کارساز |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحَمِیْدُ ﴿28﴾ | وَ | مِنْ اٰیٰتِهٖ | خَلْقُ | السَّمٰوٰتِ ② |
| بہت تعریف والا (ہے) | اور | اس کی نشانیوں میں سے | پیدا کرنا (ہے) | آسمانوں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضِ | وَ | مَا | بَثَّ | فِیْهِمَا | مِنْ دَآبَّةٍ ؕ ②③ |
| اور | زمین (کا) | اور | (انکا بھی) جو | اس نے پھیلا دیے | ان دونوں میں | جاندار |

ع 3 10 4 الربع

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | عَلٰی جَمْعِهِمْ | اِذَا | یَشَآءُ | قَدِیْرٌ ﴿29﴾ ع |
| اور | وہ | ان کے اکٹھا کرنے پر | جب | وہ چاہے | خوب قادر (ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَصَابَكُمْ ④ | مِّنْ مُّصِیْبَةٍ ②③⑤ | فَبِمَا | كَسَبَتْ ② |
| اور | جو | تمہیں پہنچتی ہے | کوئی مصیبت | تو وہ اسی کی وجہ سے ہے جو | کمایا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَیْدِیْكُمْ ④ | وَ | یَعْفُوْا ⑥ | عَنْ كَثِیْرٍ ﴿30﴾ ؕ | وَ | مَآ | اَنْتُمْ |
| تمہارے ہاتھوں نے | اور | وہ درگزر کر دیتا ہے | بہت سی باتوں سے | اور | نہیں | (ہو) تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمُعْجِزِیْنَ ⑦ | فِی الْاَرْضِ ۚ | وَمَا | لَكُمْ | مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ③ |
| ہرگز سب عاجز کرنے والے | زمین میں | اور نہیں | تمہارے لیے | اللہ کے سوا |

### ضروری وضاحت

① هُوَ کے بعد اَلْ والے اسم میں وہی کا مفہوم ہوتا ہے۔② ة، ات اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ كُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں، اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے ہوتا ہے۔⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یہاں وْا جمع کی علامت نہیں بلکہ و لفظ کا حصہ اور ا قرآنی کتابت میں زائد ہے۔⑦ مَا کے بعد اسم کے شروع میں بِ کا ترجمہ نہیں ہوتا البتہ اسکی موجودگی میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنۡ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیۡرٍ ﴿31﴾ | کوئی کارساز اور نہ کوئی مددگار۔ ﴿31﴾ |
| وَمِنۡ اٰیٰتِهِ الۡجَوَارِ فِی الۡبَحۡرِ | اور اسکی نشانیوں میں سے سمندر میں چلنے والے جہاز ہیں |
| کَالۡاَعۡلَامِ ﴿32﴾ؕ | پہاڑوں کی طرح۔ ﴿32﴾ |
| اِنۡ یَّشَاۡ یُسۡکِنِ الرِّیۡحَ | اگر وہ چاہے (تو) ہوا کو ٹھہرا دے |
| فَیَظۡلَلۡنَ رَوَاکِدَ عَلٰی ظَهۡرِهٖ ؕ | پھر وہ کھڑے رہ جائیں اس (سمندر) کی سطح پر |
| اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ | بے شک اس میں واقعی نشانیاں ہیں |
| لِّکُلِّ صَبَّارٍ | ہر بہت صبر کرنے والے کے لیے |
| شَکُوۡرٍ ﴿33﴾ۙ | شکر کرنے والے (کے لیے)۔ ﴿33﴾ |
| اَوۡ یُوۡبِقۡهُنَّ | یا (چاہے تو) وہ ہلاک کر دے اُنہیں |
| بِمَا کَسَبُوۡا | (اس) کی وجہ سے جو انہوں نے کمایا |
| وَیَعۡفُ عَنۡ کَثِیۡرٍ ﴿34﴾ۡ | اور (چاہے تو) وہ درگزر کر دے بہت سوں سے۔ ﴿34﴾ |
| وَّیَعۡلَمَ الَّذِیۡنَ | اور (تاکہ) جان لیں (وہ لوگ) جو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | الرِّیۡحَ | : ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |
| وَّلِیٍّ | : ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ | لِّکُلِّ | : لہٰذا/ کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | صَبَّارٍ | : صبر جمیل، صبر وتحمل، صابر۔ |
| نَصِیۡرٍ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ | شَکُوۡرٍ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکرگزار۔ |
| الۡبَحۡرِ | : بحر قلزم، بحیرۂ عرب، برّوبحر۔ | کَسَبُوۡا | : کسبِ حلال، وہبی وکسبی، اکتسابِ فیض۔ |
| کَالۡاَعۡلَامِ | : کماحقہ، کالعدم، عوام کالانعام۔ | یَعۡفُ | : معاف، عفوودرگزر، معافی۔ |
| یَّشَاۡ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | کَثِیۡرٍ | : اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ |
| یُسۡکِنِ | : ساکن، سکون۔ | یَعۡلَمَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ وَّلِيٍّ ①② | وَّ | لَا | نَصِيْرٍ ② (31) | وَ |
| کوئی کارساز | اور | نہ | کوئی مددگار | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ اٰيٰتِهِ | الْجَوَارِ | فِي الْبَحْرِ | كَالْاَعْلَامِ ط (32) |
| اسکی نشانیوں میں سے | جہاز (ہیں) | سمندر میں (چلنے والے) | پہاڑوں کی طرح |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يَّشَاْ | يُسْكِنِ | الرِّيْحَ ③ | فَيَظْلَلْنَ ④ |
| اگر | وہ چاہے (تو) | وہ ٹھہرادے | ہوا (کو) | پھر وہ (کشتیاں) ہوجائیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَوَاكِدَ | عَلٰى ظَهْرِهٖ ط | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ ⑤ |
| کھڑی ہونے والی | اس (سمندر) کی سطح پر | بے شک | اس میں |

| | | |
|---|---|---|
| لَاٰيٰتٍ | لِّكُلِّ صَبَّارٍ ⑥ | شَكُوْرٍ ⑥ (33) لا |
| واقعی نشانیاں (ہیں) | ہر بہت صبر کرنے والے کے لیے | شکر کرنے والے (کے لیے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَوْ | يُوْبِقْهُنَّ ④ | بِمَا ⑦ | كَسَبُوْا |
| یا (چاہےتو) | وہ ہلاک کردے انہیں | (اس کی) وجہ سے جو | انہوں نے کمایا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْفُ | عَنْ كَثِيْرٍ ز (34) | وَّ | يَعْلَمَ | الَّذِيْنَ |
| اور (چاہےتو) | وہ درگزر کردے | بہت (سوں) سے | اور | (تاکہ) جان لیں | (وہ لوگ) جو |

## ضروری وضاحت

① یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ④ ـنْ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں اور هُنَّ بھی جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ⑤ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کردیا جاتا ہے۔ ⑥ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔

يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا ؕ
ہماری آیات میں وہ جھگڑتے ہیں

مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيْصٍ ﴿35﴾
(کہ) نہیں ہے ان کے لیے کوئی بھاگنے کی جگہ۔ ﴿35﴾

فَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ
پس جو بھی کوئی چیز تم دیے گئے ہو

فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَمَا
تو (وہ) دنیوی زندگی کا سامان ہے، اور جو کچھ

عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ وَّ اَبْقٰى
اللہ کے پاس ہے وہ بہت بہتر اور بہت پائیدار ہے

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
(اُن لوگوں) کے لیے جو ایمان لائے

وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۚ ﴿36﴾
اور اپنے رب پر وہ بھروسا کرتے ہیں۔ ﴿36﴾

وَالَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ
اور (وہ لوگ) جو بچتے ہیں کبیرہ گناہوں (سے)

وَالْفَوَاحِشَ وَاِذَا مَا غَضِبُوْا
اور بے حیائیوں سے اور جونہی وہ غصہ کرتے ہیں

هُمْ يَغْفِرُوْنَ ۚ ﴿37﴾
(تو) وہ معاف کر دیتے ہیں۔ ﴿37﴾

وَالَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمْ
اور (وہ لوگ) جنھوں نے اپنے رب کا حکم مانا

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۠ وَاَمْرُهُمْ
اور انھوں نے نماز قائم کی، اور ان کا کام

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يُجَادِلُوْنَ : جنگ وجدل، جدال۔
فَمَتَاعُ : متاع کارواں، مال ومتاع۔
الْحَيٰوةِ : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔
عِنْدَ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں، عندیہ۔
خَيْرٌ : خیر، خیریت، خیر خواہی، صدقہ وخیرات۔
اَبْقٰى : باقی، بقایا، بقیہ۔
يَتَوَكَّلُوْنَ : توکل، متوکل علی اللہ۔
يَجْتَنِبُوْنَ : اجتناب۔

كَبٰٓئِرَ : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔
الْفَوَاحِشَ : فحش، فحاشی، فواحش، فاحشہ۔
غَضِبُوْا : غیظ وغضب، غضبناک۔
يَغْفِرُوْنَ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔
اسْتَجَابُوْا : مستجاب الدعا، استجابت، جواب۔
اَقَامُوا : قائم، قیام، مقیم، قیامت، قوم۔
الصَّلٰوةَ : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی، صلاۃ تسبیح۔
اَمْرُهُمْ : امر آمر، مامور، امارت اسلامی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُجَادِلُوْنَ | فِيْٓ اٰيٰتِنَا ط | مَا | لَهُمْ |
| وہ سب جھگڑتے ہیں | ہماری آیات میں | (کہ) نہیں (ہے) | ان کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ مَّحِيْصٍ (1)(2) (35) | فَمَآ | اُوْتِيْتُمْ (3) | مِّنْ شَيْءٍ (1)(2) |
| کوئی بھاگنے کی جگہ | پس جو (بھی) | تم دیے گئے ہو | کوئی چیز |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَتَاعُ | الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج | وَ | مَا | عِنْدَ اللّٰهِ | خَيْرٌ |
| تو (وہ) سامان (ہے) | دنیوی زندگی (کا) | اور | جو (کچھ) | اللہ کے پاس (ہے) | (وہ) بہتر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَبْقٰى (4) | لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَلٰى رَبِّهِمْ |
| اور | زیادہ پائیدار (ہے) | (اُن لوگوں) کے لیے جو | سب ایمان لائے | اور | اپنے رب پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَتَوَكَّلُوْنَ (5) ج (36) | وَ | الَّذِيْنَ | يَجْتَنِبُوْنَ | كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ |
| وہ سب بھروسہ کرتے ہیں | اور | (وہ لوگ) جو | وہ سب بچتے ہیں | کبیرہ گناہوں (سے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْفَوَاحِشَ | وَ | اِذَا مَا (6) | غَضِبُوْا | هُمْ يَغْفِرُوْنَ (7) ج (37) |
| اور | بے حیائیوں (سے) | اور | جونہی | وہ سب غصہ کریں | (تو) وہ سب معاف کر دیتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيْنَ | اسْتَجَابُوْا | لِرَبِّهِمْ (8) | وَاَقَامُوا | الصَّلٰوةَ ص | وَاَمْرُهُمْ |
| اور (وہ لوگ) جن | سب نے حکم مانا | اپنے رب کا | اور اُن سب قائم کی | نماز | اور انکا کام |

### ضروری وضاحت

(1) یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ (2) ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ (4) اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ (5) علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (6) اِذَا کے ساتھ جب مَا ہو تو ترجمہ جونہی کیا جاتا ہے۔ (7) هُمْ اور يَ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ (8) اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ لیے ہوتا ہے اور کبھی کا، کی، کے، کو بھی کر دیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| شُوْرٰى بَيْنَهُمْ ۠ وَ مِمَّا | آپس میں مشورہ کرنا ہے اور (اس) میں سے جو |
| رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۚ 38 | ہم نے انہیں رزق دیا ہے وہ خرچ کرتے ہیں۔ 38 |
| وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَهُمُ الْبَغْيُ | اور (وہ لوگ) جو کہ جب ان پر زیادتی ہوتی ہے |
| هُمْ يَنْتَصِرُوْنَ 39 | (تو) وہ بدلہ لیتے ہیں۔ 39 |
| وَجَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ | اور برائی کا بدلہ اس جیسی برائی ہے |
| فَمَنْ عَفَا وَ اَصْلَحَ | پھر جو معاف کر دے اور اصلاح کر لے |
| فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ | تو اس کا اجر اللہ کے ذمّے ہے |
| اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ 40 | بے شک وہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا۔ 40 |
| وَ لَمَنِ انْتَصَرَ بَعْدَ ظُلْمِهٖ | اور بلاشبہ جو بدلہ لے اپنے (اوپر) ظلم کے بعد |
| فَاُولٰٓئِكَ | تو یہی (وہ لوگ ہیں کہ) |
| مَا عَلَيْهِمْ مِّنْ سَبِيْلٍ ؕ 41 | نہیں ہے ان پر کوئی (الزام کا) راستہ۔ 41 |
| اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ | بیشک صرف راستہ (الزام) تو (ان لوگوں) پر ہے جو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| شُوْرٰى | : مشورہ، مشاورت، مجلس شوریٰ۔ |
| بَيْنَهُمْ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| مِمَّا | : منجانب، من وعن/ماحول، ماتحت، ماجرا۔ |
| يُنْفِقُوْنَ | : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| وَ | : شام وسحر، لیل ونہار، عزت وذلت۔ |
| اَصَابَهُمْ | : مصیبت، آلام ومصائب۔ |
| الْبَغْيُ | : باغی، بغاوت، باغیانہ رویہ۔ |
| جَزٰٓؤُا | : جزاوسزا، جزاک اللہ خیراً، جزائے خیر۔ |
| سَيِّئَةٍ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ |
| مِّثْلُهَا | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| عَفَا | : معاف، عفوودرگزر، معافی۔ |
| اَصْلَحَ | : اصلاح، صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| فَاَجْرُهٗ | : اجروثواب، اجرعظیم، اجرت۔ |
| يُحِبُّ | : حب، حبیب، محب، محبت۔ |
| الظّٰلِمِيْنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| سَبِيْلٍ | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شُوْرٰی | بَیْنَهُمْ ۪ | وَ | مِمَّا ① | رَزَقْنٰهُمْ |
| مشورہ کرنا (ہے) | اُنکے درمیان (آپس میں) | اور | (اس) میں سے جو | ہم نے رزق دیا ہے انہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یُنْفِقُوْنَ (38) ۚ | وَ | الَّذِیْنَ | اِذَآ | اَصَابَهُمُ |
| وہ سب خرچ کرتے ہیں | اور | (وہ لوگ کہ) جو | جب | ان پر ہوتی ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْبَغْیُ | هُمْ یَنْتَصِرُوْنَ ② (39) | وَ | جَزٰٓؤُا | سَیِّئَةٍ | سَیِّئَةٌ |
| زیادتی | (تو) وہ سب بدلہ لیتے ہیں | اور | بدلہ | برائی (کا) | برائی (ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّثْلُهَا ۚ | فَمَنْ ③ | عَفَا | وَ | اَصْلَحَ | فَاَجْرُهٗ ③ |
| اس جیسی | پھر جو | معاف کردے | اور | اصلاح کرلے | تو اس کا اجر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَی اللّٰهِ ؕ ④ | اِنَّهٗ | لَا یُحِبُّ | الظّٰلِمِیْنَ (40) | وَ | لَمَنِ |
| اللہ کے ذمے ہے | بے شک وہ | وہ پسند نہیں کرتا | ظالموں کو | اور | بلاشبہ جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| انْتَصَرَ | بَعْدَ ظُلْمِهٖ | فَاُولٰٓئِكَ ③⑤ | مَا | عَلَیْهِمْ |
| بدلہ لے | اپنے (اوپر) ظلم کے بعد | تو یہی وہ لوگ ہیں کہ | نہیں (ہے) | ان پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ سَبِیْلٍ ⑥⑦ (41) ؕ | اِنَّمَا ⑧ | السَّبِیْلُ | عَلَی الَّذِیْنَ |
| (الزام کا) کوئی راستہ | بے شک صرف | راستہ (الزام) | (تو اُن لوگوں) پر (ہے) جو |

## ضروری وضاحت

① مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ② هُمْ اور یَ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ③ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ کبھی پھر کبھی تو کبھی پس اور کبھی سو ہوتا ہے۔ ④ عَلٰی کا اصل ترجمہ پر ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ ذمے ہے کیا گیا ہے۔ ⑤ اُولٰٓئِكَ اشارہ بعید کیلئے جمع کی علامت ہے اصل ترجمہ وہ ہے کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ لوگ بھی کر دیا جاتا ہے۔ ⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں بیشک کے ساتھ صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يَظْلِمُوْنَ النَّاسَ | لوگوں پر ظلم کرتے ہیں |
| وَيَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ | اور زمین میں ناحق سرکشی کرتے ہیں |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمْ | یہی لوگ ہیں (کہ) اِن کے لیے |
| عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿42﴾ | دردناک عذاب ہے۔ ﴿42﴾ |
| وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِكَ | اور بلاشبہ جو صبر کرے اور معاف کرے بیشک یہ |
| لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿43﴾ ع 4 14 5 | یقیناً بڑی ہمت کے کاموں سے ہے۔ ﴿43﴾ |
| وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ | اور جسے اللہ گمراہ کردے |
| فَمَا لَهٗ مِنْ وَّلِيٍّ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ | پھر نہیں ہے اُس کا کوئی دوست اس کے بعد |
| وَتَرَى الظّٰلِمِيْنَ | اور آپ دیکھیں گے ظالموں کو |
| لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ يَقُوْلُوْنَ | (کہ) جب وہ عذاب کو دیکھیں گے (تو) کہیں گے |
| هَلْ اِلٰى مَرَدٍّ مِّنْ سَبِيْلٍ ۚ ﴿44﴾ | کیا (دنیا میں) واپس جانے کی کوئی سبیل ہے۔ ﴿44﴾ |
| وَتَرٰىهُمْ | اور آپ دیکھیں گے انہیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَظْلِمُوْنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | عَزْمِ | عزم، عزائم، اولوا العزم۔ |
| النَّاسَ | عوام الناس، عامۃ الناس۔ | الْاُمُوْرِ | امر آمر، مامور، امارت اسلامی۔ |
| يَبْغُوْنَ | باغی، بغاوت، باغیانہ رویہ۔ | يُّضْلِلِ | ضلالت وگمراہی۔ |
| الْاَرْضِ | ارض وسما، قطعہٴ اراضی، ارض مقدس۔ | وَّلِيٍّ | ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| بِغَيْرِ | بغیر، اجازت کے بغیر، پینے کے بغیر۔ | تَرٰى | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| الْحَقِّ | حق وباطل، حقیقت، حق گوئی، حقوق۔ | يَقُوْلُوْنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اَلِيْمٌ | عذابِ الیم، الم ناک، رنج والم۔ | مَرَدٍّ | رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| غَفَرَ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | سَبِيْلٍ | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَظْلِمُوْنَ | النَّاسَ ① | وَ | يَبْغُوْنَ | فِي الْاَرْضِ |
| وہ سب ظلم کرتے ہیں | لوگوں (پر) | اور | وہ سب سرکشی کرتے ہیں | زمین میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِغَيْرِ الْحَقِّ ② ط | اُولٰٓئِكَ ③ | لَهُمْ ④ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (42) |
| ناحق | یہی لوگ (ہیں) | (کہ) ان کے لیے | عذاب (ہے) | دردناک |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَمَنْ | صَبَرَ | وَ | غَفَرَ | اِنَّ | ذٰلِكَ ③ |
| اور | بلاشبہ جو | صبر کرے | اور | معاف کرے | بے شک | یہ |

ع 4 14 5

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ (43) ع | وَ | مَنْ | يُّضْلِلِ | اللّٰهُ |
| یقیناً بڑی ہمت کے کاموں میں سے (ہے) | اور | جسے | وہ گمراہ کردے | اللہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | لَهٗ ④ | مِنْ وَّلِيٍّ ⑤⑥ | مِّنْۢ بَعْدِهٖ ⑤ ط | وَ | تَرَى |
| پھر نہیں ہے | اس کا | کوئی دوست | اس کے بعد | اور | آپ دیکھیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الظّٰلِمِيْنَ | لَمَّا | رَاَوُا ⑦ | الْعَذَابَ ① | يَقُوْلُوْنَ |
| ظالموں کو | (کہ) جب | وہ سب دیکھیں گے | عذاب (کو) | (تو) وہ سب کہیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هَلْ | اِلٰى مَرَدٍّ | مِّنْ سَبِيْلٍ ⑤⑥ (44) ج | وَ | تَرٰىهُمْ |
| کیا | (دنیا میں) واپسی کی طرف | کوئی سبیل (ہے) | اور | آپ دیکھیں گے انہیں |

### ضروری وضاحت

① فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔② یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ اُولٰٓئِكَ اور ذٰلِكَ ان دونوں کا ترجمہ وہ یا وہ لوگ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا یہ لوگ بھی کردیا جاتا ہے، اور عموماً ان دونوں کا استعمال بات میں زور ڈالنے کیلئے ہوتا ہے۔④ لَهُمْ اور لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا، پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ کیا گیا ہے۔⑤ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑦ رَاَوْا فعل ماضی ہے ضرورتاً مستقبل میں ترجمہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| يُعۡرَضُوۡنَ عَلَيۡهَا | (کہ) وہ پیش کیے جائیں گے اس (آگ) پر |
| خٰشِعِيۡنَ مِنَ الذُّلِّ | جھکے ہوئے ذلت (کی وجہ) سے |
| يَنۡظُرُوۡنَ مِنۡ طَرۡفٍ خَفِيٍّ ؕ | وہ دیکھتے ہونگے چھپی نگاہ (کن انکھیوں) سے |
| وَقَالَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا | اور کہیں گے (وہ لوگ) جو ایمان لائے |
| اِنَّ الۡخٰسِرِيۡنَ الَّذِيۡنَ | بیشک خسارہ پانے والے (وہ لوگ ہیں) جنہوں نے |
| خَسِرُوۡۤا اَنۡفُسَهُمۡ | خسارے میں ڈالا اپنے آپ کو |
| وَاَهۡلِيۡهِمۡ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ | اور اپنے گھر والوں کو قیامت کے دن |
| اَلَاۤ اِنَّ الظّٰلِمِيۡنَ | آگاہ رہو بے شک ظالم لوگ (ہی) |
| فِىۡ عَذَابٍ مُّقِيۡمٍ ﴿45﴾ | دائمی عذاب میں ہونگے۔ ﴿45﴾ |
| وَمَا كَانَ لَهُمۡ مِّنۡ اَوۡلِيَآءَ | اور نہیں ہوں گے ان کے لیے کوئی دوست |
| يَنۡصُرُوۡنَهُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ؕ | (کہ) وہ ان کی مدد کریں اللہ کے سوا |
| وَمَنۡ يُّضۡلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ | اور جسے اللہ گمراہ کر دے تو نہیں ہے اس کے لیے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُعۡرَضُوۡنَ : عرض، معروضات، عرضی نویس۔ | اَنۡفُسَهُمۡ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |
| خٰشِعِيۡنَ : خشوع وخضوع۔ | اَهۡلِيۡهِمۡ : اہل وعیال، اہل خانہ، اہلِ بیت۔ |
| الذُّلِّ : ذلت ورسوائی، ذلت آمیز۔ | الۡقِيٰمَةِ : یوم قیامت، قیامتیں گزر گئیں۔ |
| يَنۡظُرُوۡنَ : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ | الظّٰلِمِيۡنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| خَفِيٍّ : خفیہ، مخفی، خفیہ طور پر۔ | مُّقِيۡمٍ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اَوۡلِيَآءَ : ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| اٰمَنُوۡۤا : امن، ایمان، مومن۔ | يَنۡصُرُوۡنَهُمۡ : نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ |
| الۡخٰسِرِيۡنَ : خسارہ، خائب وخاسر۔ | يُّضۡلِلِ : ضلالت وگمراہی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُعۡرَضُوۡنَ ① | عَلَيۡهَا | خٰشِعِيۡنَ | مِنَ الذُّلِّ |
| وہ سب پیش کیے جائیں گے | اس (آگ) پر | سب جھکے ہوئے | ذلت (کی وجہ) سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَنۡظُرُوۡنَ | مِنۡ طَرۡفٍ خَفِىٍّ ؕ | وَ | قَالَ ② | الَّذِيۡنَ |
| وہ سب دیکھتے ہوں گے | چھپی نگاہ (کن انکھیوں) سے | اور | کہیں گے | (وہ لوگ) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوۡۤا | اِنَّ ③ | الۡخٰسِرِيۡنَ | الَّذِيۡنَ | خَسِرُوۡۤا |
| سب ایمان لائے | بیشک | سب خسارہ پانے والے | جن | سب نے خسارے میں ڈالا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنۡفُسَهُمۡ ④ | وَ | اَهۡلِيۡهِمۡ ④ | يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ | اَلَاۤ ⑤ |
| اپنے آپ (کو) | اور | اپنے گھر والوں (کو) | قیامت کے دن | آگاہ رہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ ③ | الظّٰلِمِيۡنَ | فِىۡ عَذَابٍ مُّقِيۡمٍ (45) | وَ | مَا | كَانَ ⑥ |
| بے شک | سب ظالم لوگ ہی | دائمی عذاب میں (ہوں گے) | اور | نہیں | ہوں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | مِّنۡ اَوۡلِيَآءَ | يَنۡصُرُوۡنَهُمۡ | مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ؕ ⑦ |
| ان کے لیے | کوئی دوست | وہ سب مدد کریں ان کی | (کہ) اللہ کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ | يُّضۡلِلِ | اللّٰهُ | فَمَا | لَهٗ |
| اور | جسے | وہ گمراہ کردے | اللہ | تو نہیں (ہے) | اس کے لیے |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔② قَالَ گزرے ہوئے زمانے کا فعل ہے یہاں ضرورتاً مستقبل کا ترجمہ کیا گیا ہے۔③ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔④ هُمْ یا هِمْ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔⑤ اَلَاۤ حرف تنبیہ ہے اسکا ترجمہ سنو، آگاہ رہو یا خبردار ہوتا ہے۔⑥ كَانَ واحد فعل ہے ضرورتاً ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔⑦ دُوْنَ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

| | |
|---|---|
| مِنْ سَبِيْلٍ ﴿46﴾ | (ہدایت کا) کوئی راستہ۔ ﴿46﴾ |
| اِسْتَجِيْبُوْا لِرَبِّكُمْ | اپنے رب کی (دعوت) قبول کرلو |
| مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ | اس سے پہلے کہ وہ دن آجائے |
| لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ | جسکے ٹلنے کی کوئی صورت نہیں اللہ کی طرف سے |
| مَا لَكُمْ مِّنْ مَّلْجَاٍ يَّوْمَىِٕذٍ | نہیں ہوگی تمہارے لیے اس دن کوئی جائے پناہ |
| وَّمَا لَكُمْ | اور نہ تمہارے لیے |
| مِّنْ نَّكِيْرٍ ﴿47﴾ | (گناہوں سے) انکار کی کوئی صورت (ہوگی)۔ ﴿47﴾ |
| فَاِنْ اَعْرَضُوْا | پھر اگر وہ منہ پھیر لیں |
| فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ؕ | تو ہم نے آپ کو ان پر کوئی نگران بنا کر نہیں بھیجا |
| اِنْ عَلَيْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ ؕ | نہیں ہے آپ کے ذمے مگر پہنچا دینا |
| وَاِنَّآ اِذَآ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ | اور بے شک ہم جب انسان کو مزہ چکھاتے ہیں |
| مِنَّا رَحْمَةً فَرِحَ بِهَا ۚ | اپنی طرف سے رحمت کا (تو) وہ خوش ہوتا ہے اس پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَبِيْلٍ | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | اَعْرَضُوْا | اعراض کرنا۔ |
| اِسْتَجِيْبُوْا | مستجاب الدعا، استجابت، جواب۔ | اَرْسَلْنٰكَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| قَبْلِ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | حَفِيْظًا | حفاظت، محافظ، حفظ ماتقدم، محفوظ۔ |
| يَوْمٌ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | الْبَلٰغُ | بالغ، بلوغ، بلوغت، ابلاغ۔ |
| مَرَدَّ | رد، مردود، تردید، مرتد۔ | اَذَقْنَا | ذائقہ، خوش ذائقہ، بدذائقہ۔ |
| مَّلْجَاٍ | ملجا وماوٰی۔ | رَحْمَةً | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |
| نَّكِيْرٍ | منکر، انکار، انکاری ہونا۔ | فَرِحَ | فرحت، مفرح قلب، تفریح۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ سَبِيْلٍ ①② ط (46) | اِسْتَجِيْبُوْا | لِرَبِّكُمْ | مِّنْ قَبْلِ |
| (ہدایت کا) کوئی راستہ | تم سب دعوت قبول کرلو | اپنے رب کی | (اس) سے پہلے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّاْتِيَ | يَوْمٌ | لَّا مَرَدَّ ③ | لَهٗ ④ | مِنَ اللّٰهِ ط |
| کہ | وہ آجائے | دن | کوئی ٹلنے کی (صورت) نہیں | اُس کے | اللہ (کی طرف) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَكُمْ ④ | مِّنْ مَّلْجَاٍ ①② | يَّوْمَئِذٍ | وَّ | مَا |
| نہیں (ہوگی) | تمہارے لیے | کوئی جائے پناہ | اس دن | اور | نہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَكُمْ ④ | مِّنْ نَّكِيْرٍ ①② (47) | فَاِنْ | اَعْرَضُوْا |
| تمہارے لیے | (گناہوں سے) کوئی انکار (کی صورت ہوگی) | پھر اگر | وہ سب منہ پھیر لیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَمَآ | اَرْسَلْنٰكَ | عَلَيْهِمْ | حَفِيْظًا ② ط |
| تو نہیں | ہم نے بھیجا آپ کو | اُن پر | کوئی نگران (بنا کر) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ ⑤ | عَلَيْكَ | اِلَّا | الْبَلٰغُ ط | وَ | اِنَّآ ⑥ | اِذَآ |
| نہیں (ہے) | آپ پر (یعنی آپکے ذمے) | مگر | پہنچا دینا | اور | بے شک ہم | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَذَقْنَا ⑦ | الْاِنْسَانَ | مِنَّا | رَحْمَةً | فَرِحَ ⑦ | بِهَا ج |
| ہم مزہ چکھاتے ہیں | انسان کو | اپنی (طرف) سے | رحمت کا | وہ خوش ہوتا ہے | اس پر |

ضروری وضاحت

①یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔②ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ لَا کے بعد اسم کے آخر
میں زبر ہوتو اس لَا کا ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔④ لَهٗ اور لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا، پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ کیا گیا ہے۔
⑤اِنْ کا اصل ترجمہ اگر ہوتا ہے لیکن اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑥اِنَّا دراصل
اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کیلئے ایک نون گرا ہوا ہے۔⑦ یہ فعل ماضی ہے، یہاں ترجمہ ضرورتاً حال میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِنۡ تُصِبۡهُمۡ سَيِّئَةٌ ۢ بِمَا | اور اگر انہیں کوئی تکلیف پہنچتی ہے (اس) وجہ سے جو |
| قَدَّمَتۡ اَيۡدِيۡهِمۡ | انکے ہاتھوں نے آگے بھیجا (تو وہ سب احسان بھول جاتے ہیں) |
| فَاِنَّ الۡاِنۡسَانَ كَفُوۡرٌ ﴿48﴾ | پس بے شک انسان بہت ناشکرا ہے۔ ﴿48﴾ |
| لِلّٰهِ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ | آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کے لیے ہے |
| يَخۡلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ | وہ پیدا کرتا ہے جو چاہتا ہے |
| يَهَبُ لِمَنۡ يَّشَآءُ اِنَاثًا | جس کو چاہتا ہے وہ بیٹیاں عطا کرتا ہے |
| وَّيَهَبُ لِمَنۡ يَّشَآءُ الذُّكُوۡرَ ۙ﴿49﴾ | اور جس کو چاہتا ہے وہ بیٹے عطا کرتا ہے۔ ﴿49﴾ |
| اَوۡ يُزَوِّجُهُمۡ ذُكۡرَانًا وَّاِنَاثًا ۚ | یا ملا کر دیتا ہے اُنہیں بیٹے اور بیٹیاں |
| وَيَجۡعَلُ مَنۡ يَّشَآءُ عَقِيۡمًا ؕ | اور جسے چاہتا ہے وہ بانجھ کر دیتا ہے |
| اِنَّهٗ عَلِيۡمٌ قَدِيۡرٌ ﴿50﴾ | بیشک وہ خوب علم والا ہے، بہت قدرت والا ہے۔ ﴿50﴾ |
| وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ | اور کسی بشر کے لیے (ممکن) نہیں ہے |
| اَنۡ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ | کہ اللہ اس سے کلام کرے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَيِّئَةٌ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ | يَهَبُ | : ہبہ کرنا، کسبی اور وہبی۔ |
| قَدَّمَتۡ | : قدم، مقدمہ الجیش، تقدیم، اقدام۔ | اِنَاثًا | : مؤنث و مذکر، تذکیر و تانیث۔ |
| اَيۡدِيۡهِمۡ | : یدِ بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ | الذُّكُوۡرَ | : مذکر، مذکر و مؤنث، تذکیر و تانیث۔ |
| كَفُوۡرٌ | : کفرانِ نعمت۔ | يُزَوِّجُهُمۡ | : حقوق الزوجین، زوجہ، ازواج مطہرات۔ |
| مُلۡكُ | : مالک، ملکیت، املاک، مُلک و ملت۔ | عَلِيۡمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| الۡاَرۡضِ | : ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | قَدِيۡرٌ | : قدرت، قادر، قدیر۔ |
| يَخۡلُقُ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | لِبَشَرٍ | : الحمد للہ، لہٰذا / بشر، بشریت، بشری تقاضا۔ |
| يَشَآءُ | : ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیت الٰہی۔ | يُّكَلِّمَهُ | : کلمہ، کلام، متکلم، انداز تکلم۔ |

| وَ | اِنْ ① | تُصِبْهُمْ ②③ | سَيِّئَةٌۢ ②④ | بِمَا ⑤ | قَدَّمَتْ ② | اَيْدِيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | انہیں پہنچتی ہے | کوئی تکلیف | (اس) وجہ سے جو | آگے بھیجا | انکے ہاتھوں نے |

| فَاِنَّ | الْاِنْسَانَ | كَفُوْرٌ (48) | لِلّٰهِ | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ ② |
|---|---|---|---|---|---|
| پس بیشک | انسان | بہت ناشکرا (ہے) | اللہ (ہی) کے لیے (ہے) | بادشاہی | آسمانوں (کی) |

| وَ | الْاَرْضِ ط | يَخْلُقُ | مَا ⑤ | يَشَآءُ ط | يَهَبُ | لِمَنْ ⑥ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین (کی) | وہ پیدا کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے | وہ عطا کرتا ہے | جس کو |

| يَّشَآءُ | اِنَاثًا | وَّ | يَهَبُ | لِمَنْ ⑥ | يَّشَآءُ | الذُّكُوْرَ لا (49) |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتا ہے | بیٹیاں | اور | وہ عطا کرتا ہے | جس کو | وہ چاہتا ہے | بیٹے |

| اَوْ | يُزَوِّجُهُمْ ③ | ذُكْرَانًا | وَّ | اِنَاثًا ج | وَ | يَجْعَلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ ملا کر دیتا ہے انہیں | بیٹے | اور | بیٹیاں | اور | وہ کر دیتا ہے |

| مَنْ | يَّشَآءُ | عَقِيْمًا ط | اِنَّهٗ | عَلِيْمٌ ⑦ | قَدِيْرٌ ⑦ (50) |
|---|---|---|---|---|---|
| جسے | وہ چاہتا ہے | بانجھ | بیشک وہ | خوب علم والا (ہے) | بہت قدرت والا (ہے) |

| وَ | مَا ⑤ | كَانَ | لِبَشَرٍ ④ | اَنْ ① | يُّكَلِّمَهُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ہے (ممکن) | کسی بشر کے لیے | کہ | وہ کلام کرے اس سے | اللہ |

**ضروری وضاحت**

①اِنْ کا ترجمہ اگر اور اَنْ کا ترجمہ کہ کیا جاتا ہے۔②تْ، ـتُ، ۃ اور ات اسم کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③فعل کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ انہیں ہوتا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ مَا کے کئی معانی ہیں کبھی اس کا ترجمہ جو، جس کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔⑥ لِ کا اصل ترجمہ لیے ہوتا ہے کبھی ضرورتاً کو یا کا کر دیا جاتا ہے۔⑦ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب یا بہت کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِلَّا وَحۡيًا اَوۡ مِنۡ وَّرَآئِ حِجَابٍ | مگر وحی (الہام) کے ذریعے یا پردے کے پیچھے سے |
| اَوۡ يُرۡسِلَ رَسُوۡلًا | یا (یہ کہ) وہ کوئی رسول (فرشتہ) بھیجے |
| فَيُوۡحِىَ بِاِذۡنِهٖ | تو وہ وحی پہنچاتا ہے اس کے حکم سے |
| مَا يَشَآءُ ؕ | جو وہ (اللہ) چاہتا ہے |
| اِنَّهٗ عَلِىٌّ حَكِيۡمٌ (51) | بلاشبہ وہ بہت بلند بہت حکمت والا ہے۔ (51) |
| وَكَذٰلِكَ اَوۡحَيۡنَاۤ اِلَيۡكَ | اور اسی طرح ہم نے وحی کی آپ کی طرف |
| رُوۡحًا مِّنۡ اَمۡرِنَا ؕ | ایک روح (یعنی قرآن) کی اپنے حکم سے |
| مَا كُنۡتَ تَدۡرِىۡ مَا الۡكِتٰبُ | آپ نہیں جانتے تھے (کہ) کتاب کیا ہے |
| وَلَا الۡاِيۡمَانُ وَلٰـكِنۡ جَعَلۡنٰهُ | اور نہ ایمان کو اور لیکن ہم نے بنادیا اسے |
| نُوۡرًا نَّهۡدِىۡ بِهٖ | ایک روشنی ہم ہدایت کرتے ہیں اسکے ذریعے سے |
| مَنۡ نَّشَآءُ مِنۡ عِبَادِنَا ؕ | اپنے بندوں میں سے جسے ہم چاہتے ہیں |
| وَاِنَّكَ لَتَهۡدِىۡۤ | اور بے شک آپ یقیناً رہنمائی کرتے ہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَحۡيًا | وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔ | حَكِيۡمٌ | حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| وَّرَآئِ | ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ | كَذٰلِكَ | کالعدم، کما حقہ۔ |
| حِجَابٍ | حجاب۔ | اَمۡرِنَا | امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| يُرۡسِلَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | تَدۡرِىۡ | روایت و درایت۔ |
| بِاِذۡنِهٖ | اذن عام، باذن اللہ، اذن الٰہی۔ | الۡاِيۡمَانُ | امن، ایمان، مومن۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | نُوۡرًا | بدرِ منیر، نور، منور، انوار۔ |
| يَشَآءُ | ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیت الٰہی۔ | نَّهۡدِىۡ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| عَلِىٌّ | اعلیٰ و ارفع، عالی مرتبت، عالی شان۔ | عِبَادِنَا | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | وَحۡيًا | اَوۡ | مِنۡ وَّرَآئِ حِجَابٍ | اَوۡ |
| مگر | وحی (کے ذریعے) | یا | پردے کے پیچھے سے | یا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُرۡسِلَ | رَسُوۡلًا ① | فَيُوۡحِيَ ② | بِاِذۡنِهٖ ③ |
| (یہ کہ) وہ بھیجے | کوئی رسول | تو وہ وحی پہنچاتا ہے | اس کے حکم سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا ④ | يَشَآءُ ؕ | اِنَّهٗ | عَلِيٌّ ⑤ | حَكِيۡمٌ ⑤ (51) |
| جو | وہ (اللہ) چاہتا ہے | بلاشبہ وہ | بہت بلند | بہت حکمت والا (ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | اَوۡحَيۡنَآ | اِلَيۡكَ | رُوۡحًا ① | مِّنۡ اَمۡرِنَا ؕ ⑥ |
| اور | اسی طرح | ہم نے وحی کی | آپ کی طرف | ایک روح (یعنی قرآن کی) | اپنے حکم سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا ④ | كُنۡتَ تَدۡرِيۡ ⑦ | مَا ④ | الۡكِتٰبُ | وَ | لَا | الۡاِيۡمَانُ |
| نہیں | تھے آپ جانتے | (کہ) کیا (ہے) | کتاب | اور | نہ | ایمان (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لٰكِنۡ | جَعَلۡنٰهُ | نُوۡرًا ① | نَّهۡدِيۡ | بِهٖ ③ |
| اور | لیکن | ہم نے بنادیا اُسے | ایک روشنی | ہم ہدایت کرتے ہیں | اسکے ذریعے سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنۡ | نَّشَآءُ | مِنۡ عِبَادِنَا ؕ ⑥ | وَ | اِنَّكَ | لَتَهۡدِيۡۤ |
| جسے | ہم چاہتے ہیں | اپنے بندوں میں سے | اور | بیشک آپ | یقیناً آپ رہنمائی کرتے ہیں |

**ضروری وضاحت**

①ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔② فَ کا ترجمہ کبھی تو کبھی پس کبھی پھر کبھی سو کیا جاتا ہے۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بوجہ یا بذریعہ کیا جاتا ہے۔④ مَا کے کئی معانی ہیں کبھی اس کا ترجمہ جو، جس کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔⑤ عَلِيٌّ اور حَكِيۡمٌ دونوں مبالغے کے اوزان ہیں اسی لیے ترجمہ بہت کیا گیا ہے۔⑥اسم کے آخر میں نَا کا ترجمہ ہمارا، ہماری، ہمارے یا اپنا، اپنی، اپنے ہوتا ہے۔⑦فعل کے آخر میں تَ اور دوسرے فعل کے شروع میں تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ آپ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ﴿52﴾ | سیدھے راستے کی طرف۔ ﴿52﴾ |
| صِرَاطِ اللّٰهِ | (اس) اللہ کے راستے (کی طرف) |
| الَّذِیۡ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ | (وہ) جو اسی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے |
| وَمَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ | اور جو کچھ زمین میں ہے |
| اَلَاۤ اِلَی اللّٰهِ تَصِیۡرُ الۡاُمُوۡرُ ﴿53﴾ ع | سنو! اللہ کی طرف سب معاملات لوٹتے ہیں۔ ﴿53﴾ |

ع 5 10 6

| رُکُوۡعَاتُهَا 07 | 43 سُوۡرَةُ الزُّخۡرُفِ مَکِّیَّةٌ 63 | اٰیَاتُهَا 89 |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

11 ع

| | |
|---|---|
| حٰمٓ ﴿1﴾ وَالۡکِتٰبِ الۡمُبِیۡنِ ﴿2﴾ | حٰمٓ ﴿1﴾ کھول کر بیان کرنے والی کتاب کی قسم۔ ﴿2﴾ |
| اِنَّا جَعَلۡنٰهُ قُرۡءٰنًا عَرَبِیًّا | بے شک ہم نے بنایا ہے اسے عربی قرآن |
| لَّعَلَّکُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ ﴿3﴾ وَ اِنَّهٗ | تا کہ تم سمجھو۔ ﴿3﴾ اور بے شک وہ |
| فِیۡۤ اُمِّ الۡکِتٰبِ لَدَیۡنَا | ہمارے پاس اصل کتاب (لوح محفوظ) میں ہے |
| لَعَلِیٌّ حَکِیۡمٌ ﴿4﴾ | یقیناً بہت بلند (درجے والا) نہایت حکمت والا ہے۔ ﴿4﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰی | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | وَ | : شام وسحر، شان وشوکت، عفت وعصمت۔ |
| صِرَاطٍ | : صراط مستقیم، پل صراط۔ | الۡکِتٰبِ | : کتاب، کُتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔ |
| فِی | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ | الۡمُبِیۡنِ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| السَّمٰوٰتِ | : ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | عَرَبِیًّا | : عرب وعجم، عربی وعجمی، جزیرۃ العرب۔ |
| الۡاَرۡضِ | : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | تَعۡقِلُوۡنَ | : عقل، عاقل، معقول۔ |
| الۡاُمُوۡرُ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ | اُمِّ | : اُمُّ القریٰ، اُمُّ الکتاب، اُمِّ موسیٰ۔ |
| بِسۡمِ | : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ | لَعَلِیٌّ | : اعلی وارفع، عالی مرتبت، عالی شان۔ |
| الرَّحۡمٰنِ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | حَکِیۡمٌ | : حکیم الامت، حکمت ودانائی، علیم وحکیم۔ |

| اِلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ ۙ﴿52﴾ | صِرَاطِ اللّٰهِ | الَّذِىۡ ① | لَهٗ |
|---|---|---|---|
| سیدھے راستے کی طرف | اللہ کے راستے (کی طرف) | جو (کہ) | اسی کا (ہے) |

| مَا | فِى السَّمٰوٰتِ ② | وَ | مَا | فِى الۡاَرۡضِ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| جو (کچھ) | آسمانوں میں (ہے) | اور | جو (کچھ) | زمین میں (ہے) |

ع 5 10 6

| اَلَاۤ ③ | اِلَى اللّٰهِ | تَصِيۡرُ ② | الۡاُمُوۡرُ ④ ﴿53﴾ ع |
|---|---|---|---|
| سنو! | اللہ (ہی) کی طرف | لوٹتے ہیں | سب معاملات |

آیاتھا 89 — 43 سُوۡرَةُ الزُّخۡرُفِ مَكِّيَّةٌ 63 — رُکوعاتُھا 07

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

م 11

| حٰمٓ ۚ ﴿1﴾ | وَالۡكِتٰبِ ⑤ | الۡمُبِيۡنِ ۙ ﴿2﴾ | اِنَّا ⑥ | جَعَلۡنٰهُ |
|---|---|---|---|---|
| حٰم | کتاب کی قسم ہے | کھول کر بیان کرنے والی | بیشک ہم | ہم نے بنایا ہے اسے |

| قُرۡءٰنًا عَرَبِيًّا | لَّعَلَّكُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ ⑦ ۚ ﴿3﴾ | وَ | اِنَّهٗ |
|---|---|---|---|
| عربی قرآن | تاکہ تم سب سمجھو | اور | بے شک وہ |

| فِىۡۤ اُمِّ الۡكِتٰبِ | لَدَيۡنَا | لَعَلِىٌّ ⑧ | حَكِيۡمٌ ؕ ﴿4﴾ |
|---|---|---|---|
| اصل کتاب (لوح محفوظ) میں (ہے) | ہمارے پاس | یقیناً بہت بلند (درجے والا) | نہایت حکمت والا (ہے) |

ضروری وضاحت

① الَّذِىۡ واحد مذکر کی علامت ہے۔② اسم کے آخر میں ات اور فعل کے شروع میں تـ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ اَلَاۤ حرف تنبیہ ہے اسکا ترجمہ سنو، آگاہ رہو یا خبردار ہوتا ہے۔④ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔⑤ وَ کا ترجمہ کبھی قسم ہے کبھی اور کبھی اس حال میں کہ کیا جاتا ہے۔⑥ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔⑦ كُمۡ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔⑧ لفظ کے شروع لَ تاکید کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| اَفَنَضۡرِبُ عَنۡكُمُ الذِّكۡرَ | تو (بھلا) کیا ہم روک لیں تم سے (اس) ذکر کو |
| صَفۡحًا | اعراض کرتے ہوئے (اس وجہ سے) |
| اَنۡ كُنۡتُمۡ قَوۡمًا مُّسۡرِفِيۡنَ ﴿5﴾ | کہ تم حد سے بڑھنے والے لوگ ہو۔ ﴿5﴾ |
| وَكَمۡ اَرۡسَلۡنَا مِنۡ نَّبِىٍّ | اور کتنے ہی ہم نے نبی بھیجے |
| فِى الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿6﴾ | پہلے لوگوں میں۔ ﴿6﴾ |
| وَمَا يَاۡتِيۡهِمۡ مِّنۡ نَّبِىٍّ | اور نہیں آتا تھا ان کے پاس کوئی نبی |
| اِلَّا كَانُوۡا بِهٖ يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ ﴿7﴾ | مگر وہ اس کا مذاق اُڑاتے تھے۔ ﴿7﴾ |
| فَاَهۡلَكۡنَاۤ | تو ہم نے ہلاک کر دیا (اُنہیں جو) |
| اَشَدَّ مِنۡهُمۡ بَطۡشًا | اُن سے زیادہ سخت تھے پکڑنے میں |
| وَّمَضٰى مَثَلُ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿8﴾ | اور پہلے لوگوں کی مثال گزر چکی ہے۔ ﴿8﴾ |
| وَلَئِنۡ سَاَلۡتَهُمۡ | اور یقیناً اگر آپ ان سے پوچھیں |
| مَّنۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ | (کہ) کس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الذِّكۡرَ | ذکر، اذکار۔ | فَاَهۡلَكۡنَاۤ | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ |
| قَوۡمًا | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | اَشَدَّ | شدید، اشد، متشدد، تشدد۔ |
| مُّسۡرِفِيۡنَ | اسراف وتبذیر۔ | مَضٰى | ماضی، یادِ ماضی، روشن ماضی۔ |
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | مَثَلُ | مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| اَرۡسَلۡنَا | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | سَاَلۡتَهُمۡ | سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ |
| الۡاَوَّلِيۡنَ | اوّل، اوّلین فرصت۔ | خَلَقَ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| اِلَّا | اِلا ماشاءاللّٰہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ | السَّمٰوٰتِ | ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ |
| يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ | استہزاء کرنا۔ | الۡاَرۡضَ | ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ ① | فَنَضۡرِبُ ② | عَنۡكُمُ | الذِّكۡرَ | صَفۡحًا |
| کیا | تو (بھلا) ہم روک لیں | تم سے | (اس) ذکر (کو) | اعراض کرتے ہوئے (اس وجہ سے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | كُنۡتُمۡ | قَوۡمًا ③ | مُّسۡرِفِيۡنَ ④ (5) | وَ | كَمۡ |
| کہ | ہوتم | لوگ | سب حد سے بڑھنے والے | اور | کتنے ہی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَرۡسَلۡنَا ⑤ | مِنۡ نَّبِیٍّ ⑥ | فِی الۡاَوَّلِيۡنَ (6) | وَ | مَا |
| ہم نے بھیجے | نبی | پہلے لوگوں میں | اور | نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَاۡتِيۡهِمۡ ⑦ | مِّنۡ نَّبِیٍّ ⑥⑧ | اِلَّا | كَانُوۡا | بِهٖ |
| آتا تھا ان کے پاس | کوئی نبی | مگر | سب تھے | اس کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ (7) | فَاَهۡلَكۡنَاۤ ⑤② | اَشَدَّ ⑨ | مِنۡهُمۡ | بَطۡشًا |
| وہ سب مذاق اڑاتے | تو ہلاک کردیا ہم نے | زیادہ سخت | اُن سے | پکڑنے (میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَضٰى | مَثَلُ | الۡاَوَّلِيۡنَ (8) | وَ | لَئِنۡ |
| اور | گزر چکی | مثال | پہلے لوگوں (کی) | اور | یقیناً اگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَاَلۡتَهُمۡ | مَّنۡ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضَ |
| آپ پوچھیں ان سے | (کہ) کس نے | پیدا کیا | آسمانوں | اور | زمین (کو) |

**ضروری وضاحت**

① أ اگر الگ استعمال ہوتو اس کا ترجمہ کیا ہوتا ہے۔② فَ کا ترجمہ کبھی تو کبھی پس کبھی پھر اور کبھی سو ہوتا ہے۔③ قَوۡمًا لفظاً واحد ہے اور معنیً جمع ہے۔④ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔⑤ فعل کے آخر میں نَا سے پہلے جزم ہوتو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔⑥ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑧ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑨ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| لَيَقُوۡلُنَّ خَلَقَهُنَّ | (تو) بلا شبہ یقیناً کہیں گے (کہ) پیدا کیا انہیں |
| الۡعَزِيۡزُ الۡعَلِيۡمُ ۙ﴿9﴾ | بہت غالب خوب جاننے والے نے۔ ﴿9﴾ |
| الَّذِىۡ جَعَلَ لَـكُمُ الۡاَرۡضَ مَهۡدًا | (وہ) جس نے بنایا تمہارے لیے زمین کو بچھونا |
| وَّجَعَلَ لَـكُمۡ فِيۡهَا سُبُلًا | اور تمہارے لیے اس میں راستے بنائے |
| لَّعَلَّكُمۡ تَهۡتَدُوۡنَ ۚ﴿10﴾ | تا کہ تم راہ پاؤ۔ ﴿10﴾ |
| وَالَّذِىۡ نَزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ | اور وہ جس نے آسمان سے پانی اتارا |
| بِقَدَرٍ ۚ | ایک اندازے سے |
| فَاَنۡشَرۡنَا بِهٖ بَلۡدَةً مَّيۡتًا ۚ | پھر ہم نے زندہ کر دیا اس سے ایک مردہ شہر کو |
| كَذٰلِكَ تُخۡرَجُوۡنَ ﴿11﴾ | اسی طرح تم (زمین سے) نکالے جاؤ گے۔ ﴿11﴾ |
| وَالَّذِىۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ كُلَّهَا | اور (وہ) جس نے (ہر چیز کے) جوڑے پیدا کیے ان تمام کو |
| وَجَعَلَ لَـكُمۡ مِّنَ الۡفُلۡكِ وَالۡاَنۡعَامِ | اور تمہارے لیے (وہ) کشتیاں اور چوپائے بنائے |
| مَا تَرۡكَبُوۡنَ ۙ﴿12﴾ | جن پر تم سوار ہوتے ہو۔ ﴿12﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَيَقُوۡلُنَّ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بِقَدَرٍ | : قدیر، تقدیر، مقدر۔ |
| خَلَقَهُنَّ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | فَاَنۡشَرۡنَا | : ناشر، منشور، نشر و اشاعت، نشریات۔ |
| الۡعَلِيۡمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | بَلۡدَةً | : بلدیہ، بلدیات، طول بلد۔ |
| مَهۡدًا | : مہد سے لحد تک۔ | مَّيۡتًا | : موت و حیات، سماع موتیٰ، میت۔ |
| سُبُلًا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | كَذٰلِكَ | : کالعدم، کما حقہ۔ |
| تَهۡتَدُوۡنَ | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | تُخۡرَجُوۡنَ | : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| نَزَّلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | الۡاَزۡوَاجَ | : حقوق الزوجین، زوجہ، ازواج۔ |
| مَآءً | : ماء الحیات، ماء اللحم۔ | الۡاَنۡعَامِ | : عوام کالانعام۔ |

| | |
|---|---|
| وَاتَّبِعُوْنِ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ﴿61﴾ | اور میری پیروی کرو یہی سیدھا راستہ ہے۔ ﴿61﴾ |
| وَلَا یَصُدَّنَّكُمُ الشَّیْطٰنُ ۚ | اور تمہیں ہرگز نہ روکے (اس سے) شیطان |
| اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ ﴿62﴾ | بے شک وہ تمہارے لیے کھلا دشمن ہے۔ ﴿62﴾ |
| وَلَمَّا جَآءَ عِیْسٰی بِالْبَیِّنٰتِ | اور جب آیا عیسیٰ واضح دلائل کے ساتھ |
| قَالَ قَدْ جِئْتُكُمْ | اس نے کہا یقیناً میں آیا ہوں تمہارے پاس |
| بِالْحِكْمَةِ | حکمت کے ساتھ (یعنی حکمت لے کر) |
| وَلِاُبَیِّنَ لَكُمْ | اور تاکہ میں واضح کردوں تمہارے لیے |
| بَعْضَ الَّذِیْ تَخْتَلِفُوْنَ فِیْهِ ۚ | بعض وہ باتیں جس میں تم اختلاف کرتے ہو |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوْنِ ﴿63﴾ | سو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿63﴾ |
| اِنَّ اللّٰهَ هُوَ رَبِّیْ وَ رَبُّكُمْ | بے شک اللہ وہی میرا رب ہے اور تمہارا رب ہے |
| فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ﴿64﴾ | پس اسی کی عبادت کرو یہی سیدھا راستہ ہے۔ ﴿64﴾ |
| فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ ۚ | پھر اختلاف کیا کئی گروہوں نے اپنے درمیان (آپس میں) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتَّبِعُوْنِ | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ | بَعْضَ | : بعض الناس، بعض اوقات۔ |
| هٰذَا | : لہٰذا، مسجد ہذا، حاملِ رقعہ ہذا۔ | تَخْتَلِفُوْنَ | : خلاف، مخالف، اختلاف، مختلف۔ |
| صِرَاطٌ | : صراط مستقیم، پل صراط۔ | فَاتَّقُوا | : تقویٰ، متقی۔ |
| مُّسْتَقِیْمٌ | : صراط مستقیم، استقامت، خطِ مستقیم۔ | اَطِیْعُوْنِ | : اطاعت، مطیع و فرمانبردار۔ |
| عَدُوٌّ | : عدوّ، اعداء، عداوت۔ | فَاعْبُدُوْهُ | : عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |
| مُّبِیْنٌ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | الْاَحْزَابُ | : حزب اللہ، حزب الشیطان، حزب اختلاف۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مِنْۢ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| بِالْحِكْمَةِ | : بالکل، بالواسطہ/ حکمت و دانائی، حکیم۔ | بَیْنِهِمْ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا یَصُدَّنَّکُمُ ② | وَ | صِرَاطٌ مُّسۡتَقِیۡمٌ ﴿61﴾ | هٰذَا | اتَّبِعُوۡنِ ① ط | وَ |
| ہرگز نہ روکے تمہیں (اس سے) | اور | سیدھا راستہ (ہے) | یہی | تم سب میری پیروی کرو | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَمَّا | وَ | عَدُوٌّ مُّبِیۡنٌ ﴿62﴾ | لَکُمۡ ④ | اِنَّهٗ | الشَّیۡطٰنُ ③ ج |
| جب | اور | کھلا دشمن (ہے) | تمہارے لیے | بے شک وہ | شیطان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جِئۡتُکُمۡ | قَدۡ ⑤ | قَالَ | بِالۡبَیِّنٰتِ | عِیۡسٰی | جَآءَ |
| میں آیا ہوں تمہارے پاس | یقیناً | اس نے کہا | واضح دلائل کے ساتھ | عیسیٰ | آیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعۡضَ الَّذِیۡ | لَکُمۡ ④ | لِاُبَیِّنَ | وَ | بِالۡحِکۡمَةِ |
| بعض (وہ باتیں) جو | تمہارے لیے | تاکہ میں واضح کردوں | اور | حکمت کے ساتھ (یعنی حکمت لے کر) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَطِیۡعُوۡنِ ① ﴿63﴾ | وَ | فَاتَّقُوا اللّٰهَ ③ | فِیۡهِ ج | تَخۡتَلِفُوۡنَ |
| تم سب میری اطاعت کرو | اور | سو تم اللہ سے ڈرو | اُس میں | تم سب اختلاف کرتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | فَاعۡبُدُوۡهُ ⑥ ط | وَ رَبُّکُمۡ | رَبِّیۡ | هُوَ | اِنَّ اللّٰهَ ⑤ |
| یہی | پس تم سب عبادت کرو اسی کی | اور تمہارا رب (ہے) | میرا رب (ہے) | وہی | بیشک اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡۢ بَیۡنِهِمۡ ② ج | الۡاَحۡزَابُ ③ | فَاخۡتَلَفَ | صِرَاطٌ مُّسۡتَقِیۡمٌ ﴿64﴾ |
| اپنے درمیان (یعنی آپس میں) | کئی گروہوں نے | پھر اختلاف کیا | سیدھا راستہ (ہے) |

### ضروری وضاحت

① دراصل اتَّبِعُوۡنِیۡ اور اَطِیۡعُوۡنِیۡ تھا فعل کے آخر میں جب یۡ لگانی ہو تو درمیان میں نِ کا اضافہ کرتے ہیں، یہاں یۡ تخفیف کیلئے گری ہوئی ہے۔ ② یہاں یَا اور مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ③ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر ہو تو مفعول ہوتا ہے۔ ④ لَکُمۡ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔ ⑤ قَدۡ اور اِنَّ تاکید کی علامتیں ہیں۔ ⑥ علامت وۡا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَوَيۡلٌ لِّلَّذِيۡنَ | پس تباہی ہے (اُن لوگوں) کے لیے جنہوں نے |
| ظَلَمُوۡا مِنۡ عَذَابِ يَوۡمٍ اَلِيۡمٍ ﴿65﴾ | ظلم کیا ایک دردناک دن کے عذاب سے۔ ﴿65﴾ |
| هَلۡ يَنۡظُرُوۡنَ اِلَّا السَّاعَةَ | نہیں وہ انتظار کررہے مگر قیامت کا |
| اَنۡ تَاۡتِيَهُمۡ بَغۡتَةً | کہ وہ آجائے ان پر اچانک |
| وَّهُمۡ لَا يَشۡعُرُوۡنَ ﴿66﴾ | جبکہ وہ شعور نہ رکھتے ہوں۔ ﴿66﴾ |
| اَلۡاَخِلَّآءُ يَوۡمَئِذٍۢ بَعۡضُهُمۡ | سب دلی دوست اس دن ان میں سے بعض |
| لِبَعۡضٍ عَدُوٌّ | بعض کے (یعنی ایک دوسرے کے) دشمن ہونگے |
| اِلَّا الۡمُتَّقِيۡنَ ﴿67﴾ | سوائے متقیوں کے (کہ وہ باہم دوست ہی رہیں گے)۔ ﴿67﴾ |
| يٰعِبَادِ لَا خَوۡفٌ عَلَيۡكُمُ الۡيَوۡمَ | اے میرے بندوں آج نہ تم پر کوئی خوف ہے |
| وَلَاۤ اَنۡتُمۡ تَحۡزَنُوۡنَ ﴿68﴾ | اور نہ تم غمگین ہوگے۔ ﴿68﴾ |
| اَلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا بِاٰيٰتِنَا | (وہ لوگ) جو ایمان لائے ہماری آیات پر |
| وَكَانُوۡا مُسۡلِمِيۡنَ ﴿69﴾ | اور وہ فرمانبردار تھے۔ ﴿69﴾ |

ع 6 11 12

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظَلَمُوۡا | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | عَدُوٌّ | عدوّ، اعداء، عداوت۔ |
| مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | الۡمُتَّقِيۡنَ | تقویٰ، متقی۔ |
| يَوۡمٍ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | يٰعِبَادِ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |
| اَلِيۡمٍ | عذابِ الیم، الم ناک، رنج والم۔ | خَوۡفٌ | خوف، خائف، خوف وہراس۔ |
| يَنۡظُرُوۡنَ | انتظار، منتظر، انتظار گاہ۔ | تَحۡزَنُوۡنَ | حزن وملال، عام الحزن۔ |
| يَشۡعُرُوۡنَ | عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔ | اٰمَنُوۡا | امن، ایمان، مومن۔ |
| اَلۡاَخِلَّآءُ | خلیل، خلیل اللہ۔ | بِاٰيٰتِنَا | آیات، آیتِ قرآنی۔ |
| بَعۡضُهُمۡ | بعض الناس، بعض اوقات۔ | مُسۡلِمِيۡنَ | مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام، تسلیم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَوَیۡلٌ | لِّلَّذِیۡنَ | ظَلَمُوۡا | مِنۡ عَذَابِ یَوۡمٍ اَلِیۡمٍ ① (65) |
| پس تباہی (ہے) | (اُن لوگوں) کے لیے جن | سب نے ظلم کیا | ایک دردناک دن کے عذاب سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هَلۡ ② | یَنۡظُرُوۡنَ | اِلَّا | السَّاعَةَ ③ | اَنۡ |
| نہیں | وہ سب انتظار کررہے | مگر | قیامت (کا) | کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَاۡتِیَهُمۡ ③ | بَغۡتَةً ③ | وَّ | هُمۡ | لَا یَشۡعُرُوۡنَ ④ (66) |
| وہ آجائے ان پر | اچانک | جبکہ | وہ سب | وہ سب شعور نہ رکھتے ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلۡاَخِلَّآءُ | یَوۡمَئِذٍۢ | بَعۡضُهُمۡ | لِبَعۡضٍ ⑤ | عَدُوٌّ |
| سب دلی دوست | اس دن | اُن کے بعض | بعض کے | دشمن (ہونگے) |

ع 6/11/12

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | الۡمُتَّقِیۡنَ (67) ط | یٰعِبَادِ ⑥ | لَا خَوۡفٌ ① | عَلَیۡکُمُ |
| سوائے | متقیوں کے | اے (میرے) بندو | نہ کوئی خوف (ہے) | تم پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الۡیَوۡمَ | وَ | لَآ | اَنۡتُمۡ تَحۡزَنُوۡنَ ⑦ ج (68) | اَلَّذِیۡنَ |
| آج | اور | نہ | تم سب غمگین ہوگے | (وہ لوگ) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوۡا | بِاٰیٰتِنَا | وَ | کَانُوۡا | مُسۡلِمِیۡنَ ج (69) |
| سب ایمان لائے | ہماری آیات پر | اور | وہ سب تھے | سب فرمانبردار |

## ضروری وضاحت

① ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔② هَلۡ کا ترجمہ کیا ہوتا ہے لیکن اگر هَلۡ کے بعد اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہوتو اس کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔③ ة اور تـ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وۡنَ ہوتو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤ لِ کا اصل ترجمہ لیے ہوتا ہے اور کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔⑥ یہ دراصل یٰعِبَادِیۡ تھا تخفیف کے لیے آخر سے یۡ گری ہوئی ہے اسی کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔⑦ اَنۡتُمۡ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اُدْخُلُوا الْجَنَّۃَ اَنْتُمْ | (ان سے کہا جائے گا) داخل ہو جاؤ جنت میں تم |
| وَاَزْوَاجُکُمْ تُحْبَرُوْنَ ﴿70﴾ | اور تمہاری بیویاں تم خوش کیے جاؤ گے۔ ﴿70﴾ |
| یُطَافُ عَلَیْھِمْ | دَور چلایا جائے گا ان پر |
| بِصِحَافٍ مِّنْ ذَھَبٍ وَّ اَکْوَابٍ ۚ | سونے کے تھالوں اور پیالوں سے |
| وَفِیْھَا مَا تَشْتَھِیْہِ الْاَنْفُسُ | اور اس (جنت) میں (موجود ہوگا) جسے نفس چاہیں گے |
| وَتَلَذُّ الْاَعْیُنُ ۚ | اور (جس سے) آنکھیں لذت محسوس کریں گی |
| وَاَنْتُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ﴿71﴾ | اور تم اس میں ہمیشہ رہنے والے ہو۔ ﴿71﴾ |
| وَتِلْکَ الْجَنَّۃُ | اور (یہی) وہ جنت ہے |
| الَّتِیْٓ اُوْرِثْتُمُوْھَا | جس کے تم وارث بنائے گئے ہو |
| بِمَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿72﴾ | اس وجہ سے جو تم عمل کرتے تھے۔ ﴿72﴾ |
| لَکُمْ فِیْھَا فَاکِھَۃٌ کَثِیْرَۃٌ | تمہارے لیے اس میں بہت سے میوے ہیں |
| مِّنْھَا تَاْکُلُوْنَ ﴿73﴾ | جن سے تم کھاؤ گے۔ ﴿73﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُدْخُلُوا : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ | تَلَذُّ : لذت، لذیذ۔ |
| اَزْوَاجُکُمْ : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ | الْاَعْیُنُ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔ |
| یُطَافُ : طواف، طوافِ بیت اللہ، مطاف۔ | فِیْھَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| عَلَیْھِمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | خٰلِدُوْنَ : خالد، خلد بریں۔ |
| مِّنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اُوْرِثْتُمُوْھَا : وارث، وراثت، ورثا۔ |
| مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | تَعْمَلُوْنَ : عمل، اعمالِ صالحہ، معمول۔ |
| تَشْتَھِیْہِ : شہوت، شہوات، اشتہا۔ | کَثِیْرَۃٌ : اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ |
| الْاَنْفُسُ : نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | تَاْکُلُوْنَ : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُدۡخُلُوا | الۡجَنَّةَ | اَنۡتُمۡ | وَ | اَزۡوَاجُكُمۡ ① |
| (ان سے کہا جائے گا) تم سب داخل ہو جاؤ | جنت میں | تم | اور | تمہاری بیویاں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُحۡبَرُوۡنَ ② (70) | يُطَافُ ②③ | عَلَيۡهِمۡ | بِصِحَافٍ مِّنۡ ذَهَبٍ ④ |
| تم سب خوش کیے جاؤ گے | دور چلایا جائے گا | ان پر | سونے کے تھالوں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَكۡوَابٍ ج | وَ | فِيۡهَا | مَا | تَشۡتَهِيۡهِ الۡاَنۡفُسُ |
| اور | پیالوں (سے) | اور | اس (جنت) میں | جو | چاہیں گے نفس اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | تَلَذُّ | الۡاَعۡيُنُ ج | وَ | اَنۡتُمۡ |
| اور | (جس سے) لذت محسوس کریں گی | آنکھیں | اور | تم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيۡهَا | خٰلِدُوۡنَ ج (71) | وَ | تِلۡكَ | الۡجَنَّةُ | الَّتِيۡۤ |
| اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے (ہو) | اور | یہی | (وہ) جنت (ہے) | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُوۡرِثۡتُمُوۡهَا ⑤ | بِمَا | كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ⑥ (72) | لَكُمۡ |
| تم سب وارث بنائے گئے ہو اُسکے | (اس) وجہ سے جو | تھے تم سب عمل کرتے | تمہارے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيۡهَا | فَاكِهَةٌ | كَثِيۡرَةٌ | مِّنۡهَا | تَاۡكُلُوۡنَ (73) |
| اس میں | میوے (ہیں) | بہت | اُن سے | تم سب کھاؤ گے |

### ضروری وضاحت

① زوج کی نسبت اگر مذکر کی طرف ہو تو اس سے مراد بیوی اور اگر مؤنث کی طرف ہو تو اس سے مراد خاوند ہوتا ہے۔② فعل کے شروع میں تـ، یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔③ یہ دراصل یُطْوَفُ تھا، گرامر کے اصول کے مطابق و کو ا سے بدلا گیا ہے، اور اس میں بھی کیا جائے گا کا مفہوم ہے۔④ یہاں ضرورتاً مِنْ کا ترجمہ کے کیا گیا ہے۔⑤ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔⑥ تُمْ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الْمُجْرِمِیْنَ | بے شک مجرم لوگ |
| فِیْ عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ۚۖ ﴿74﴾ | جہنم کے عذاب میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿74﴾ |
| لَا یُفَتَّرُ عَنْهُمْ | ہلکا نہیں کیا جائے گا ان سے (عذاب) |
| وَ هُمْ فِیْهِ مُبْلِسُوْنَ ۚ ﴿75﴾ | اور وہ اس میں ناامید ہو کر پڑے رہیں گے۔ ﴿75﴾ |
| وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ | اور ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا |
| وَلٰكِنْ كَانُوْا هُمُ الظّٰلِمِیْنَ ﴿76﴾ | اور لیکن وہ (خود ہی) ظالم تھے۔ ﴿76﴾ |
| وَ نَادَوْا یٰمٰلِكُ | اور وہ (جہنم کے فرشتے کو) پکاریں گے اے مالک! |
| لِیَقْضِ عَلَیْنَا رَبُّكَ ؕ | چاہیے کہ فیصلہ کر دے تیرا رب ہم پر (موت کا) |
| قَالَ اِنَّكُمْ مّٰكِثُوْنَ ﴿77﴾ | وہ کہے گا بیشک تم (اسی حالت میں ہی) رہنے والے ہو۔ ﴿77﴾ |
| لَقَدْ جِئْنٰكُمْ بِالْحَقِّ | بلا شبہ یقیناً ہم آئے تمہارے پاس حق کے ساتھ |
| وَلٰكِنَّ اَكْثَرَكُمْ | اور لیکن تمہارے اکثر |
| لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ﴿78﴾ | حق کو ناپسند کرنے والے تھے۔ ﴿78﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْمُجْرِمِیْنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ | لِیَقْضِ | قضا، قاضی، قاضی القضاۃ۔ |
| فِیْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | عَلَیْنَا | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| عَذَابِ | عذاب، عذاب الٰہی، عذاب جہنم۔ | قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| خٰلِدُوْنَ | خالد، خلد بریں۔ | بِالْحَقِّ | بالمقابل، بسبب، بالکل۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | وَلٰكِنَّ | لیکن۔ |
| وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | اَكْثَرَكُمْ | اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ |
| ظَلَمْنٰهُمْ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | لِلْحَقِّ | حق و باطل، حقیقت، حق گوئی۔ |
| نَادَوْا | ندا، منادی، ندائے ملت۔ | كٰرِهُوْنَ | کراہت، مکروہ، مکروہات۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ | الۡمُجۡرِمِيۡنَ | فِيۡ عَذَابِ جَهَنَّمَ | خٰلِدُوۡنَ ۚ﴿74﴾ |
| بے شک | سب مجرم لوگ | جہنم کے عذاب میں | سب ہمیشہ رہنے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يُفَتَّرُ ① | عَنۡهُمۡ | وَ | هُمۡ | فِيۡهِ |
| وہ ہلکا نہیں کیا جائے گا | ان سے | اور | وہ سب | اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُبۡلِسُوۡنَ ② ﴿75﴾ ج | وَ | مَا ظَلَمۡنٰهُمۡ | وَ | لٰكِنۡ |
| سب نا اُمید ہونے والے (ہیں) | اور | ہم نے ظلم نہیں کیا ان پر | اور | لیکن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانُوۡا | هُمُ الظّٰلِمِيۡنَ ③ ﴿76﴾ | وَ | نَادَوۡا ④ | يٰمٰلِكُ ⑤ |
| وہ سب تھے | (خود) ہی سب ظالم | اور | وہ سب پکاریں گے | اے مالک! |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِيَقۡضِ ⑥ | عَلَيۡنَا | رَبُّكَ ؕ | قَالَ ④ | اِنَّكُمۡ |
| چاہیے کہ وہ فیصلہ کر دے | ہم پر | تیرا رب (موت کا) | وہ کہے گا | بے شک تم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مّٰكِثُوۡنَ ⑦ ﴿77﴾ | لَقَدۡ | جِئۡنٰكُمۡ | بِالۡحَقِّ |
| (اسی حالت میں ہی) سب رہنے والے (ہو) | بلاشبہ یقیناً | ہم آئے تمہارے پاس | حق کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لٰكِنَّ | اَكۡثَرَكُمۡ | لِلۡحَقِّ | كٰرِهُوۡنَ ⑦ ﴿78﴾ |
| اور | لیکن | تمہارے اکثر | حق کو | سب ناپسند کرنے والے (تھے) |

ضروری وضاحت

①فعل کے شروع میں یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔②اسم کے شروع میں
مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔③ھُمۡ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔④یہ فعل
گزرے ہوئے زمانے کا ہے یہاں ضرورتاً مستقبل کا ترجمہ کیا گیا ہے۔⑤مالک جہنم کے داروغے کا نام ہے۔⑥فعل کے شروع
میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔⑦اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمۡ اَبۡرَمُوۡۤا اَمۡرًا | کیا انہوں نے پختہ فیصلہ کرلیا ہے کسی کام کا |
| فَاِنَّا مُبۡرِمُوۡنَ ﴿79﴾ | تو بیشک ہم بھی پختہ فیصلہ کرنے والے ہیں۔ ﴿79﴾ |
| اَمۡ یَحۡسَبُوۡنَ اَنَّا لَا نَسۡمَعُ | کیا وہ سمجھتے ہیں کہ بے شک ہم نہیں سنتے |
| سِرَّهُمۡ وَ نَجۡوٰىهُمۡ ؕ | ان کی پوشیدہ باتیں اور ان کی سرگوشی |
| بَلٰی وَ رُسُلُنَا | ہاں کیوں نہیں (ہم سن رہے ہیں) اور ہمارے بھیجے ہوئے |
| لَدَیۡهِمۡ یَکۡتُبُوۡنَ ﴿80﴾ | ان کے پاس لکھ لیتے ہیں۔ ﴿80﴾ |
| قُلۡ اِنۡ کَانَ لِلرَّحۡمٰنِ وَلَدٌ ٭ۖ | آپ کہہ دیجئے اگر رحمان کی کوئی اولاد ہو |
| فَاَنَا اَوَّلُ | تو میں سب سے پہلے ہوں |
| الۡعٰبِدِیۡنَ ﴿81﴾ | (اسکی) عبادت کرنے والوں میں۔ ﴿81﴾ |
| سُبۡحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ | پاک ہے آسمانوں اور زمین کا رب |
| رَبِّ الۡعَرۡشِ | (اور پاک ہے) عرش کا رب |
| عَمَّا یَصِفُوۡنَ ﴿82﴾ | (ان باتوں) سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔ ﴿82﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَمۡرًا | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ | وَلَدٌ | : ولادت، ولد، اولاد، مولود۔ |
| نَسۡمَعُ | : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔ | الۡعٰبِدِیۡنَ | : عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |
| سِرَّهُمۡ | : اسرار و رموز، پراسرار، سرنہاں۔ | سُبۡحٰنَ | : تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ |
| نَجۡوٰىهُمۡ | : مناجات (سرگوشیاں)۔ | السَّمٰوٰتِ | : ارض و سما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ |
| رُسُلُنَا | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | الۡاَرۡضِ | : ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |
| یَکۡتُبُوۡنَ | : کتاب، کُتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔ | الۡعَرۡشِ | : عرش الٰہی، عرش و فرش، تحت العرش۔ |
| قُلۡ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | عَمَّا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| لِلرَّحۡمٰنِ | : لہٰذا / رحمن، رحیم، رحمت۔ | یَصِفُوۡنَ | : وصف، موصوف، توصیف، اوصاف۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَمْ ① | اَبْرَمُوْٓا | اَمْرًا ② | فَاِنَّا |
| کیا | انہوں نے پختہ فیصلہ کرلیا ہے | کسی کام (کا) | تو بے شک ہم (بھی) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُبْرِمُوْنَ ③ ج (79) | اَمْ ① | يَحْسَبُوْنَ | اَنَّا |
| پختہ فیصلہ (تدبیر) کرنے والے (ہیں) | کیا | وہ سب سمجھتے ہیں | کہ بے شک ہم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا | نَسْمَعُ | سِرَّهُمْ ④ | وَ | نَجْوٰىهُمْ ④ ط |
| نہیں | ہم سنتے | ان کی پوشیدہ باتیں | اور | ان کی سرگوشی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلٰى | وَ | رُسُلُنَا | لَدَيْهِمْ ④ |
| ہاں کیوں نہیں (ہم سن رہے ہیں) | اور | ہمارے بھیجے ہوئے | ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَكْتُبُوْنَ (80) | قُلْ ⑤ | اِنْ | كَانَ ⑥ | لِلرَّحْمٰنِ ⑦ |
| وہ سب لکھ لیتے ہیں | آپ کہہ دیجیے | اگر | ہو | رحمان کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَدٌ ② صلے ق | فَاَنَا | اَوَّلُ | الْعٰبِدِيْنَ (81) | سُبْحٰنَ |
| کوئی اولاد | تو میں | سب سے پہلے (ہوتا) | (اسکی) عبادت کرنے والوں (میں) | پاک (ہے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | رَبِّ الْعَرْشِ | عَمَّا ⑧ | يَصِفُوْنَ (82) |
| آسمانوں اور زمین کا رب | عرش کا رب (ہے) | (ان باتوں) سے جو | وہ سب بیان کرتے ہیں |

## ضروری وضاحت

① اَمْ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے اور یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ اسم کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑤ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق "و" گر گئی ہے۔⑥ كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہو اور ہے ہوتا ہے۔⑦ اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ عموماً لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔⑧ عَمَّا دراصل عَنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَذَرۡهُمۡ | پس آپ چھوڑ دیجیے انہیں |
| یَخُوۡضُوۡا وَ یَلۡعَبُوۡا | (کہ) وہ فضول بحث کرتے اور کھیلتے رہیں |
| حَتّٰی یُلٰقُوۡا یَوۡمَهُمُ | یہاں تک کہ وہ جا ملیں اپنے (اس) دن کو |
| الَّذِیۡ یُوۡعَدُوۡنَ ﴿83﴾ | جس کا وہ وعدہ دیے جاتے ہیں۔ ﴿83﴾ |
| وَ هُوَ الَّذِیۡ فِی السَّمَآءِ اِلٰهٌ | اور (اللہ) وہی ہے جو آسمان میں (بھی سچا) معبود ہے |
| وَّ فِی الۡاَرۡضِ اِلٰهٌ ؕ | اور زمین میں (بھی سچا) معبود ہے |
| وَ هُوَ الۡحَکِیۡمُ الۡعَلِیۡمُ ﴿84﴾ | اور وہی نہایت حکمت والا خوب جاننے والا ہے۔ ﴿84﴾ |
| وَ تَبٰرَكَ الَّذِیۡ لَهٗ | اور بہت برکت والا ہے جس کے لیے |
| مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ | آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے |
| وَ مَا بَیۡنَهُمَا ۚ | اور جو (کچھ) ان دونوں کے درمیان ہے |
| وَ عِنۡدَهٗ عِلۡمُ السَّاعَةِ ۚ | اور اسی کے پاس قیامت کا علم ہے |
| وَ اِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿85﴾ | اور اسی کی طرف تم سب لوٹائے جاؤ گے۔ ﴿85﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَلۡعَبُوۡا | : لہو ولعب۔ | الۡحَکِیۡمُ | : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| حَتّٰی | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | الۡعَلِیۡمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| یُلٰقُوۡا | : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | تَبٰرَكَ | : برکت، برکات، مبارک، تبرک۔ |
| یَوۡمَهُمُ | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | مُلۡكُ | : ملک، ملوکیت، مملکت، ملکی حالات۔ |
| یُوۡعَدُوۡنَ | : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | بَیۡنَهُمَا | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| فِی | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ | عِنۡدَهٗ | : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ |
| السَّمَآءِ | : ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | اِلَیۡهِ | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الۡاَرۡضِ | : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | تُرۡجَعُوۡنَ | : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَذَرۡهُمۡ ① | يَخُوۡضُوۡا | وَ | يَلۡعَبُوۡا |
| پس آپ چھوڑ دیجیے انہیں | (کہ) وہ سب فضول بحث کرتے رہیں | اور | وہ سب کھیلتے رہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يُلٰقُوۡا | يَوۡمَهُمُ ① | الَّذِىۡ | يُوۡعَدُوۡنَ ② (83) |
| یہاں تک کہ | وہ سب جاملیں | اپنے (اس) دن کو | جس (کا) | وہ سب وعدہ دیے جاتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ ③ | الَّذِىۡ | فِى السَّمَآءِ | اِلٰهٌ |
| اور | (اللہ) وہ (ہے) | جو | آسمان میں | (بھی سچا) معبود (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | فِى الۡاَرۡضِ | اِلٰهٌ ؕ | وَ | هُوَالۡحَكِيۡمُ ④⑤ |
| اور | زمین میں | (بھی سچا) معبود (ہے) | اور | وہی نہایت حکمت والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الۡعَلِيۡمُ ⑤ (84) | وَ | تَبٰرَكَ ⑥ | الَّذِىۡ | لَهٗ | مُلۡكُ |
| خوب جاننے والا (ہے) | اور | بہت برکت والا ہے | (وہ) جو | اُس کے لیے | بادشاہی (ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضِ | وَ | مَا | بَيۡنَهُمَا ۚ |
| آسمانوں | اور | زمین (کی) | اور | جو (کچھ) | ان دونوں کے درمیان (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَعِنۡدَهٗ | عِلۡمُ السَّاعَةِ ۚ | وَ | اِلَيۡهِ | تُرۡجَعُوۡنَ ② (85) |
| اور اسی کے پاس | قیامت کا علم (ہے) | اور | اسی کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے |

### ضروری وضاحت

① فعل کے آخر میں هُمۡ کا ترجمہ اُنہیں اور اسم کے آخر میں هُمۡ کا ترجمہ انکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔② علامت تُ یا يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ هُوَ واحد مذکر کی علامت ہے اور اس کا ترجمہ وہ کیا جاتا ہے۔ ④ هُوَ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ فَعِيۡلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ نہایت یا خوب کیا گیا ہے۔⑥ اس فعل میں موجود تا اور "ا" میں مبالغے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ بہت کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا يَمۡلِكُ الَّذِيۡنَ | اور نہیں وہ اختیار رکھتے جنہیں (یہ لوگ) |
| يَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِهِ الشَّفَاعَةَ | اس کے سوا پکارتے ہیں سفارش کا |
| اِلَّا مَنۡ شَهِدَ بِالۡحَقِّ | مگر جس نے حق کی گواہی دی |
| وَ هُمۡ يَعۡلَمُوۡنَ ﴿86﴾ | اور وہ علم (ویقین) رکھتے ہیں (وہ سفارش کر سکتے ہیں)۔ ﴿86﴾ |
| وَلَئِنۡ سَاَلۡتَهُمۡ | اور یقیناً اگر آپ اِن سے پوچھیں |
| مَّنۡ خَلَقَهُمۡ | (کہ) کس نے انہیں پیدا کیا |
| لَيَقُوۡلُنَّ اللّٰهُ | ضرور بالضرور وہ کہیں گے اللہ نے (پیدا کیا ہے) |
| فَاَنّٰى يُؤۡفَكُوۡنَ ﴿87﴾ | پھر کہاں وہ بہکائے جاتے ہیں۔ ﴿87﴾ |
| وَ قِيۡلِهٖ يٰرَبِّ | قسم ہے اس (رسول) کے "یارب" کہنے کی |
| اِنَّ هٰۤؤُلَاۤءِ قَوۡمٌ لَّا يُؤۡمِنُوۡنَ ﴿88﴾ | بیشک یہ لوگ ایمان نہیں لائیں گے۔ ﴿88﴾ |
| فَاصۡفَحۡ عَنۡهُمۡ وَ قُلۡ سَلٰمٌ ؕ | پس آپ درگزر کیجیے ان سے اور کہہ دیجیے سلام ہے |
| فَسَوۡفَ يَعۡلَمُوۡنَ ﴿89﴾ | پھر جلد ہی وہ جان لیں گے۔ ﴿89﴾ |

وقف لازم

ع 7 22 13

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | بِالۡحَقِّ | حق وباطل، حقیقت۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | يَعۡلَمُوۡنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| يَمۡلِكُ | ملک، ملوکیت، مملکت، ملکی حالات۔ | سَاَلۡتَهُمۡ | سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ |
| يَدۡعُوۡنَ | دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ | خَلَقَهُمۡ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | لَيَقُوۡلُنَّ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| الشَّفَاعَةَ | شفاعت، شافع محشر، شفیع المذنبین۔ | قَوۡمٌ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | يُؤۡمِنُوۡنَ | امن وسلامتی، امن عامہ، ایمان۔ |
| شَهِدَ | شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ | سَلٰمٌ | سلام، سلامتی، مسلمان، اسلام۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَمۡلِكُ ① | الَّذِيۡنَ | يَدۡعُوۡنَ |
| اور | نہیں وہ اختیار رکھتے | جنہیں | وہ سب پکارتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡ دُوۡنِهِ ② | الشَّفَاعَةَ | اِلَّا | مَنۡ | شَهِدَ |
| اس کے سوا | سفارش (کا) | مگر | (وہ) جو | گواہی دے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالۡحَقِّ | وَ | هُمۡ يَعۡلَمُوۡنَ ③ (86) | وَ | لَئِنۡ |
| حق کی | اور | وہ سب علم (ویقین) رکھتے ہوں | اور | یقیناً اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَاَلۡتَهُمۡ | مَّنۡ خَلَقَهُمۡ | لَيَقُوۡلُنَّ ④⑤ | اللّٰهُ |
| آپ پوچھیں اِن سے | (کہ) کس نے پیدا کیا انہیں | ضرور بالضرور وہ کہیں گے | اللہ (نے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَنّٰى ⑥ | يُؤۡفَكُوۡنَ ⑦ (87) لا | وَ | قِيۡلِهٖ يٰرَبِّ |
| پھر کہاں | وہ سب بہکائے جاتے ہیں | قسم ہے | اس کے "یا رب" کہنے کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | هٰٓؤُلَآءِ | قَوۡمٌ | لَّا يُؤۡمِنُوۡنَ ⑧ (88) | فَاصۡفَحۡ ⑥ |
| بے شک | یہ | لوگ | وہ سب ایمان نہیں لائیں گے | پس آپ درگزر کیجیے |

وقف لازم

ع 7/22/13

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَنۡهُمۡ | وَ | قُلۡ | سَلٰمٌ ط | فَسَوۡفَ ⑥ | يَعۡلَمُوۡنَ (89) ع |
| ان سے | اور | کہہ دیجیے | سلام (ہے) | پھر جلد ہی | وہ سب جان لیں گے |

**ضروری وضاحت**

① لَا يَمۡلِكُ فعل واحد مذکر کا ہے ضرورتاً ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔ ② لفظ دُوۡنَ سے پہلے مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ③ هُمۡ اور يَ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ④ علامت لَ اور آخر میں نّ دونوں تاکید در تاکید کی علامتیں ہیں۔ ⑤ فعل کے آخر میں نّ سے پہلے اگر پیش ہو تو وہ فعل جمع مذکر کے لیے ہوتا ہے۔ ⑥ فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر اور کبھی سو ہوتا ہے۔ ⑦ يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔

اٰیَاتُهَا 59 | 44 سُوۡرَۃُ الدُّخَانِ مَکِّیَّۃٌ 64 | رُکُوۡعَاتُهَا 03

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| حٰمٓ ۚ ﴿1﴾ وَ الۡکِتٰبِ الۡمُبِیۡنِ ۙ ﴿2﴾ | حٰمٓ ﴿1﴾ وضاحت کرنے والی کتاب کی قسم۔ ﴿2﴾ |
| اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنٰهُ فِیۡ لَیۡلَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ | بیشک ہم نے اسے برکت والی رات میں اُتارا ہے |
| اِنَّا کُنَّا مُنۡذِرِیۡنَ ﴿3﴾ | بے شک ہم ڈرانے والے ہیں۔ ﴿3﴾ |
| فِیۡهَا یُفۡرَقُ | اس (رات) میں فیصلہ کیا جاتا ہے |
| کُلُّ اَمۡرٍ حَکِیۡمٍ ۙ ﴿4﴾ | ہر حکمت والے کام کا۔ ﴿4﴾ |
| اَمۡرًا مِّنۡ عِنۡدِنَا ؕ | (وہ بطور) حکم ہوتا ہے ہماری طرف سے |
| اِنَّا کُنَّا مُرۡسِلِیۡنَ ۚ ﴿5﴾ | بے شک ہم ہی ہیں رسول بھیجنے والے۔ ﴿5﴾ |
| رَحۡمَۃً مِّنۡ رَّبِّکَ ؕ | آپ کے رب کی طرف سے رحمت (مہربانی) ہے |
| اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیۡعُ | بے شک وہی خوب سننے والا |
| الۡعَلِیۡمُ ۙ ﴿6﴾ | خوب جاننے والا ہے۔ ﴿6﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسۡمِ | : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ | کُلُّ | : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| الرَّحِیۡمِ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | اَمۡرٍ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| الۡکِتٰبِ | : کتاب، کُتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔ | حَکِیۡمٍ | : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| اَنۡزَلۡنٰهُ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | عِنۡدِنَا | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ |
| فِیۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | مُرۡسِلِیۡنَ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| لَیۡلَۃٍ | : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ | رَحۡمَۃً | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |
| مُّبٰرَکَۃٍ | : برکت، برکات، مبارک، تبرک۔ | السَّمِیۡعُ | : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔ |
| مُنۡذِرِیۡنَ | : بشارت و انذار، نذیر۔ | الۡعَلِیۡمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |

| آیَاتُھَا 59 | 44 سُوْرَۃُ الدُّخَانِ مَکِّیَّۃٌ 64 | رُکُوْعَاتُھَا 03 |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ع 12

| حٰمٓ ① ۚ (1) | وَ ② | الْکِتٰبِ | الْمُبِیْنِ ۙ (2) |
|---|---|---|---|
| حٰمٓ | قسم ہے | کتاب (کی) | وضاحت کرنے والی |

| اِنَّآ ③ | اَنْزَلْنٰهُ | فِیْ لَیْلَةٍ مُّبٰرَکَةٍ ④ |
|---|---|---|
| بے شک ہم | ہم نے اتارا ہے اسے | برکت والی رات میں |

| اِنَّا ③ | کُنَّا | مُنْذِرِیْنَ ⑤ (3) | فِیْھَا | یُفْرَقُ ⑥ |
|---|---|---|---|---|
| بے شک ہم | ہم ہیں | ڈرانے والے | اس (رات) میں | فیصلہ کیا جاتا ہے |

| کُلُّ | اَمْرٍ حَکِیْمٍ ۙ (4) | اَمْرًا | مِّنْ عِنْدِنَا ؕ |
|---|---|---|---|
| ہر | حکمت والے کام کا | (وہ بطور) حکم (ہوتا ہے) | ہماری طرف سے |

| اِنَّا ③ کُنَّا | مُرْسِلِیْنَ ⑤ ۚ (5) | رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّکَ ؕ |
|---|---|---|
| بے شک ہم ہی ہیں | رسول بھیجنے والے | آپ کے رب (کی طرف) سے رحمت (ہے) |

| اِنَّهٗ | هُوَ السَّمِیْعُ | الْعَلِیْمُ ۙ (6) |
|---|---|---|
| بے شک وہ | وہی خوب سننے والا | خوب جاننے والا (ہے) |

## ضروری وضاحت

① حٰمٓ حروفِ مقطعات یعنی علیحدہ علیحدہ پڑھے جانے والے حروف میں سے ہے ان کے معنیٰ کے بارے میں کوئی مستند روایت نہیں ہے۔ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِمُرَادِهٖ ۔② وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی اس حال میں اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔③ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔④ برکت والی رات سے مراد شب قدر ہے۔⑤ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے یہاں یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | آسمانوں اور زمین کا رب ہے |
| وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ | اور (اُن کا بھی) جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے |
| اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ﴿7﴾ | اگر ہو تم یقین رکھنے والے۔ ﴿7﴾ |
| لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ | کوئی (سچا) معبود نہیں مگر وہی، وہ زندگی دیتا ہے |
| وَيُمِيْتُ ؕ رَبُّكُمْ | اور وہ موت دیتا ہے، تمہارا رب ہے |
| وَرَبُّ اٰبَآىِٕكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿8﴾ | اور تمہارے پہلے آباؤ و اجداد کا رب ہے۔ ﴿8﴾ |
| بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ ﴿9﴾ | بلکہ وہ ایک شک میں کھیل رہے ہیں۔ ﴿9﴾ |
| فَارْتَقِبْ يَوْمَ | پس آپ انتظار کیجیے اس دن کا |
| تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ ﴿10﴾ لا | (کہ) لائے گا آسمان ایک واضح دھویں کو۔ ﴿10﴾ |
| يَّغْشَى النَّاسَ ؕ هٰذَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿11﴾ | وہ ڈھانپ لے گا لوگوں کو، یہ دردناک عذاب ہے۔ ﴿11﴾ |
| رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا | اے ہمارے رب دور کر دے ہم سے |
| الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ ﴿12﴾ | (اس) عذاب کو بیشک ہم ایمان لانے والے ہیں۔ ﴿12﴾ |

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | شَكٍّ | شک، بے شک، مشکوک، شک وشبہ۔ |
| الْاَرْضِ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | يَّلْعَبُوْنَ | لہو ولعب۔ |
| بَيْنَهُمَا | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | مُّبِيْنٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| مُّوْقِنِيْنَ | یقین، یقین محکم، یقین کامل۔ | يَّغْشَى | غش آنا، غشی طاری ہونا۔ |
| اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ | النَّاسَ | عوام الناس، عامۃ الناس۔ |
| يُحْيٖ | حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ | هٰذَا | لہٰذا، ہٰذا من فضل ربی۔ |
| يُمِيْتُ | موت وحیات، حیاتی مماتی، اموات۔ | اَلِيْمٌ | عذاب الیم، الم ناک، رنج والم۔ |
| الْاَوَّلِيْنَ | اوّل درجہ، اوّل انعام یافتہ۔ | مُؤْمِنُوْنَ | امن، ایمان، مومن۔ |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ | السَّمٰوٰتِ ① | وَ | الْاَرْضِ | وَ | مَا |
| رب (ہے) | آسمانوں (کا) | اور | زمین (کا) | اور (ان کا) | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَیْنَهُمَا ۘ ② | اِنْ | كُنْتُمْ | مُّوْقِنِیْنَ ③ (7) | لَآ اِلٰهَ ④ |
| ان دونوں کے درمیان (ہے) | اگر | ہو تم | سب یقین رکھنے والے | کوئی (سچا) معبود نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | هُوَ | یُحْیٖ | وَ | یُمِیْتُ ط | رَبُّكُمْ | وَ |
| مگر | وہی | وہ زندگی دیتا ہے | اور | وہ موت دیتا ہے | تمہارا رب (ہے) | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبُّ | اٰبَآىٕكُمُ الْاَوَّلِیْنَ (8) | بَلْ | هُمْ | فِیْ شَكٍّ ⑤ |
| رب (ہے) | تمہارے تمام پہلے آباؤ اجداد کا | بلکہ | وہ | ایک شک میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یَّلْعَبُوْنَ (9) | فَارْتَقِبْ | یَوْمَ | تَاْتِی ① | السَّمَآءُ ⑥ |
| وہ سب کھیل رہے ہیں | پس آپ انتظار کیجیے | (اس) دن (کا) | (کہ) آئے گا | آسمان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِدُخَانٍ ⑤ | مُّبِیْنٍ لا (10) | یَّغْشَى | النَّاسَ ط | هٰذَا | عَذَابٌ اَلِیْمٌ (11) |
| ایک دھواں کے ساتھ | واضح | وہ ڈھانپ لے گا | لوگوں (کو) | یہ | دردناک عذاب (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَا ⑦ | اكْشِفْ | عَنَّا الْعَذَابَ | اِنَّا | مُؤْمِنُوْنَ ③ (12) |
| (اے) ہمارے رب | دور کر دے | ہم سے (اس) عذاب کو | بیشک ہم | ایمان لانے والے (ہیں) |

## ضروری وضاحت

①ات اسم کے آخر میں اور تـ فعل کے شروع میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔②هُمَا میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔③شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔④لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اسکا ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔⑤ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑥فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔⑦یہ دراصل یَا رَبَّنَا تھا، شروع سے یَا تخفیف کیلئے گرا ہوا ہے، اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنّٰی لَهُمُ الذِّکۡرٰی | (اُس وقت) اُن کے لیے نصیحت کہاں (مفید) ہوگی |
| وَقَدۡ جَآءَهُمۡ | جبکہ یقیناً آچکا ان کے پاس |
| رَسُوۡلٌ مُّبِیۡنٌ ﴿13﴾ | کھول کر بیان کرنے والا رسول۔ ﴿13﴾ |
| ثُمَّ تَوَلَّوۡا عَنۡهُ | پھر انہوں نے منہ موڑ لیا اس سے |
| وَقَالُوۡا مُعَلَّمٌ مَّجۡنُوۡنٌ ﴿14﴾ | اور انہوں نے کہا سکھلایا ہوا دیوانہ ہے۔ ﴿14﴾ |
| اِنَّا کَاشِفُوا الۡعَذَابِ | بے شک ہم دور کرنے والے ہیں عذاب کو |
| قَلِیۡلًا | تھوڑی دیر کے لیے |
| اِنَّکُمۡ عَآئِدُوۡنَ ﴿15﴾ | بیشک تم دوبارہ (وہی) کرنے والے ہو۔ ﴿15﴾ |
| یَوۡمَ نَبۡطِشُ الۡبَطۡشَةَ الۡکُبۡرٰی | جس دن ہم پکڑیں گے بڑی پکڑ |
| اِنَّا مُنۡتَقِمُوۡنَ ﴿16﴾ | بے شک ہم انتقام لینے والے ہیں۔ ﴿16﴾ |
| وَلَقَدۡ فَتَنَّا قَبۡلَهُمۡ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے آزمایا ان سے پہلے |
| قَوۡمَ فِرۡعَوۡنَ | فرعون کی قوم کو |

وقف لازم

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الذِّکۡرٰی : ذکر، اذکار۔ | قَلِیۡلًا : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| رَسُوۡلٌ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | عَآئِدُوۡنَ : اعادہ، عود کر آنا۔ |
| مُّبِیۡنٌ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | یَوۡمَ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| وَ : مال و دولت، عفو و درگزر، لازم و ملزوم۔ | الۡکُبۡرٰی : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔ |
| قَالُوۡا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مُنۡتَقِمُوۡنَ : انتقام، انتقامی کاروائی۔ |
| مُعَلَّمٌ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | فَتَنَّا : فتنہ و فساد، فتنہ پرور، فتنہ برپا ہونا۔ |
| مَّجۡنُوۡنٌ : مجنون، جنون۔ | قَبۡلَهُمۡ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| الۡعَذَابِ : عذاب، عذاب الٰہی، عذاب جہنم۔ | قَوۡمَ : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنّٰى | لَهُمُ ① | الذِّكْرٰى ② | وَ | قَدْ ③ | جَآءَهُمْ |
| کیسے | (اس وقت) ان کو | نصیحت (مفید ہوگی) | جبکہ | یقیناً | آچکا ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَسُوْلٌ ④ | مُّبِيْنٌ ﴿13﴾ لا | ثُمَّ | تَوَلَّوْا ⑤ | عَنْهُ |
| ایک رسول | کھول کر بیان کرنے والا | پھر | اُنہوں نے منہ موڑلیا | اس سے |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالُوْا | مُعَلَّمٌ ⑥ | مَّجْنُوْنٌ ﴿14﴾ م | اِنَّا |
| اور | انہوں نے کہا | سکھلایا گیا ہوا | دیوانہ (ہے) | بے شک ہم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَاشِفُوا ⑦ | الْعَذَابِ | قَلِيْلًا | اِنَّكُمْ |
| دور کرنے والے (ہیں) | عذاب (کو) | تھوڑی دیر کے لیے | بے شک تم |

وقف لازم

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَآئِدُوْنَ ﴿15﴾ م | يَوْمَ | نَبْطِشُ | الْبَطْشَةَ ②⑧ |
| سب دوبارہ (وہی) کرنے والے ہو | (جس) دن | ہم پکڑیں گے | پکڑ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْكُبْرٰى ج ② | اِنَّا | مُنْتَقِمُوْنَ ⑥ ﴿16﴾ | وَ |
| بڑی | بے شک ہم | سب انتقام لینے والے (ہیں) | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَقَدْ ③ | فَتَنَّا | قَبْلَهُمْ | قَوْمَ فِرْعَوْنَ |
| بلاشبہ یقیناً | ہم نے آزمایا | ان سے پہلے | فرعون کی قوم کو |

**ضروری وضاحت**

① لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔② ـٰی اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑥ مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا اور اگر زیر ہو تو کرنے والے کا مفہوم ہے۔
⑦ یہاں وْا کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَجَآءَهُمۡ رَسُوۡلٌ كَرِيۡمٌ ۙ﴿17﴾ | اور آیا تھا ان کے پاس ایک معزز رسول۔ ﴿17﴾ |
| اَنۡ اَدُّوۡۤا اِلَىَّ عِبَادَ اللّٰهِ ؕ اِنِّىۡ | یہ کہ میرے حوالے کر دو اللہ کے بندوں کو بیشک میں |
| لَـكُمۡ رَسُوۡلٌ اَمِيۡنٌ ۙ﴿18﴾ | تمہارے لیے ایک امانت دار رسول ہوں۔ ﴿18﴾ |
| وَّاَنۡ لَّا تَعۡلُوۡا عَلَى اللّٰهِ ۚ | اور یہ کہ اللہ کے مقابل تم سرکشی نہ کرو |
| اِنِّىۡۤ اٰتِيۡكُمۡ | بے شک میں لانے والا ہوں تمہارے پاس |
| بِسُلۡطٰنٍ مُّبِيۡنٍ ۚ﴿19﴾ وَاِنِّىۡ | واضح دلیل۔ ﴿19﴾ اور بے شک میں |
| عُذۡتُ بِرَبِّىۡ وَرَبِّكُمۡ | پناہ پکڑتا ہوں اپنے رب کی اور تمہارے رب (کی) |
| اَنۡ تَرۡجُمُوۡنِ ﴿20﴾ | (اس بات سے) کہ تم مجھے سنگسار کر دو۔ ﴿20﴾ |
| وَاِنۡ لَّمۡ تُؤۡمِنُوۡا لِىۡ | اور اگر تم مجھ پر ایمان نہیں لاتے ہو |
| فَاعۡتَزِلُوۡنِ ﴿21﴾ | تو مجھ سے الگ ہو جاؤ۔ ﴿21﴾ |
| فَدَعَا رَبَّهٗۤ | پھر اس نے پکارا اپنے رب کو |
| اَنَّ هٰٓؤُلَاۤءِ قَوۡمٌ مُّجۡرِمُوۡنَ ﴿22﴾ | کہ بے شک یہ لوگ مجرم ہیں۔ ﴿22﴾ |

الثلثة

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| رَسُوۡلٌ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| كَرِيۡمٌ | کرم، اکرام، تکریم، محترم ومکرم۔ |
| اَدُّوۡۤا | ادا، ادائیگی۔ |
| عِبَادَ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |
| اَمِيۡنٌ | امانت، امین۔ |
| تَعۡلُوۡا | اعلیٰ وارفع، عالی مرتبت، عالی شان۔ |
| بِسُلۡطٰنٍ | بالکل، بہر حال، بالواسطہ، بالمشافہ۔ |
| بِسُلۡطٰنٍ | سلطان، سلطانی گواہ، سلطنت۔ |
| مُّبِيۡنٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| عُذۡتُ | تعویذ، معاذ اللہ، تعوذ۔ |
| بِرَبِّىۡ | ربّ، ربِّ کائنات، توحید ربوبیت، مربی۔ |
| تَرۡجُمُوۡنِ | رجم، رجیم، حد رجم۔ |
| فَاعۡتَزِلُوۡنِ | معزول کرنا۔ |
| تُؤۡمِنُوۡا | امن، ایمان، مومن۔ |
| فَدَعَا | دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ |
| مُّجۡرِمُوۡنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَآءَهُمْ | رَسُوْلٌ ① | كَرِيْمٌ ﴿17﴾ لا | اَنْ | اَدُّوْٓا | اِلَيَّ ② |
| اور | آیا تھا اُنکے پاس | ایک رسول | معزز | یہ کہ | سب حوالے کردو | میری طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عِبَادَ اللّٰهِ ط | اِنِّيْ | لَكُمْ | رَسُوْلٌ ① | اَمِيْنٌ ﴿18﴾ لا |
| اللہ کے بندوں کو | بے شک میں | تمہارے لیے | ایک رسول (ہوں) | امانت دار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَنْ | لَّا تَعْلُوْا ③ | عَلَى اللّٰهِ ج ④ | اِنِّيْٓ |
| اور | یہ کہ | تم سب سرکشی نہ کرو | اللہ کے مقابل | بے شک میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰتِيْكُمْ | بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ① ﴿19﴾ ج | وَ | اِنِّيْ عُذْتُ ⑤ |
| آنے والا ہوں تمہارے پاس | ایک واضح دلیل کے ساتھ | اور | بے شک میں پناہ پکڑتا ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِرَبِّيْ | وَ | رَبِّكُمْ | اَنْ | تَرْجُمُوْنِ ⑥ ﴿20﴾ ز |
| اپنے رب کی | اور | تمہارے رب (کی) | (اس بات سے) کہ | تم سب سنگسار کردو مجھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنْ | لَّمْ تُؤْمِنُوْا | لِيْ | فَاعْتَزِلُوْنِ ⑥ ﴿21﴾ |
| اور | اگر | تم سب ایمان نہیں لاتے ہو | مجھ پر | تو سب الگ ہوجاؤ مجھ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَدَعَا | رَبَّهٗٓ | اَنَّ | هٰٓؤُلَآءِ | قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ ⑦ ﴿22﴾ |
| پھر اس نے پکارا | اپنے رب کو | کہ بے شک | یہ | سب مجرم لوگ (ہیں) |

الثلثة

**ضروری وضاحت**

①ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔②اِلَيَّ دراصل اِلٰى + يَ کا مجموعہ ہے۔③لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہوتو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔④یہاں عَلٰى کا ترجمہ کے مقابل ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑤يْ اور تُ دونوں کا ملا کر ترجمہ میں کیا گیا ہے۔⑥ تَرْجُمُوْنِ اور فَاعْتَزِلُوْنِ اصل میں تَرْجُمُوْنِيْ اور فَاعْتَزِلُوْنِيْ تھا، جب بھی فعل کے ساتھ يْ لگائی ہوتو درمیان میں نِ لگایا جاتا ہے اور یہاں يْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔⑦ قَوْمٌ لفظاً واحد ہے اور معنیً جمع ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَسْرِ بِعِبَادِيْ لَيْلًا | تو (حکم ہوا) تو لے چل میرے بندوں کو رات کے وقت |
| اِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ۙ﴿23﴾ | بے شک تم پیچھا کیے جانے والے ہو۔﴿23﴾ |
| وَاتْرُكِ الْبَحْرَ رَهْوًا ؕ اِنَّهُمْ | اور چھوڑ دے سمندر کو ٹھہرا ہوا، بے شک وہ |
| جُنْدٌ مُّغْرَقُوْنَ ﴿24﴾ | (ایسا) لشکر ہے (جو) غرق کیے جانے والے ہیں۔﴿24﴾ |
| كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۙ﴿25﴾ | کتنے ہی باغات اور چشمے وہ چھوڑ گئے۔﴿25﴾ |
| وَّزُرُوْعٍ وَّمَقَامٍ كَرِيْمٍ ۙ﴿26﴾ | اور (اسی طرح) کھیتیاں اور عمدہ مقام۔﴿26﴾ |
| وَّنَعْمَةٍ كَانُوْا فِيْهَا فٰكِهِيْنَ ۙ﴿27﴾ | اور خوشحالی جس میں وہ مزے اڑانے والے تھے۔﴿27﴾ |
| كَذٰلِكَ ۫ وَاَوْرَثْنٰهَا | اسی طرح (ہوا) اور ہم نے وارث بنایا ان کا |
| قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ﴿28﴾ | دوسرے لوگوں کو۔﴿28﴾ |
| فَمَا بَكَتْ عَلَيْهِمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ | پھر نہ روئے ان پر آسمان وزمین |
| وَمَا كَانُوْا مُنْظَرِيْنَ ۧ﴿29﴾ | اور نہ وہ مہلت دیے جانے والے ہوئے۔﴿29﴾ |
| وَلَقَدْ نَجَّيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے نجات دی بنی اسرائیل کو |

ع 1 29 14

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَسْرِ | اسراو معراج۔ | كَرِيْمٍ | کرم، اکرام، تکریم، محترم ومکرم۔ |
| بِعِبَادِيْ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | نَعْمَةٍ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ |
| لَيْلًا | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | اَوْرَثْنٰهَا | وارث، وراثت، ورثا۔ |
| مُّتَّبَعُوْنَ | اتباع، تابع، متبع سنت۔ | اٰخَرِيْنَ | آخرت، یوم آخرت، آخری۔ |
| اتْرُكِ | ترک، ترکہ، مال متروکہ، ترک تعلق۔ | بَكَتْ | آہ وبکا۔ |
| الْبَحْرَ | بحر قلزم، بحیرۂ عرب، بحر وبرّ۔ | السَّمَآءُ | ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ |
| مُّغْرَقُوْنَ | غرق، غرقاب، مستغرق۔ | نَجَّيْنَا | نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ |
| زُرُوْعٍ | زراعت، زرعی زمین، مزارع۔ | بَنِيْٓ | ابنائے جامعہ، عیسیٰ ابن مریم، ابن عمر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَسۡرِ ① | بِعِبَادِىۡ | لَيۡلًا | اِنَّكُمۡ | مُّتَّبَعُوۡنَ ② (23) لا |
| تو (حکم ہوا) تو لے چل | میرے بندوں کو | رات کے وقت | بیشک تم | سب پیچھا کیے جانیوالے (ہو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اتۡرُكِ | الۡبَحۡرَ | رَهۡوًا ط | اِنَّهُمۡ | جُنۡدٌ |
| اور | تو چھوڑ دے | سمندر (کو) | ٹھہرا ہوا | بے شک وہ سب | (ایسا) لشکر (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّغۡرَقُوۡنَ ② (24) | كَمۡ | تَرَكُوۡا | مِنۡ جَنّٰتٍ ③④ | وَّعُيُوۡنٍ (25) لا |
| (جو) سب غرق کیے جانے والے (ہیں) | کتنے ہی | وہ سب چھوڑ گئے | باغات | اور چشمے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | زُرُوۡعٍ | وَّمَقَامٍ كَرِيۡمٍ (26) لا | وَّ | نَعۡمَةٍ ④ | كَانُوۡا | فِيۡهَا |
| اور | (اسی طرح) کھیتیاں | اور عمدہ مقام | اور | خوشحالی | تھے وہ سب | اُس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فٰكِهِيۡنَ (27) لا | كَذٰلِكَ قف | وَ | اَوۡرَثۡنٰهَا ⑤⑥ | قَوۡمًا اٰخَرِيۡنَ ⑦ (28) |
| سب مزے اڑانے والے | اسی طرح (ہوا) | اور | ہم نے وارث بنایا انکا | دوسرے لوگوں (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا ① | بَكَتۡ ④ | عَلَيۡهِمُ | السَّمَآءُ | وَالۡاَرۡضُ | وَمَا |
| پھر نہ | روئے | ان پر | آسمان | اور زمین | اور نہ |

ع 1 29 14

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانُوۡا | مُنۡظَرِيۡنَ ② (29) ع | وَلَقَدۡ | نَجَّيۡنَا ⑤ | بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ |
| وہ سب ہوئے | سب مہلت دیے جانے والے | اور بلاشبہ یقیناً | ہم نے نجات دی | بنی اسرائیل (کو) |

### ضروری وضاحت

① فَ کا ترجمہ پس، تو اور پھر کبھی سو ہوتا ہے۔ ② اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ ات اور ة اور تۡ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑤ فعل کے آخر میں نَا سے پہلے جزم ہو تو اس کا ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ⑥ فعل کے آخر میں ھَا واحد مؤنث کی علامت ہے لیکن کبھی جمع کے لیے بھی استعمال ہو جاتی ہے۔ ⑦ قَوۡمًا لفظاً واحد ہے اور معنیً جمع ہے اسی لیے اسکے ساتھ اٰخَرِيۡنَ جمع کا لفظ آیا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنَ الۡعَذَابِ الۡمُهِيۡنِ ﴿30﴾ | رسوا کرنے والے عذاب سے۔ ﴿30﴾ |
| مِنۡ فِرۡعَوۡنَ ؕ اِنَّهٗ كَانَ عَالِيًا | (یعنی) فرعون سے، بیشک وہ تھا ایک سرکش |
| مِّنَ الۡمُسۡرِفِيۡنَ ﴿31﴾ | حد سے تجاوز کرنے والوں میں سے۔ ﴿31﴾ |
| وَلَقَدِ اخۡتَرۡنٰهُمۡ | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے چن لیا اُنہیں |
| عَلٰى عِلۡمٍ عَلَى الۡعٰلَمِيۡنَ ۚ﴿32﴾ | دانستہ طور پر تمام جہاں والوں پر۔ ﴿32﴾ |
| وَاٰتَيۡنٰهُمۡ مِّنَ الۡاٰيٰتِ | اور ہم نے دیں انہیں (وہ) نشانیاں |
| مَا فِيۡهِ بَلٰٓـؤٌا مُّبِيۡنٌ ﴿33﴾ | جن میں واضح آزمائش تھی۔ ﴿33﴾ |
| اِنَّ هٰٓؤُلَاۤءِ لَيَقُوۡلُوۡنَ ۙ﴿34﴾ | بے شک یہ لوگ یقیناً کہتے ہیں۔ ﴿34﴾ |
| اِنۡ هِىَ اِلَّا مَوۡتَتُنَا الۡاُوۡلٰى | نہیں ہے وہ مگر ہمارا مرنا پہلی بار (دنیا میں) |
| وَمَا نَحۡنُ بِمُنۡشَرِيۡنَ ﴿35﴾ | اور نہیں ہم ہرگز دوبارہ اٹھائے جانے والے۔ ﴿35﴾ |
| فَاۡتُوۡا بِاٰبَآئِنَاۤ | تو لے آؤ ہمارے باپ دادا کو |
| اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ﴿36﴾ | اگر تم سچے ہو۔ ﴿36﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | مُّبِيۡنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| الۡمُهِيۡنِ | توہین، اہانت، توہین آمیز رویہ۔ | لَيَقُوۡلُوۡنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| عَالِيًا | اعلیٰ وارفع، عالی مرتبت، عالی شان۔ | اِلَّا | اِلا ماشاء اللّٰہ، اِلاقلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| الۡمُسۡرِفِيۡنَ | اسراف وتبذیر۔ | مَوۡتَتُنَا | موت وحیات، سماع موتی، میت۔ |
| اخۡتَرۡنٰهُمۡ | اختیار، مختار، اختیاری مضامین۔ | الۡاُوۡلٰى | قرون اُولی، قعدہ اولیٰ۔ |
| عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | بِمُنۡشَرِيۡنَ | حشر ونشر، لف نشر مرتب۔ |
| الۡعٰلَمِيۡنَ | عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ | بِاٰبَآئِنَاۤ | آباؤاجداد، آبائی علاقہ۔ |
| بَلٰٓـؤٌا | بلا، ابتلا وآزمائش، مبتلا۔ | صٰدِقِيۡنَ | صداقت، صدق دل، صادق وامین۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الۡعَذَابِ الۡمُهِيۡنِ ﴿30﴾ | مِنۡ فِرۡعَوۡنَ | اِنَّهٗ | كَانَ ① |
| رسوا کرنے والے عذاب سے | (یعنی) فرعون سے | بے شک وہ | تھا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَالِيًا ② | مِّنَ الۡمُسۡرِفِيۡنَ ③ ﴿31﴾ | وَ | لَقَدِ | اخۡتَرۡنٰهُمۡ ④⑤ |
| ایک سرکش | حد سے تجاوز کرنے والوں میں سے | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے چن لیا اُنہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى عِلۡمٍ | عَلَى الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿32﴾ | وَ | اٰتَيۡنٰهُمۡ ④⑤ | مِّنَ الۡاٰيٰتِ |
| دانستہ طور پر | تمام جہان والوں پر | اور | ہم نے دیں انہیں | (وہ) نشانیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | فِيۡهِ | بَلٰٓـؤٌا | مُّبِيۡنٌ ﴿33﴾ | اِنَّ | هٰٓؤُلَآءِ |
| جو | اُس میں | آزمائش (تھی) | واضح | بے شک | یہ لوگ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَيَقُوۡلُوۡنَ ⑥ ﴿34﴾ | اِنۡ ⑦ | هِيَ | اِلَّا | مَوۡتَتُنَا |
| یقیناً وہ سب کہتے ہیں | نہیں (ہے) | وہ | مگر | ہمارا مرنا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الۡاُوۡلٰى | وَ | مَا | نَحۡنُ | بِمُنۡشَرِيۡنَ ③ ﴿35﴾ |
| پہلی (بار) | اور | نہ | ہم | کبھی ہرگز سب دوبارہ اٹھائے جانے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاۡتُوۡا | بِاٰبَآئِنَآ | اِنۡ ⑦ | كُنۡتُمۡ | صٰدِقِيۡنَ ﴿36﴾ |
| تو تم سب لے آؤ | ہمارے باپ دادا کو | اگر | ہو تم | سب سچے |

**ضروری وضاحت**

① كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے اور شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ فعل کے آخر میں نَا سے پہلے جزم ہو تو اس کا ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔⑤ فعل کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔⑥ فعل کے شروع لَ تاکید کی علامت ہے۔⑦ اِنْ کا اصل ترجمہ اگر ہوتا ہے لیکن اگر اس کے بعد اسی جملے میں اِلَّا ہو تو اس اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَهُمۡ خَيۡرٌ اَمۡ قَوۡمُ تُبَّعٍ ۙ | کیا وہ بہتر ہیں یا قومِ تُبّع (قومِ سبا) |
| وَّالَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ؕ | اور (وہ لوگ) جو ان سے پہلے تھے |
| اَهۡلَكۡنٰهُمۡ اِنَّهُمۡ كَانُوۡا مُجۡرِمِيۡنَ ﴿37﴾ | ہم نے ہلاک کر دیا اُنہیں بیشک وہ مجرم تھے۔ ﴿37﴾ |
| وَمَا خَلَقۡنَا السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ | اور نہیں ہم نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو |
| وَمَا بَيۡنَهُمَا لٰعِبِيۡنَ ﴿38﴾ | اور جو ان دونوں کے درمیان ہے کھیلتے ہوئے۔ ﴿38﴾ |
| مَا خَلَقۡنٰهُمَاۤ اِلَّا بِالۡحَقِّ | نہیں ہم نے پیدا کیا ان دونوں کو مگر حق کے ساتھ |
| وَلٰكِنَّ اَكۡثَرَهُمۡ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ﴿39﴾ | اور لیکن ان کے اکثر نہیں جانتے۔ ﴿39﴾ |
| اِنَّ يَوۡمَ الۡفَصۡلِ | بے شک فیصلے کا دن |
| مِيۡقَاتُهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَ ۙ ﴿40﴾ | ان سب کا مقررہ وقت ہے۔ ﴿40﴾ |
| يَوۡمَ لَا يُغۡنِىۡ مَوۡلًى عَنۡ مَّوۡلًى شَيۡــًٔا | اس دن کوئی دوست کسی دوست کے کچھ بھی کام نہ آئے گا |
| وَّلَا هُمۡ يُنۡصَرُوۡنَ ۙ ﴿41﴾ | اور نہ وہ مدد کیے جائیں گے۔ ﴿41﴾ |
| اِلَّا مَنۡ رَّحِمَ اللّٰهُ ؕ | مگر (وہ) جس پر اللہ نے رحم کیا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَبۡلِهِمۡ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | يَعۡلَمُوۡنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| اَهۡلَكۡنٰهُمۡ | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | الۡفَصۡلِ | فیصلہ، فیصل، قوتِ فیصلہ۔ |
| مُجۡرِمِيۡنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ | مِيۡقَاتُهُمۡ | میقاتِ حج، وقت، اوقات۔ |
| خَلَقۡنَا | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | اَجۡمَعِيۡنَ | جمع، جمیع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |
| الۡاَرۡضَ | ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارضِ مقدس۔ | يُغۡنِىۡ | غنی، مستغنی، اغنیاء۔ |
| بَيۡنَهُمَا | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | مَوۡلًى | ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| لٰعِبِيۡنَ | لہو و لعب۔ | يُنۡصَرُوۡنَ | نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ |
| اَكۡثَرَهُمۡ | اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ | رَّحِمَ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ ① | هُمْ | خَيْرٌ | اَمْ | قَوْمُ تُبَّعٍ ۙ | وَّ | الَّذِيْنَ |
| کیا | وہ | بہتر (ہیں) | یا | قومِ تُبّع (قومِ سبا) | اور | (وہ لوگ) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ | اَهْلَكْنٰهُمْ ۫ | اِنَّهُمْ | كَانُوْا | مُجْرِمِيْنَ ﴿37﴾ |
| ان سے پہلے تھے | ہم نے ہلاک کیا انہیں | بے شک وہ | تھے وہ سب | سب مجرم |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | خَلَقْنَا | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | مَا |
| اور | نہیں | ہم نے پیدا کیا | آسمانوں | اور | زمین (کو) | اور | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمَا ② | لٰعِبِيْنَ ③ ﴿38﴾ | مَا | خَلَقْنٰهُمَآ ② | اِلَّا |
| ان دونوں کے درمیان (ہے) | کھیلتے ہوئے | نہیں | ہم نے پیدا کیا اُن دونوں (کو) | مگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْحَقِّ | وَلٰكِنَّ | اَكْثَرَهُمْ | لَا يَعْلَمُوْنَ ④ ﴿39﴾ | اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ |
| حق کے ساتھ | اور لیکن | ان کے اکثر | نہیں وہ سب جانتے | بے شک فیصلے کا دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِيْقَاتُهُمْ | اَجْمَعِيْنَ ۙ ﴿40﴾ | يَوْمَ | لَا يُغْنِيْ | مَوْلًى ⑤ | عَنْ مَّوْلًى ⑤ |
| انکا مقررہ وقت (ہے) | سب کے سب کا | (اس) دن | نہیں وہ کام آئے گا | کوئی دوست | کسی دوست کے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شَيْـًٔا | وَّلَا | هُمْ يُنْصَرُوْنَ ⑥⑦ ﴿41﴾ ۙ | اِلَّا | مَنْ ⑧ | رَّحِمَ اللّٰهُ ؕ |
| کچھ بھی | اور نہ | وہ سب مدد کیے جائیں گے | مگر | (وہ) جس (پر) | اللہ نے رحم کیا |

**ضروری وضاحت**

① أ اگر الگ استعمال ہو تو اس کا ترجمہ کیا ہوتا ہے۔② علامت هُمَا میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ یہاں يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی یا کسی کیا گیا ہے۔⑥ هُمْ اور يـ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔⑦ علامت يُـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔⑧ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔

ع 2 13 15

معانقة 14

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿42﴾ ع | بیشک وہی بہت غالب نہایت رحم کرنے والا ہے۔ ﴿42﴾ |
| اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ﴿43﴾ لا | بے شک زقوم (تھوہر) کا درخت۔ ﴿43﴾ |
| طَعَامُ الْاَثِيْمِ ﴿44﴾ ج | گناہ گار کا کھانا ہوگا۔ ﴿44﴾ |
| كَالْمُهْلِ ۚ يَغْلِيْ فِي الْبُطُوْنِ ﴿45﴾ لا | پگھلے ہوئے تانبے کی طرح پیٹوں میں کھولتا ہوگا۔ ﴿45﴾ |
| كَغَلْيِ الْحَمِيْمِ ﴿46﴾ | تیز گرم پانی کے کھولنے کی طرح۔ ﴿46﴾ |
| خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ | (کہا جائے گا) اسے پکڑ لو پھر اسے دھکیل کر لے جاؤ |
| اِلٰى سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿47﴾ صلے ق | جہنم کے درمیان تک۔ ﴿47﴾ |
| ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ رَاْسِهٖ | پھر انڈیلو اس کے سر پر |
| مِنْ عَذَابِ الْحَمِيْمِ ﴿48﴾ ط | کھولتے ہوئے پانی کے عذاب سے۔ ﴿48﴾ |
| ذُقْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ | مزہ چکھ بے شک تو بہت عزت والا |
| الْكَرِيْمُ ﴿49﴾ | بڑے اکرام والا تھا۔ ﴿49﴾ |
| اِنَّ هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ ﴿50﴾ | بیشک یہ ہے جس میں تم شک کیا کرتے تھے۔ ﴿50﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرَّحِيْمُ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | فَوْقَ | فوق، فوقیت، مافوق الفطرت۔ |
| شَجَرَتَ | حجر و شجر، شجر کاری مہم، شجر ممنوعہ۔ | رَاْسِهٖ | رأس المال، رئیس، رؤسا۔ |
| طَعَامُ | قیام و طعام، بعد از طعام۔ | مِنْ | منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ |
| الْبُطُوْنِ | بطنِ مادر، ظاہر و باطن۔ | عَذَابِ | عذاب، عذاب الٰہی، عذاب جہنم۔ |
| كَغَلْيِ | کالعدم، کماحقہ۔ | ذُقْ | ذائقہ، خوش ذائقہ، بدذائقہ۔ |
| خُذُوْهُ | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | الْكَرِيْمُ | رحیم و کریم، شان کریمی، رحم و کرم۔ |
| اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | هٰذَا | لہٰذا، مسجد ہذا، حاملِ رقعہ ہذا۔ |
| سَوَآءِ | مساوی، مساوات، خط استوا۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّتِیْ | قَدْ | خَلَتْ ① | مِنْ قَبْلُ ۚ | وَلَنْ | تَجِدَ |
| جو | یقیناً | گزر چکا ہے | پہلے سے | اور ہرگز نہیں | آپ پائیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِسُنَّةِ اللّٰهِ ② | تَبْدِيْلًا ③ (23) | وَهُوَ | الَّذِیْ | كَفَّ |
| اللہ کے طریقے میں | کوئی تبدیلی | اور وہ | جس نے | روک لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَيْدِيَهُمْ | عَنْكُمْ | وَ | اَيْدِيَكُمْ ④ | عَنْهُمْ |
| اُن کے ہاتھ | تم سے | اور | تمہارے ہاتھ | اُن سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِبَطْنِ مَكَّةَ ② | مِنْۢ بَعْدِ ⑤ | اَنْ | اَظْفَرَكُمْ ④ | عَلَيْهِمْ ؕ |
| مکہ کی وادی میں | اس کے بعد | کہ | اس نے کامیابی دی تمہیں | اُن پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | اللّٰهُ | بِمَا ⑥ | تَعْمَلُوْنَ | بَصِيْرًا (24) |
| اور ہے | اللہ | (اس) کو جو | تم سب عمل کرتے ہو | خوب دیکھنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ | صَدُّوْكُمْ ④ |
| وہ سب | (وہی لوگ ہیں) جن | سب نے کفر کیا | اور | اُن سب نے روکا تمہیں |

| | | |
|---|---|---|
| عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ | وَالْهَدْیَ ⑦ | مَعْكُوْفًا ⑦ |
| مسجد حرام سے | اور قربانی کے جانوروں (کو بھی) | اس حال میں کہ روکے گئے (تھے) |

**ضروری وضاحت**

① تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② علامت لِ اور بِ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔③ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اسم کے آخر میں كُمْ کا ترجمہ تمہارا اور فعل کے آخر میں تمہیں کیا جاتا ہے۔⑤ اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔⑦ مصدر ہے جو بطور صفت استعمال ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنْ يَّبْلُغَ مَحِلَّهٗ ؕ | کہ وہ پہنچیں اپنی جگہ (یعنی قربان گاہ) |
| وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ | اور اگر نہ ہوتے کچھ مومن مرد |
| وَنِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ | اور کچھ مومن عورتیں |
| لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ | (کہ) نہیں تم جانتے تھے انہیں (یعنی ان کے ایمان کو) |
| اَنْ تَطَئُوْهُمْ | کہ تم روند ڈالو گے انہیں |
| فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌۢ | پھر تمہیں پہنچتی ان (کے قتل کی وجہ) سے تکلیف |
| بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ | لاعلمی میں (تو ان پر حملہ کر دیا جاتا) |
| لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ | تاکہ داخل کر لے اللہ اپنی رحمت میں |
| مَنْ يَّشَآءُ ۚ لَوْ تَزَيَّلُوْا | جسے وہ چاہے، اگر (مومن اور کافر) الگ الگ ہو گئے ہوتے |
| لَعَذَّبْنَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | (تو) ہم ضرور عذاب دیتے (ان لوگوں کو) جنہوں نے کفر کیا |
| مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿25﴾ | ان میں سے دردناک عذاب۔ ﴿25﴾ |
| اِذْ جَعَلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | جب ڈال لی (ان لوگوں نے) جنہوں نے کفر کیا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّبْلُغَ | : بالغ، بلوغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ | بِغَيْرِ | : بغیر اجازت۔ |
| وَ | : لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | لِيُدْخِلَ | : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ |
| رِجَالٌ | : رجال کار، قحط الرجال۔ | فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| مُّؤْمِنُوْنَ | : امن، ایمان، مومن۔ | رَحْمَتِهٖ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |
| نِسَآءٌ | : تربیت نسواں، نسوانیت، حقوق نسواں۔ | يَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| تَعْلَمُوْهُمْ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | لَعَذَّبْنَا | : عذاب، عذاب الٰہی، عذاب جہنم۔ |
| فَتُصِيْبَكُمْ | : مصیبت، آلام و مصائب۔ | اَلِيْمًا | : عذابِ الیم، الم ناک، رنج و الم۔ |
| مِّنْهُمْ | : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّبْلُغَ | مَحِلَّهٗ ؕ | وَلَوْلَا ① | رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ ② |
| کہ | وہ پہنچیں | اپنی جگہ (یعنی قربان گاہ) | اور اگر نہ (ہوتے) | کچھ مومن مرد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | نِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ ② | لَّمْ | تَعْلَمُوْهُمْ ③④ | اَنْ |
| اور | کچھ مومنہ عورتیں | (کہ) نہیں | تم سب جانتے تھے انہیں (یعنی ان کے ایمان کو) | کہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَطَـُٔوْهُمْ ④ | فَتُصِيْبَكُمْ ⑤ | مِّنْهُمْ | مَّعَرَّةٌ ۢ |
| تم سب روند ڈالو گے اُنہیں | پھر پہنچتی تمہیں | ان سے | تکلیف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ ⑥ | لِيُدْخِلَ | اللّٰهُ | فِيْ رَحْمَتِهٖ |
| لاعلمی میں | تاکہ وہ داخل کرلے | اللہ | اپنی رحمت میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّشَآءُ ۚ | لَوْ ⑦ | تَزَيَّلُوْا ⑧ | لَعَذَّبْنَا |
| جسے | وہ چاہے | اگر | (مومن اور کافر) سب الگ الگ ہوگئے ہوتے | (تو) ضرور ہم عذاب دیتے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْهُمْ | عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿25﴾ |
| (ان لوگوں کو) جن | سب نے کفر کیا | اُن میں سے | دردناک عذاب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذْ | جَعَلَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| جب | ڈال لی | (اُن لوگوں نے) جن | سب نے کفر کیا |

**ضروری وضاحت**

① لَوْلَا کے بعد اگر فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ ترجمہ اگر نہ ہوتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کچھ کیا گیا ہے۔③ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں ہوتا ہے۔④ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑤ تَ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ یہاں بِ کا ترجمہ میں ضرورتاً ہوا ہے۔⑦ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔⑧ اس فعل میں موجود تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ | اپنے دلوں میں ضد جاہلیت کی ضد |
| فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ | تو اللہ نے اتار دی اپنی سکینت |
| عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ | اپنے رسول پر اور مومنوں پر |
| وَاَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى | اور قائم رکھا انہیں تقویٰ کی بات پر |
| وَكَانُوْۤا اَحَقَّ بِهَا وَاَهْلَهَا ؕ | اور وہ تھے اس کے زیادہ حقدار اور اس کے اہل |
| وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿26﴾ ع | اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿26﴾ ع |
| لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ | بلاشبہ یقیناً اللہ نے اپنے رسول کو سچی خبر دی |
| الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ | خواب میں حق کے ساتھ |
| لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ | (کہ) تم ضرور بالضرور داخل ہو گے مسجد حرام میں |
| اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ | اگر اللہ نے چاہا امن کی حالت میں |
| مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ | اپنے سروں کو منڈاتے ہوئے |
| وَمُقَصِّرِيْنَ ۙ | اور بال کترواتے ہوئے |

ع 9/11

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | شَيْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |
| قُلُوْبِهِمْ | : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ | عَلِيْمًا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| فَاَنْزَلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | صَدَقَ | : صداقت، صدق دل، صادق وامین۔ |
| سَكِيْنَتَهٗ | : سکون، سکینت، تسکین۔ | الرُّءْيَا | : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| عَلٰى | : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ | لَتَدْخُلُنَّ | : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ |
| الْمُؤْمِنِيْنَ | : امن، ایمان، مومن۔ | شَآءَ | : ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیت الٰہی۔ |
| اَلْزَمَهُمْ | : لازم وملزوم، التزام۔ | اٰمِنِيْنَ | : امن، ایمان، مومن۔ |
| كَلِمَةَ | : کلمہ، کلام، متکلم، انداز تکلم۔ | رُءُوْسَكُمْ | : رأس المال، رئیس، رؤساء۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ قُلُوْبِهِمُ | الْحَمِيَّةَ ① | حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ ① | فَاَنْزَلَ | اللّٰهُ ② |
| اپنے دلوں میں | ضد | جاہلیت کی ضد | تو اُتاردی | اللہ (نے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَكِيْنَتَهٗ ③ | عَلٰى رَسُوْلِهٖ ③ | وَ | عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ | وَ |
| اپنی سکینت | اپنے رسول پر | اور | مومنوں پر | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلْزَمَهُمْ | كَلِمَةَ التَّقْوٰى ① | وَكَانُوْٓا | اَحَقَّ ④ | بِهَا ⑤ |
| قائم رکھا اُنہیں | تقویٰ کی بات (پر) | اور وہ سب تھے | زیادہ حقدار | اس کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاَهْلَهَا ؕ | وَكَانَ | اللّٰهُ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمًا ⑥ ع (26) |
| اور اس کے اہل | اور ہے | اللہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا |

ع 3 9 11

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَقَدْ | صَدَقَ | اللّٰهُ ② | رَسُوْلَهُ ③ | الرُّءْيَا | بِالْحَقِّ ۚ |
| بلاشبہ یقیناً | سچی خبر دی | اللہ (نے) | اپنے رسول (کو) | خواب (میں) | حق کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَتَدْخُلُنَّ ⑦ | الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ | اِنْ | شَآءَ | اللّٰهُ |
| (کہ) تم ضرور بالضرور داخل ہوگے | مسجد حرام (میں) | اگر | چاہا | اللہ (نے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمِنِيْنَ ۙ | مُحَلِّقِيْنَ ⑧ | رُءُوْسَكُمْ | وَ | مُقَصِّرِيْنَ ⑧ ۙ |
| سب امن کی حالت میں | سب منڈانے والے | اپنے سروں (کو) | اور | سب بال کتروانے والے |

ضروری وضاحت

① ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ③ اسم کے آخر میں ہٗ یا ہٖ کا ترجمہ اسکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑤ بِ کا ترجمہ کبھی کا، کی، کو بھی ہوتا ہے۔ ⑥ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ فعل کے شروع میں لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَا تَخَافُوْنَ ؕ | (اور) تم نہ ڈرتے ہو گے |
| فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا | پس اس نے وہ جانا جو تم نے نہیں جانا |
| فَجَعَلَ | تو اس نے (عطا) کر دی |
| مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿27﴾ | اس سے پہلے ایک جلد فتح۔ ﴿27﴾ |
| هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ | (اللہ) وہ ہے جس نے بھیجا اپنا رسول |
| بِالْهُدٰى وَ دِيْنِ الْحَقِّ | ہدایت اور دین حق کے ساتھ |
| لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ؕ | تا کہ وہ غالب کر دے اُسے ہر دین پر |
| وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿28﴾ ؕ | اور کافی ہے اللہ بطور گواہ۔ ﴿28﴾ |
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ | محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اللہ کے رسول ہیں |
| وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ | اور (وہ لوگ) جو اُس کے ساتھ ہیں |
| اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ | بہت سخت ہیں کافروں پر |
| رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ | بہت رحم دل ہیں اپنے درمیان (یعنی آپس میں) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- تَخَافُوْنَ : خوف، خائف، خوف و ہراس۔
- فَعَلِمَ، تَعْلَمُوْا : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔
- فَتْحًا : فتح، فاتح، مفتوح۔
- قَرِيْبًا : قرب، قریب، مقرب، قرابت۔
- اَرْسَلَ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔
- بِالْهُدٰى : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔
- لِيُظْهِرَهٗ : ظاہر، مظاہرہ، مظہر۔
- كَفٰى : کافی، ناکافی، کفایت۔
- شَهِيْدًا : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔
- مَعَهٗٓ : مع اہل و عیال، معیت، مع دوست احباب۔
- اَشِدَّآءُ : شدید، شدت، اشد۔
- عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
- الْكُفَّارِ : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔
- رُحَمَآءُ : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔
- بَيْنَهُمْ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تَخَافُوْنَ ط ① | فَعَلِمَ ② | مَا | لَمْ | تَعْلَمُوْا ③ |
| (اور) تم سب نہ ڈرتے ہو گے | پس اس نے جانا | (وہ) جو | نہیں | تم سب نے جانا |

| | | |
|---|---|---|
| فَجَعَلَ ② | مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ ④ | فَتْحًا قَرِيْبًا ⑤ (27) |
| تو اس نے (عطا) کردی | اس کے علاوہ | ایک قریبی فتح |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الَّذِيْٓ | اَرْسَلَ | رَسُوْلَهٗ | بِالْهُدٰى |
| (اللہ) وہ (ہے) | جس نے | بھیجا | اپنا رسول | ہدایت کے ساتھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | دِيْنِ الْحَقِّ | لِيُظْهِرَهٗ ⑥ | عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ط ⑦ |
| اور | دین حق (کے ساتھ) | تا کہ وہ غالب کردے اسے | ہر دین پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَفٰى | بِاللّٰهِ ⑧ | شَهِيْدًا ط (28) | مُحَمَّدٌ |
| اور | کافی ہے | اللہ | (بطورِ) گواہ | محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط | وَ | الَّذِيْنَ | مَعَهٗٓ |
| اللہ کے رسول (ہیں) | اور | (وہ لوگ) جو | اُس کے ساتھ (ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَشِدَّآءُ | عَلَى الْكُفَّارِ | رُحَمَآءُ | بَيْنَهُمْ |
| بہت سخت (ہیں) | کافروں پر | بہت رحم دل (ہیں) | اپنے درمیان |

## ضروری وضاحت

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ② لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔ ③ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔ ④ لفظ دُوْنَ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تا کہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔ ⑦ یہاں ہٖ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑧ علامت بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| تَرٰىهُمْ | آپ دیکھیں گے انہیں |
| رُكَّعًا | (اس حال میں کہ) رکوع کرنے والے ہیں |
| سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ | سجدہ کرنے والے ہیں وہ تلاش کرتے ہیں |
| فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ز | اللہ کا فضل اور (اس کی) خوشنودی |
| سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ | ان کی نشانی ان کے چہروں میں (موجود) ہے |
| مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ط | سجدے کرنے کے اثر سے |
| ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ | یہ ان کا وصف تورات میں ہے |
| وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ | اور ان کا وصف انجیل میں (بھی) ہے |
| كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْــَٔهٗ | (اس) کھیتی کی طرح (جس نے) اپنی کونپل نکالی |
| فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ | پھر اس نے اسے مضبوط کیا پھر وہ سخت ہوگئی |
| فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ | پھر سیدھی کھڑی ہوگئی اپنے تنے پر |
| يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ | وہ خوش کرتی ہے کاشتکاروں کو |

معانقہ 15

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

تَرٰىهُمْ : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔
رُكَّعًا : رکوع، رکوع وسجود۔
سُجَّدًا، السُّجُوْدِ : سجدہ، مسجود ملائکہ، ساجد۔
فَضْلًا : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔
رِضْوَانًا : راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔
فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
وُجُوْهِهِمْ : وجہ، متوجہ، توجہ، علیٰ وجہ البصیرت۔
اَثَرِ : اثر، آثارِ قدیمہ۔

مَثَلُهُمْ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔
التَّوْرٰىةِ : تورات۔
الْاِنْجِيْلِ : انجیل، اناجیل۔
كَزَرْعٍ، الزُّرَّاعَ : زراعت، مزارع، زرعی زمین۔
اَخْرَجَ : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔
فَاسْتَوٰى : مستوی، خط استواء۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
يُعْجِبُ : عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔

| | | |
|---|---|---|
| تَرٰىهُمْ ① | رُكَّعًا | سُجَّدًا |
| آپ دیکھیں گے اُنہیں | (اس حال میں کہ) رکوع کرنے والے (ہیں) | سجدہ کرنے والے (ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّبْتَغُوْنَ | فَضْلًا ② | مِّنَ اللّٰهِ | وَ رِضْوَانًا ز |
| وہ سب تلاش کرتے ہیں | فضل | اللہ سے | اور (اس کی) خوشنودی |

| | | |
|---|---|---|
| سِيْمَاهُمْ ① | فِيْ وُجُوْهِهِمْ ① | مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ط |
| اُن کی نشانی | اُن کے چہروں میں (موجود ہے) | سجدے کرنے کے اثر سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ③ | مَثَلُهُمْ ① | فِي التَّوْرٰىةِ ج | وَ |
| یہ | اُن کی مثال (یعنی وصف) | تورات میں (ہے) | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَثَلُهُمْ ① | فِي الْاِنْجِيْلِ قف | كَزَرْعٍ | اَخْرَجَ ④ |
| اُن کی مثال (یعنی وصف) | انجیل میں | (اس) کھیتی کی طرح | اُس نے نکالی |

| | | |
|---|---|---|
| شَطْئَهٗ ⑤ | فَاٰزَرَهٗ ⑤⑥ | فَاسْتَغْلَظَ ⑥⑦ |
| اپنی کونپل | پھر اُس نے مضبوط کیا اُسے | پھر وہ سخت ہوگئی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاسْتَوٰى ⑥⑦ | عَلٰى سُوْقِهٖ ⑤ | يُعْجِبُ ⑦ | الزُّرَّاعَ ② |
| پھر سیدھی کھڑی ہوگئی | اپنے تنے پر | وہ خوش کرتی ہے | کاشتکاروں (کو) |

معانقہ 15

### ضروری وضاحت

① فعل کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ اُنہیں اور اسم کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ انکا یا اپنا ہوتا ہے۔② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، ضرورتاً ترجمہ یہ کیا جاتا ہے۔④ اَخْرَجَ کے شروع میں ”أ“ فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کیلئے ہے مثلاً: خَرَجَ: نکلا، اَخْرَجَ: نکالا۔⑤ اسم کے آخر میں ہٗ یا ہٖ کا ترجمہ اسکا یا اپنا اور فعل کے آخر میں ترجمہ اسے ہوتا ہے۔⑥ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر، سو ہوتا ہے ⑦ یہ فعل مذکر ہے ضرورتاً ترجمہ مؤنث میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لِيَغِيْظَ بِهِمُ | (اللہ نے یہ اس لیے کیا) تاکہ غصہ دلائے ان کے ذریعے |
| الْكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ | کافروں کو، اللہ نے وعدہ کیا ہے |
| الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | (اُن لوگوں سے) جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ | اور انہوں نے نیک عمل کیے ان میں سے |
| مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ﴿29﴾ ع | بخشش کا اور بہت بڑے اجر کا۔ ﴿29﴾ ع |

ع 4 3 12

| اٰيَاتُهَا 18 | 49 سُوْرَةُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِيَّةٌ 106 | رُكُوْعَاتُهَا 2 |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! |
| لَا تُقَدِّمُوْا | تم آگے مت بڑھو |
| بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ | اللہ اور اسکے رسول کے سامنے (کسی بات کے جواب میں) |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ | اور اللہ سے ڈرو، بے شک اللہ |
| سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿1﴾ | خوب سننے والا بہت جاننے والا ہے۔ ﴿1﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِيَغِيْظَ | : غیظ وغضب ۔ | اَجْرًا | : اجر وثواب، اجر عظیم، اجرت۔ |
| الْكُفَّارَ | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | عَظِيْمًا | : عظمت، اجر عظیم، معظم، تعظیم۔ |
| وَعَدَ | : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | تُقَدِّمُوْا | : تقدیم، مقدم، مقدمہ، اقدام، قدم۔ |
| اٰمَنُوْا | : امن، ایمان، مومن۔ | بَيْنَ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| عَمِلُوْا | : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔ | يَدَيِ | : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| الصّٰلِحٰتِ | : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | اتَّقُوْا | : تقویٰ، متقی۔ |
| مِنْهُمْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | سَمِيْعٌ | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔ |
| مَّغْفِرَةً | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | عَلِيْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِيَغِيْظَ① | بِهِمُ②③ | الْكُفَّارَ ؕ | وَعَدَ | اللّٰهُ④ |
| تاکہ غصہ دلائے | اُن کے ذریعے | کافروں (کو) | وعدہ کیا ہے | اللہ (نے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
| (اُن لوگوں سے) جو | سب ایمان لائے | اور | اُنہوں نے عمل کیے | نیک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْهُمْ | مَّغْفِرَةً | وَّ | اَجْرًا | عَظِيْمًا ع ﴿29﴾ |
| اُن میں سے | بخشش (کا) | اور | اجر (کا) | بہت بڑے |

ع 4 3 12

## ایاتھا 18 — 49 سُوْرَةُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِيَّةٌ 106 — رُکُوعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا⑤ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تُقَدِّمُوْا⑥ |
| اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو | تم سب آگے مت بڑھو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ | وَاتَّقُوا |
| اللہ کے ہاتھوں کے درمیان (یعنی اللہ کے سامنے) | اور | اسکے رسول (کے سامنے) | اور تم سب ڈرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهَ ؕ④ | اِنَّ | اللّٰهَ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ ﴿1﴾ |
| اللہ (سے) | بے شک | اللہ | خوب سننے والا | بہت جاننے والا (ہے) |

### ضروری وضاحت

①فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہوتو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔② بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔③ھِمْ کے مَ پر جزم ہوتی ہے، اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے پیش دی گئی ہے۔④فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑤یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے کیا گیا ہے۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو بلند مت کرو |
| اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ | اپنی آوازوں کو نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آواز کے اُوپر |
| وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ | اور اُن سے بات میں اُونچی آواز نہ کرو |
| كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ | جس طرح تمہارے بعض اُونچی آواز کرتے ہیں |
| لِبَعْضٍ | بعض کے لیے (یعنی ایک دوسرے سے) |
| اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ | (ایسا نہ ہو) کہ تمہارے اعمال ضائع ہو جائیں |
| وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ﴿2﴾ | اور تمہیں شعور (خبر) بھی نہ ہو۔ ﴿2﴾ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ | بے شک (وہ لوگ) جو پست رکھتے ہیں |
| اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ | اپنی آوازوں کو اللہ کے رسول کے پاس |
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ | یہی (وہ لوگ ہیں) جنہیں آزمایا ہے اللہ نے |
| قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ؕ | ان کے دلوں کو تقویٰ کے لیے |
| لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿3﴾ | انکے لیے مغفرت ہے اور بہت بڑا اجر ہے۔ ﴿3﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اٰمَنُوْا : امن، ایمان، مومن۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
تَرْفَعُوْٓا : رفعت، سطحِ مرتفع، اعلیٰ وارفع۔
اَصْوَاتَكُمْ : صوت الاسلام، صوتی انجینئر، صوتیات۔
فَوْقَ : فوق، فوقیت، مافوق الفطرت، فائق۔
النَّبِيِّ : نبی، نبوت، انبیا۔
تَجْهَرُوْا : جہری نمازیں، آمین بالجہر۔
كَجَهْرِ : کالعدم، کماحقہ۔

اَعْمَالُكُمْ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔
تَشْعُرُوْنَ : عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔
عِنْدَ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔
امْتَحَنَ : امتحان، ممتحن، امتحانات۔
قُلُوْبَهُمْ : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
لِلتَّقْوٰى : تقویٰ، متقی۔
مَّغْفِرَةٌ : مغفرت، استغفار، استغفراللہ۔
عَظِيْمٌ : عظمت، اجرعظیم، معظم، تعظیم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا ① | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَرْفَعُوْٓا ② | اَصْوَاتَكُمْ ③ |
| اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو | مت تم سب بلند کیا کرو | اپنی آوازوں (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَوْقَ | صَوْتِ النَّبِيِّ | وَ | لَا تَجْهَرُوْا ② | لَهٗ | بِالْقَوْلِ ④ |
| اوپر | نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آواز (کے) | اور | تم سب آواز اونچی نہ کرو | اُن سے | بات میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَجَهْرِ | بَعْضِكُمْ ③ | لِبَعْضٍ | اَنْ | تَحْبَطَ ⑤ |
| آواز اونچی کرنے کی طرح | تمہارے بعض (کی) | بعض سے | (ایسا نہ ہو) کہ | ضائع ہو جائیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَعْمَالُكُمْ ③ | وَاَنْتُمْ | لَا تَشْعُرُوْنَ ⑥ ﴿2﴾ | اِنَّ |
| تمہارے اعمال | اور تم | تم سب شعور (خبر) بھی نہ رکھتے ہو | بے شک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَغُضُّوْنَ | اَصْوَاتَهُمْ | عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ |
| (وہ لوگ) جو | وہ سب پست رکھتے ہیں | اپنی آوازوں (کو) | رسول اللہ کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ ⑦ | الَّذِيْنَ | امْتَحَنَ | اللّٰهُ | قُلُوْبَهُمْ |
| وہ لوگ | جنہیں | آزمایا ہے | اللہ (نے) | اُن کے دلوں (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلتَّقْوٰى ؕ | لَهُمْ | مَّغْفِرَةٌ | وَّ | اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿3﴾ |
| تقویٰ کے لیے | اُن کے لیے | مغفرت (ہے) | اور | بہت بڑا اجر (ہے) |

### ضروری وضاحت

① یا اور اَیُّھَا دونوں کا ترجمہ اے ہے اَیُّھَا اُس وقت استعمال ہوتا ہے جب اسکے بعد والے اسم کے شروع میں اَلْ ہو۔② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔③ اسم کے آخر میں کُمْ کا ترجمہ اپنا یا تمہارا کیا جاتا ہے۔④ یہاں بِ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑤ تَ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑦ اُولٰٓئِكَ جمع مذکر و مؤنث کیلئے اسم اشارہ ہے اور بات میں زور ڈالنے کیلئے استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ | بے شک (وہ لوگ) جو آپ کو پکارتے ہیں |
| مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ | حجروں کے باہر سے |
| اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ۝4 | ان کے اکثر عقل نہیں رکھتے۔ ۝4 |
| وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا | اور اگر بے شک وہ صبر کرتے |
| حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ | یہاں تک کہ آپ (خود) نکلتے ان کی طرف |
| لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ؕ | (تو) یقیناً بہتر ہوتا ان کے لیے |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝5 | اور اللہ بہت بخشنے والا نہایت رحم کرنے والا ہے۔ ۝5 |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |
| اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ | اگر آئے تمہارے پاس کوئی فاسق |
| بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا | کسی خبر کے ساتھ تو تم تحقیق کر لیا کرو اچھی طرح |
| اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ | (ایسا نہ ہو) کہ تم تکلیف پہنچاؤ کسی قوم کو نادانی سے |
| فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ۝6 | پھر تم ہو جاؤ اس پر جو تم نے کیا پشیمان۔ ۝6 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُنَادُوْنَكَ : ندا، منادی، ندائے ملت۔ | اٰمَنُوْٓا : ایمان، امن، مومن، مومنات |
| وَّرَآءِ : ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ | فَاسِقٌۢ : فاسق و فاجر، فسق و فجور۔ |
| الْحُجُرٰتِ : حجرہ، حجرے۔ | بِنَبَاٍ : نبی، انبیاء، نبوت۔ |
| يَعْقِلُوْنَ : عقل، عاقل، معقول۔ | فَتَبَيَّنُوْٓا : بیان، مبینہ طور پر، دلیل بین۔ |
| صَبَرُوْا : صبر، صابر، صبر و تحمل۔ | تُصِيْبُوْا : مصیبت، مصائب۔ |
| حَتّٰى : حتّٰی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ | فَتُصْبِحُوْا : صبح، صبح طلوع ہونا۔ |
| تَخْرُجَ : خارج، مخرج، اخراج۔ | فَعَلْتُمْ : فعل، فاعل، مفعول۔ |
| غَفُوْرٌ : غفور، مغفرت، استغفار۔ | نٰدِمِيْنَ : ندامت، نادم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ ① | الَّذِيْنَ | يُنَادُوْنَكَ | مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ |
| بے شک | (وہ لوگ) جو | وہ سب پکارتے ہیں آپ کو | حجروں کے باہر سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَكْثَرُهُمْ | لَا يَعْقِلُوْنَ ② (4) | وَلَوْ | اَنَّهُمْ ① | صَبَرُوْا |
| اُن کے اکثر | نہیں وہ سب عقل رکھتے | اور اگر | بے شک وہ | سب صبر کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | تَخْرُجَ | اِلَيْهِمْ | لَكَانَ | خَيْرًا | لَّهُمْ ③ ط |
| یہاں تک کہ | آپ (خود) نکلتے | اُن کی طرف | (تو) یقیناً ہوتا | بہتر | اُن کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | غَفُوْرٌ ④ | رَّحِيْمٌ ④ (5) | يٰاَيُّهَا ⑤ | الَّذِيْنَ |
| اور اللہ | بہت بخشنے والا | نہایت رحم کرنے والا ہے | اے | (وہ لوگو) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْٓا | اِنْ | جَآءَكُمْ | فَاسِقٌۢ ⑥ | بِنَبَاٍ ⑥ |
| سب ایمان لائے ہو | اگر | آئے تمہارے پاس | کوئی فاسق | کسی خبر کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَبَيَّنُوْٓا ⑦⑧ | اَنْ | تُصِيْبُوْا | قَوْمًا ⑥ | بِجَهَالَةٍ |
| تو تم سب تحقیق کرلیا کرو اچھی طرح | (ایسا نہ ہو) کہ | تم سب تکلیف پہنچاؤ | کسی قوم کو | نادانی سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتُصْبِحُوْا ⑦ | عَلٰى | مَا | فَعَلْتُمْ | نٰدِمِيْنَ (6) |
| پھر تم سب ہو جاؤ | (اس) پر | جو | تم نے کیا | سب پشیمان |

**ضروری وضاحت**

①اِنَّ اور اَنَّ تاکید کی علامتیں ہیں۔② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔③ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہو جاتا ہے۔④اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بہت اور نہایت کیا گیا ہے۔⑤ یا اور اَیُّھَا دونوں کا ترجمہ اے ہے۔⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔
⑦لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔⑧اس فعل میں موجود تا اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ؕ | اور تم جان لو کہ بے شک تم میں اللہ کے رسول ہیں |
| لَوْ يُطِيْعُكُمْ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ | اگر وہ تمہاری بات مانیں بہت سے معاملات میں |
| لَعَنِتُّمْ | (تو) یقیناً تم مشقت میں پڑ جاؤ گے |
| وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ | اور لیکن اللہ نے محبوب بنا دیا تمہاری طرف ایمان کو |
| وَزَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ | اور مزین کر دیا اسے تمہارے دلوں میں |
| وَكَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ | اور اس نے ناپسندیدہ بنا دیا تمہاری طرف کفر کو |
| وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ ؕ | اور گناہ اور نافرمانی (کو) |
| اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ ۙ﴿7﴾ | یہی لوگ ہی رشد و ہدایت والے ہیں۔ ﴿7﴾ |
| فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَنِعْمَةً ؕ | اللہ کی طرف سے فضل اور انعام کی وجہ سے |
| وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿8﴾ | اور اللہ سب کچھ جاننے والا بہت حکمت والا ہے۔ ﴿8﴾ |
| وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ | اور اگر ایمان والوں کے دو گروہ |
| اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا | آپس میں لڑ پڑیں تو صلح کروا دو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اعْلَمُوْٓا : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔
يُطِيْعُكُمْ : اطاعت، مطیع۔
الْاَمْرِ : امر، آمر، مامور، امور۔
حَبَّبَ : حبیب، محبت، حب، محبوب۔
زَيَّنَهٗ : تزئین و آرائش، مزین۔
قُلُوْبِكُمْ : قلب، قلبی تعلق، امراض قلب۔
كَرَّهَ : کراہت، مکروہ۔
الْفُسُوْقَ : فاسق و فاجر، فسق و فجور۔

الْعِصْيَانَ : معصیت و نافرمانی، عاصی، عصیاں۔
الرّٰشِدُوْنَ : رشد و ہدایت، خلافت راشدہ۔
نِعْمَةً : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔
عَلِيْمٌ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔
طَآئِفَتٰنِ : طائفہ منصورہ، ثقافتی طائفہ۔
الْمُؤْمِنِيْنَ : ایمان، امن، مومن۔
اقْتَتَلُوْا : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔
فَاَصْلِحُوْا : صلح، اصلاح، مصلح، صالح۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اعْلَمُوْٓا ① | اَنَّ | فِيْكُمْ | رَسُوْلَ اللّٰهِ ؕ | لَوْ ② | يُطِيْعُكُمْ |
| اور | تم سب جان لو | کہ بیشک | تم میں | اللہ کے رسول (ہیں) | اگر | وہ بات مانیں تمہاری |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ ③ | لَعَنِتُّمْ | وَ | لٰكِنَّ | اللّٰهَ |
| بہت سے معاملات میں | (تو) یقیناً تم مشقت میں پڑ جاؤ گے | اور | لیکن | اللہ (نے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَبَّبَ ④ | اِلَيْكُمُ | الْاِيْمَانَ | وَ | زَيَّنَهٗ ④⑤ | فِيْ قُلُوْبِكُمْ |
| محبوب بنا دیا | تمہاری طرف | ایمان (کو) | اور | مزین کر دیا اُسے | تمہارے دلوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَرَّهَ ④ | اِلَيْكُمُ | الْكُفْرَ | وَالْفُسُوْقَ | وَالْعِصْيَانَ ؕ |
| اور | اس نے ناپسندیدہ بنا دیا | تمہاری طرف | کفر (کو) | اور گناہ | اور نافرمانی (کو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | هُمُ الرّٰشِدُوْنَ ⑥ لا ۝7 | فَضْلًا | مِّنَ اللّٰهِ |
| وہی (لوگ) | ہی سب رشد و ہدایت والے (ہیں) | فضل | اللہ (کی طرف) سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَنِعْمَةً ؕ | وَاللّٰهُ | عَلِيْمٌ ⑦ | حَكِيْمٌ ⑦ ۝8 | وَاِنْ |
| اور انعام (کی وجہ سے) | اور اللہ | سب کچھ جاننے والا | بہت حکمت والا (ہے) | اور اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| طَآئِفَتٰنِ ⑧ | مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ | اقْتَتَلُوْا | فَاَصْلِحُوْا |
| دو گروہ | ایمان والوں میں سے | سب آپس میں لڑ پڑیں | تو تم سب صلح کرا دو |

### ضروری وضاحت

① فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ② لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔ ③ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ④ فعل کے درمیان میں شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ⑤ ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے کیا جاتا ہے۔ ⑥ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ سب کچھ یا بہت کیا گیا ہے۔ ⑧ اِنِ تعداد میں دو ہونے کو ظاہر کرتی ہے۔

| | |
|---|---|
| بَيْنَهُمَا ۚ فَاِنْۢ بَغَتْ | ان دونوں کے درمیان، پھر اگر زیادتی کرے |
| اِحْدٰىهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى | ان دونوں میں سے ایک دوسرے پر |
| فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ | تو تم لڑو (اس سے) جو زیادتی کرتا ہے |
| حَتّٰى تَفِيْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ ۚ | یہاں تک کہ وہ لوٹ آئے اللہ کے حکم (یعنی صلح) کی طرف |
| فَاِنْ فَآءَتْ | پھر اگر وہ لوٹ آئے |
| فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا | تو تم صلح کرادو ان دونوں کے درمیان |
| بِالْعَدْلِ وَاَقْسِطُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ | عدل کے ساتھ اور تم انصاف کرو، بیشک اللہ |
| يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ۝9 | انصاف کرنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔ ۝9 |
| اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ | یقیناً صرف مومن (تو ایک دوسرے کے) بھائی ہیں |
| فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ | پس صلح کرادو اپنے دونوں بھائیوں کے درمیان |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝10 ع (الثلثة 10 13) | اور اللہ سے ڈرو تاکہ تم رحم کیے جاؤ۔ ۝10 |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

بَيْنَهُمَا : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔
بَغَتْ : باغی، بغاوت، باغیانہ رویہ۔
اِحْدٰىهُمَا : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
الْاُخْرٰى : دنیا و آخرت، اخروی زندگی۔
فَقَاتِلُوا : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔
حَتّٰى : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔
اِلٰٓى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔

اَمْرِ : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔
فَاَصْلِحُوْا : اصلاح، صالح، صلح، اعمال صالحہ۔
اَقْسِطُوْا : قسط، اقساط، قسطیں۔
يُحِبُّ : حب، حبیب، محب، محبت۔
الْمُؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مومن۔
اِخْوَةٌ، اَخَوَيْكُمْ : اخوت، مؤاخات، اخوان۔
اتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔
تُرْحَمُوْنَ : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمَا ج ① | فَاِنْۢ | بَغَتْ ② | اِحْدٰىهُمَا ① | عَلَى الْاُخْرٰى ② |
| ان دونوں کے درمیان | پھر اگر | زیادتی کرے | اُن دونوں میں سے ایک | دوسرے پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَاتِلُوا | الَّتِيْ | تَبْغِيْ ② | حَتّٰى | تَفِيْٓءَ ② |
| توتم سب لڑو (اس سے) | جو | زیادتی کرتا ہے | یہاں تک کہ | وہ لوٹ آئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ ج | فَاِنْ | فَآءَتْ ② | فَاَصْلِحُوْا | بَيْنَهُمَا ① |
| اللہ کے حکم (یعنی صلح) کی طرف | پھر اگر | وہ لوٹ آئے | توتم سب صلح کرادو | ان دونوں کے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالْعَدْلِ | وَ | اَقْسِطُوْا ط | اِنَّ ③ | اللّٰهَ | يُحِبُّ |
| عدل کے ساتھ | اور | تم سب انصاف کرو | بیشک | اللہ | وہ پسند فرماتا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْمُقْسِطِيْنَ ﴿9﴾ | اِنَّمَا ④ | الْمُؤْمِنُوْنَ | اِخْوَةٌ |
| سب انصاف کرنے والوں (کو) | یقیناً صرف | مومن | بھائی (ہی ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَصْلِحُوْا | بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ ⑤ | وَاتَّقُوا | اللّٰهَ |
| پس تم سب صلح کرادو | اپنے دونوں بھائیوں کے درمیان | اور تم سب ڈرو | اللہ سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ⑥⑦ ع ﴿10﴾ | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
| تاکہ تم سب رحم کیے جاؤ | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو |

ع 1 10 13 الثلثة

## ضروری وضاحت

① هُمَا کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کو ظاہر کرتی ہے۔② فعل کے آخر میں تْ اور شروع میں تَ اور اسم کے آخر میں ۃ ی مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔④ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ یہ دراصل اَخَوَيْنِكُمْ تھا، گرامر کی رو سے نِ گرا ہوا ہے اور يْنِ میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ كُمْ اور تُ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم ہے۔⑦ فعل کے شروع میں تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ | نہ مذاق کرے کوئی قوم کسی (دوسری) قوم سے |
| عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ | ہوسکتا ہے کہ وہ بہتر ہوں اُن سے |
| وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ | اور نہ کوئی عورتیں (مذاق کریں دوسری) عورتوں سے |
| عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ | ہوسکتا ہے کہ وہ بہتر ہوں اُن سے |
| وَلَا تَلْمِزُوْٓا اَنْفُسَكُمْ | اور نہ تم عیب لگاؤ اپنے نفسوں (یعنی ایک دوسرے) پر |
| وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ | اور ایک دوسرے کو مت پکارو (برے) القاب سے |
| بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ | (کسی کو) فسق والا نام (دینا) بُرا ہے |
| بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ | ایمان لانے کے بعد، اور جس نے توبہ نہ کی |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۱۱﴾ | تو وہ لوگ ہی ظالم ہیں۔ ﴿۱۱﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا | اے (وہ لوگو!) جو ایمان لائے ہو |
| اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ ۡ | اجتناب کرو بہت گمان کرنے سے |
| اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ | بے شک بعض گمان گناہ ہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- يَسْخَرْ : مسخرہ، تمسخر اُڑانا۔
- مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
- قَوْمٌ : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔
- خَيْرًا : خیر، خیریت، خیرخواہی، صدقہ وخیرات۔
- نِسَآءٌ : تربیت نسواں، نسوانیت، حقوق نسواں۔
- اَنْفُسَكُمْ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔
- بِالْاَلْقَابِ : لقب، القاب، ملقب۔
- الِاسْمُ : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔
- الْفُسُوْقُ : فسق وفجور، فاسق وفاجر۔
- الْاِيْمَانِ : امن، ایمان، مومن۔
- يَتُبْ : توبہ، تائب، توبۃ النصوحہ۔
- الظّٰلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
- اجْتَنِبُوْا : اجتناب۔
- كَثِيْرًا : کثرت، کثیر، اکثر۔
- الظَّنِّ : حسن ظن، ظن غالب، بدظن۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا يَسْخَرْ ① | قَوْمٌ ② | مِّنْ قَوْمٍ ② | عَسٰٓى | اَنْ | يَّكُوْنُوْا |
| نہ وہ مذاق کرے | کوئی قوم | کسی (دوسری) قوم سے | ہوسکتا ہے | کہ | وہ سب ہوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَيْرًا | مِّنْهُمْ | وَلَا | نِسَآءٌ | مِّنْ نِّسَآءٍ | عَسٰٓى |
| بہتر | اُن سے | اور نہ | عورتیں (مذاق کریں دوسری) | عورتوں سے | ہوسکتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ يَّكُنَّ ③ | خَيْرًا | مِّنْهُنَّ ج | وَلَا تَلْمِزُوْٓا ④ | اَنْفُسَكُمْ |
| کہ وہ ہوں | بہتر | اُن سے | اور نہ تم سب عیب لگاؤ | اپنے نفسوں (یعنی ایک دوسرے) پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَلَا تَنَابَزُوْا ④⑤ | بِالْاَلْقَابِ ط | بِئْسَ | الِاسْمُ الْفُسُوْقُ |
| اور تم سب ایک دوسرے کو مت پکارو | (برے) القاب سے | برا (ہے) | فسق والا نام (دینا) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَعْدَ الْاِيْمَانِ ج | وَمَنْ ⑥ | لَّمْ يَتُبْ ⑦ | فَاُولٰٓئِكَ |
| ایمان لانے کے بعد | اور جو | وہ توبہ نہ کرے | تو وہ لوگ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ⑧ (11) | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | اجْتَنِبُوْا |
| ہی سب ظالم (ہیں) | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو | تم سب اجتناب کرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَثِيْرًا | مِّنَ الظَّنِّ ز | اِنَّ | بَعْضَ الظَّنِّ | اِثْمٌ |
| بہت | گمان (کرنے) سے | بے شک | بعض گمان | گناہ (ہیں) |

**ضروری وضاحت**

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ يَكُنَّ جمع مؤنث کا فعل ہے۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑤ اس فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔⑥ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔
⑦ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔⑧ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا يَغْتَبْ | اور تم جاسوسی نہ کرو، اور نہ غیبت کرے |
| بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ؕ | تم میں سے کوئی دوسرے کی |
| اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ | کیا تم میں سے کوئی ایک (اس بات کو) پسند کرتا ہے |
| اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا | کہ وہ گوشت کھائے اپنے مردہ بھائی کا |
| فَكَرِهْتُمُوْهُ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ | تو تم ناپسند کرتے ہو اُسے، اور اللہ سے ڈرو |
| اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ | بے شک اللہ بہت توبہ قبول کرنے والا |
| رَّحِيْمٌ ﴿12﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ | نہایت رحم کرنے والا ہے۔﴿12﴾ اے لوگو! |
| اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ | بیشک ہم نے تمہیں پیدا کیا ایک مرد سے |
| وَّاُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا | اور ایک عورت (سے) اور ہم نے بنادیا تمہیں قومیں |
| وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا ؕ | اور قبیلے تاکہ تم ایک دسرے کو پہچانو |
| اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ | بیشک اللہ کے نزدیک تم میں سے زیادہ عزت والا |
| اَتْقٰكُمْ ؕ | (وہ ہے جو) تم میں سے زیادہ تقویٰ والا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَجَسَّسُوْا | تجسس، جاسوس، متجسس۔ | تَوَّابٌ | توبہ، تائب۔ |
| يَغْتَبْ | غیبت۔ | النَّاسُ | عوام الناس، عامۃ الناس۔ |
| يُحِبُّ | محبت، محبوب، حبیب، حُب۔ | خَلَقْنٰكُمْ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| يَّاْكُلَ | اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ | شُعُوْبًا | شعبہ جات، شعبۂ تعلیم۔ |
| لَحْمَ | لحیم شحیم، ماء اللحم۔ | قَبَآئِلَ | قبیلہ، قبائل، قبیلے۔ |
| اَخِيْهِ | اخوت، مؤاخات، اخوان۔ | لِتَعَارَفُوْا | تعارف، عرف، معروف، معرفت۔ |
| فَكَرِهْتُمُوْهُ | کراہت، مکروہ، مکروہات۔ | اَكْرَمَكُمْ | اکرام، تکریم، محترم و مکرم، کرم۔ |
| اتَّقُوْا | تقویٰ، متقی۔ | عِنْدَ | عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا تَجَسَّسُوْا ① | وَ | لَا يَغْتَبْ ① | بَّعْضُكُمْ | بَعْضًا ؕ |
| اور | تم سب جاسوسی نہ کرو | اور | نہ وہ غیبت کرے | تم میں سے بعض | بعض (کی) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | يُحِبُّ | اَحَدُكُمْ | اَنْ | يَّاْكُلَ | لَحْمَ | اَخِيْهِ |
| کیا | وہ پسند کرتا ہے | تم میں سے کوئی ایک (اس بات کو) | کہ | وہ کھائے | گوشت | اپنے بھائی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَيْتًا | فَكَرِهْتُمُوْهُ ② ؕ | وَاتَّقُوا | اللّٰهَ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ |
| (جبکہ وہ) مردہ ہو | تو تم ناپسند کرتے ہو اُسے | اور تم سب ڈرو | اللہ (سے) | بے شک | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَوَّابٌ ③ | رَّحِيْمٌ ③ (12) | يٰاَيُّهَا ④ | النَّاسُ | اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ ⑤ |
| بہت توبہ قبول کرنے والا | نہایت رحم والا (ہے) | اے | لوگو | بیشک ہم نے پیدا کیا تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ ذَكَرٍ | وَّ | اُنْثٰى | وَ | جَعَلْنٰكُمْ |
| ایک مرد سے | اور | ایک عورت (سے) | اور | ہم نے بنادیا تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شُعُوْبًا | وَّ | قَبَآئِلَ | لِتَعَارَفُوْا ⑥ ؕ | اِنَّ |
| قومیں | اور | قبیلے | تاکہ تم سب ایک دسرے کو پہچانو | بیشک |

| | | |
|---|---|---|
| اَكْرَمَكُمْ ⑦ | عِنْدَ اللّٰهِ | اَتْقٰكُمْ ⑦ ؕ |
| تم میں سے زیادہ عزت والا | اللہ کے نزدیک | (وہ ہے جو) تم میں سے زیادہ تقویٰ والا (ہے) |

**ضروری وضاحت**

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا یا سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ② تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کرتے ہیں۔ ③ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغ کا مفہوم ہے۔ ④ يَا اور اَيُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے کیا گیا ہے۔ ⑤ اِنَّا کے نَا اور خَلَقْنَا کے نَا دونوں کا ترجمہ ہم نے ہے۔ ⑥ یہ دراصل لِتَتَعَارَفُوْا تھا ایک تَ گری ہوئی ہے، اس فعل میں موجود تَ اور "ا" میں باہمی طور پر کام کرنے کا مفہوم ہے۔ ⑦ أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ﴿13﴾ | بیشک اللہ بہت جاننے والا خوب خبر دار ہے۔ ﴿13﴾ |
| قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ؕ | دیہاتیوں نے کہا ہم ایمان لائے |
| قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا | آپ کہہ دیجیے تم ایمان نہیں لائے |
| وَلٰكِنْ قُوْلُوْٓا اَسْلَمْنَا | اور لیکن (یہ) کہو ہم اسلام لائے |
| وَلَمَّا يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ | اور ایمان ابھی تک نہیں داخل ہوا |
| فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ | تمہارے دلوں میں |
| وَاِنْ تُطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ | اور اگر تم اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو |
| لَا يَلِتْكُمْ | (تو) وہ نہیں کمی کرے گا تمہیں |
| مِّنْ اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ؕ | تمہارے اعمال (کی جزا) سے کچھ بھی |
| اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿14﴾ | یقیناً اللہ بہت بخشنے والا نہایت رحم والا ہے۔ ﴿14﴾ |
| اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ | بیشک صرف مومن تو وہی ہیں جو |
| اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ | ایمان لائے اللہ اور اس کے رسول پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

عَلِيْمٌ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔
خَبِيْرٌ : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔
قَالَتِ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
اٰمَنَّا، تُؤْمِنُوْا : امن، ایمان، مومن۔
وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔
لٰكِنْ : لیکن۔
اَسْلَمْنَا : اسلام، تسلیم، سلامتی، مسلم۔
يَدْخُلِ : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔

قُلُوْبِكُمْ : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
تُطِيْعُوا : اطاعت، مطیع وفرمانبردار۔
مِّنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
اَعْمَالِكُمْ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔
شَيْـًٔا : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔
غَفُوْرٌ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔
رَّحِيْمٌ : رحم، رحمت، مرحوم۔
رَسُوْلِهٖ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | عَلِيْمٌ ① | خَبِيْرٌ (13) ① | قَالَتِ ② |
|---|---|---|---|---|
| بیشک | اللہ | بہت جاننے والا | خوب خبردار ہے | کہا |

| الْاَعْرَابُ ③ | اٰمَنَّا ؕ | قُلْ ④ | لَّمْ تُؤْمِنُوْا ⑤ |
|---|---|---|---|
| دیہاتیوں (نے) | ہم ایمان لائے | آپ کہہ دیجیے | نہیں تم سب ایمان لائے |

| وَلٰكِنْ | قُوْلُوْٓا | اَسْلَمْنَا | وَلَمَّا ⑥ | يَدْخُلِ |
|---|---|---|---|---|
| اور لیکن | تم سب (یہ) کہو | ہم نے اسلام قبول کیا | اور ابھی تک نہیں | وہ داخل ہوا |

| الْاِيْمَانُ | فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ | وَاِنْ | تُطِيْعُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| ایمان | تمہارے دلوں میں | اور اگر | تم سب اطاعت کرو | اللہ (کی) |

| وَرَسُوْلَهٗ | لَا يَلِتْكُمْ | مِّنْ اَعْمَالِكُمْ | شَيْـًٔا ؕ ⑦ |
|---|---|---|---|
| اور اسکے رسول (کی) | (تو) نہیں وہ کمی کرے گا تمہیں | تمہارے اعمال (کی جزا) سے | کوئی چیز (یعنی کچھ بھی) |

| اِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ (14) | اِنَّمَا | الْمُؤْمِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | نہایت رحم والا (ہے) | بیشک صرف | سب مومن |

| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | بِاللّٰهِ | وَرَسُوْلِهٖ |
|---|---|---|---|
| جو | وہ سب ایمان لائے | اللہ پر | اور اُس کے رسول پر |

## ضروری وضاحت

①اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔② تِ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں۔③ یہ اَعْرَابِیٌّ کی جمع ہے اور یہ ایسی جمع ہے جس سے پہلے فعل واحد مؤنث لایا جا سکتا ہے۔④ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق و گرا دی گئی ہے۔⑤ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔⑥ لَمَّا کا ترجمہ کبھی جب کبھی ابھی تک نہیں ہوتا ہے۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَجٰهَدُوْا | پھر وہ شک میں نہیں پڑے اور انہوں نے جہاد کیا |
| بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ | اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے |
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | اللہ کے راستے میں |
| اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ﴿15﴾ | وہ لوگ ہی سچے ہیں۔ ﴿15﴾ |
| قُلْ اَتُعَلِّمُوْنَ اللّٰهَ بِدِيْنِكُمْ ؕ | آپ کہہ دیجئے کیا تم خبر دیتے ہو اللہ کو اپنے دین کی |
| وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ | حالانکہ اللہ جانتا ہے جو آسمانوں میں ہے |
| وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ | اور جو زمین میں ہے |
| وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿16﴾ | اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿16﴾ |
| يَمُنُّوْنَ عَلَيْكَ | وہ احسان جتاتے ہیں آپ پر |
| اَنْ اَسْلَمُوْا ؕ | کہ وہ اسلام لے آئے |
| قُلْ لَّا تَمُنُّوْا عَلَيَّ | آپ کہہ دیجیے تم مت احسان جتلاؤ مجھ پر |
| اِسْلَامَكُمْ ۚ بَلِ اللّٰهُ يَمُنُّ | اپنے اسلام (لانے) کا بلکہ اللہ احسان فرماتا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يَرْتَابُوْا : ریب وتردد۔
جٰهَدُوْا : جہاد، مجاہد، مجاہدین، جدوجہد۔
بِاَمْوَالِهِمْ : مال، اموال، مال ودولت۔
اَنْفُسِهِمْ : نفسا نفسی، نظام تنفس۔
فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
سَبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
الصّٰدِقُوْنَ : صادق، صدیق، تصدیق۔
قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

تُعَلِّمُوْنَ : علم، معلوم، تعلیم، معلم، عالم۔
السَّمٰوٰتِ : ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔
الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔
شَيْءٍ : شے، اشیاء، اشیائے خوردونوش۔
يَمُنُّوْنَ : ممنون، منّت۔
اَسْلَمُوْا : مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام، تسلیم۔
لَّا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
عَلَيَّ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | لَمْ يَرْتَابُوْا ① | وَ | جٰهَدُوْا | بِاَمْوَالِهِمْ | وَ |
| پھر | نہیں وہ سب شک میں پڑے | اور | اُنہوں نے جہاد کیا | اپنے مالوں سے | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْفُسِهِمْ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | اُولٰٓئِكَ ② | هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ③ ﴿15﴾ |
| اپنی جانوں (سے) | اللہ کے راستے میں | وہ لوگ | ہی سب سچے (ہیں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اَ ④ | تُعَلِّمُوْنَ | اللّٰهَ ⑤ | بِدِيْنِكُمْ ⑥ ؕ | وَ | اللّٰهُ |
| آپ کہہ دیجیے | کیا | تم سب خبر دیتے ہو | اللہ (کو) | اپنے دین کی | حالانکہ | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَعْلَمُ | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي الْاَرْضِ ؕ |
| وہ جانتا ہے | جو | آسمانوں میں (ہے) | اور جو | زمین میں (ہے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | بِكُلِّ شَيْءٍ ⑥ | عَلِيْمٌ ﴿16﴾ | يَمُنُّوْنَ |
| اور اللہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا (ہے) | وہ سب احسان جتاتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكَ | اَنْ | اَسْلَمُوْا ؕ | قُلْ | لَّا تَمُنُّوْا ⑦ |
| آپ پر | کہ | وہ سب اسلام لے آئے | آپ کہہ دیجیے | مت تم سب احسان جتلاؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيَّ ⑧ | اِسْلَامَكُمْ ج | بَلِ | اللّٰهُ | يَمُنُّ |
| مجھ پر | اپنے اسلام (لانے) کا | بلکہ | اللہ | وہ احسان رکھتا ہے |

## ضروری وضاحت

① علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔ ② اُولٰٓئِكَ جمع مذکر و مؤنث کیلئے اسم اشارہ ہے اور بات میں زور ڈالنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ③ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ أ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔ ⑤ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑥ بِ کا ترجمہ کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔ ⑦ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ⑧ عَلَيَّ دراصل عَلٰی + يْ کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلَيْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ لِلْاِيْمَانِ | تم پر کہ اس نے تمہیں ہدایت دی ایمان کی |
| اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿17﴾ | اگر تم سچے ہو۔ ﴿17﴾ |
| اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ | بے شک اللہ جانتا ہے |
| غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ | آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ باتوں کو |
| وَ اللّٰهُ بَصِيْرٌۢ | اور اللہ خوب دیکھنے والا ہے |
| بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿18﴾ | (اس) کو جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿18﴾ |

ع 2 8 14

اٰيَاتُهَا 45 — 50 سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ 34 — رُكُوْعَاتُهَا 3

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| قٓ ۚ وَ الْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ﴿1﴾ | قٓ بڑی شان والے قرآن کی قسم۔ ﴿1﴾ |
| بَلْ عَجِبُوْۤا اَنْ جَآءَهُمْ | بلکہ انہوں نے تعجب کیا کہ آیا ان کے پاس |
| مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ | ایک ڈرانے والا اُنہی میں سے |
| فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ ﴿2﴾ | تو کافروں نے کہا یہ ایک عجیب چیز ہے۔ ﴿2﴾ |

المنزل 7

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | تَعْمَلُوْنَ | عمل، اعمال صالحہ، معمول۔ |
| هَدٰىكُمْ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | الْمَجِيْدِ | مجد و بزرگی، والدہ ماجدہ۔ |
| لِلْاِيْمَانِ | امن، ایمان، مومن۔ | بَلْ | بلکہ۔ |
| صٰدِقِيْنَ | صادق، صدق، صداقت۔ | عَجِبُوْۤا | عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔ |
| يَعْلَمُ | علم، معلوم، تعلیم، معلم، عالم۔ | مُّنْذِرٌ | بشارت و انذار، بشیر و نذیر۔ |
| السَّمٰوٰتِ | ارض و سما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | فَقَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| الْاَرْضِ | ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | الْكٰفِرُوْنَ | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| بَصِيْرٌۢ | سمع و بصر، بصارت، بصیرت۔ | شَيْءٌ | شے، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ | اِنْ ① | لِلْاِيْمَانِ ② | هَدٰىكُمْ | اَنْ ① | عَلَيْكُمْ |
| ہوتم | اگر | ایمان کی | اس نے ہدایت دی تمہیں | کہ | تم پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | غَيْبَ | يَعْلَمُ | اللّٰهَ | اِنَّ ③ | صٰدِقِيْنَ ﴿17﴾ |
| آسمانوں | پوشیدہ باتوں (کو) | وہ جانتا ہے | اللہ | بے شک | سب سچے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَعْمَلُوْنَ ﴿18﴾ ع | بِمَا | بَصِيْرٌۢ ④ | وَاللّٰهُ | وَالْاَرْضِ ط |
| تم سب عمل کرتے ہو | (اس) کو جو | خوب دیکھنے والا ہے | اور اللہ | اور زمین (کی) |

رُکُوْعَاتُهَا 3 | 50 سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ 34 | اٰيَاتُهَا 45

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَجِبُوْٓا | بَلْ | الْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ﴿1﴾ ج | وَ ⑤ | قٓ قف |
| اُنہوں نے تعجب کیا | بلکہ | بڑی شان والے قرآن کی | قسم ہے | قٓ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْهُمْ | مُّنْذِرٌ ⑥⑦ | جَآءَهُمْ | اَنْ ① |
| اُن میں سے | ایک ڈرانے والا | آیا اُن کے پاس | کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَجِيْبٌ ﴿2﴾ ج | شَيْءٌ ⑦ | هٰذَا | الْكٰفِرُوْنَ | فَقَالَ ⑧ |
| عجیب | ایک چیز (ہے) | یہ | کافروں نے | تو کہا |

**ضروری وضاحت**

① اَنْ کا ترجمہ کہ ہوتا ہے اور اِنْ کا ترجمہ اگر کیا جاتا ہے۔② اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔③ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔④ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ وَ کا ترجمہ عموماً اور کبھی اس حال میں کہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔⑥ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔

ع 2/8/14 — المنزل 7

| | |
|---|---|
| ءَ اِذَا مِتْنَا | کیا جب ہم مر جائیں گے |
| وَ كُنَّا تُرَابًا ۚ | اور ہم مٹی ہو جائیں گے (کیا ہم زندہ کر کے اٹھائے جائیں گے) |
| ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ ﴿3﴾ | یہ واپسی بہت بعید ہے۔ ﴿3﴾ |
| قَدْ عَلِمْنَا | یقیناً ہم جان چکے ہیں |
| مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ ۚ | جو کم کرتی ہے زمین ان میں سے |
| وَ عِنْدَنَا | اور ہمارے پاس |
| كِتٰبٌ حَفِيْظٌ ﴿4﴾ | (ہر چیز کی) حفاظت کرنے والی کتاب ہے۔ ﴿4﴾ |
| بَلْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ | بلکہ انہوں نے جھٹلا دیا حق کو |
| لَمَّا جَآءَهُمْ | جب وہ آیا ان کے پاس |
| فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ مَّرِيْجٍ ﴿5﴾ | پس وہ ایک اُلجھے ہوئے معاملے میں ہیں۔ ﴿5﴾ |
| اَفَلَمْ يَنْظُرُوْٓا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ | تو کیا انہوں نے نہیں دیکھا اپنے اُوپر آسمان کی طرف |
| كَيْفَ بَنَيْنٰهَا وَ زَيَّنّٰهَا | کیسے ہم نے بنایا اُسے اور ہم نے مزین کیا اُسے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِتْنَا | : موت وحیات، حیاتی مماتی۔ | كَذَّبُوْا | : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |
| تُرَابًا | : تربت (مٹی)۔ | اَمْرٍ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| رَجْعٌ | : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ | يَنْظُرُوْٓا | : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ |
| تَنْقُصُ | : نقص، تنقیص، نقائص، ناقص۔ | السَّمَآءِ | : ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ |
| الْاَرْضُ | : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | فَوْقَهُمْ | : فوق، فوقیت، مافوق الفطرت۔ |
| عِنْدَنَا | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | كَيْفَ | : کیفیت، بہر کیف، کوائف۔ |
| حَفِيْظٌ | : حفاظت، محافظ، حفظ ماتقدم، محفوظ۔ | بَنَيْنٰهَا | : بانی، بِنا استوار کرنا، گھر بنانا۔ |
| بَلْ | : بلکہ۔ | زَيَّنّٰهَا | : تزئین وآرائش، مزین، زینت۔ |

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روزمرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کرلئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کرلیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" اور "معلم القرآن" میں بیان کی جاچکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ | اس نے کہا پس تمہارا کیا معاملہ ہے؟ |
| اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿31﴾ | اے بھیجے ہوئے (فرشتو)۔ ﴿31﴾ |
| قَالُوْٓا اِنَّآ اُرْسِلْنَآ | انہوں نے کہا بے شک ہم بھیجے گئے ہیں |
| اِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ﴿32﴾ | ایک مجرم قوم کی طرف۔ ﴿32﴾ |
| لِنُرْسِلَ عَلَيْهِمْ | تا کہ ہم بھیجیں (یعنی برسائیں) اُن پر |
| حِجَارَةً مِّنْ طِيْنٍ ﴿33﴾ | مٹی کے (کھنگر) پتھر۔ ﴿33﴾ |
| مُّسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ | نشان زدہ ہیں آپ کے رب کی طرف سے |
| لِلْمُسْرِفِيْنَ ﴿34﴾ | حد سے بڑھنے والوں کے لیے۔ ﴿34﴾ |
| فَاَخْرَجْنَا مَنْ كَانَ فِيْهَا | پھر ہم نے نکال لیا اسے جو تھا اس (بستی) میں |
| مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿35﴾ | مومنوں میں سے۔ ﴿35﴾ |
| فَمَا وَجَدْنَا فِيْهَا | پس ہم نے نہ پایا اس میں |
| غَيْرَ بَيْتٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿36﴾ | مسلمانوں کا (کوئی گھر) ایک گھر کے سوا۔ ﴿36﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَالَ، قَالُوْٓا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
الْمُرْسَلُوْنَ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔
اِلٰى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
قَوْمٍ : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔
مُّجْرِمِيْنَ : جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔
عَلَيْهِمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
حِجَارَةً : حجر اسود، شجر و حجر۔
مِّنْ : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔
عِنْدَ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں، عندیہ۔
لِلْمُسْرِفِيْنَ : اسراف۔
فَاَخْرَجْنَا : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔
الْمُؤْمِنِيْنَ : امن، ایمان، مومن۔
وَجَدْنَا : وجود، موجود، وجد۔
غَيْرَ : دیار غیر، غیر اللہ، اغیار۔
بَيْتٍ : بیت اللہ، بیت المقدس، اہلِ بیت۔
الْمُسْلِمِيْنَ : مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام، تسلیم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ | فَمَا | خَطْبُكُمْ | اَيُّهَا | الْمُرْسَلُوْنَ ① (31) |
| اس نے کہا | پس کیا (ہے) | تمہارا معاملہ | اے | سب بھیجے ہوئے (فرشتو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اِنَّآ ② | اُرْسِلْنَآ ③ | اِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ④ لا (32) |
| ان سب نے کہا | بے شک ہم | ہم بھیجے گئے ہیں | مجرم لوگوں کی طرف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِنُرْسِلَ ⑤ | عَلَيْهِمْ | حِجَارَةً | مِّنْ طِيْنٍ ⑥ لا (33) |
| تاکہ ہم بھیجیں (یعنی برسائیں) | اُن پر | پتھر | مٹی کے |

| | | |
|---|---|---|
| مُّسَوَّمَةً ① | عِنْدَ رَبِّكَ | لِلْمُسْرِفِيْنَ ⑦ (34) |
| نشان لگائے ہوئے (ہیں) | آپ کے رب کے نزدیک | حد سے بڑھنے والوں کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَخْرَجْنَا | مَنْ | كَانَ | فِيْهَا |
| پھر ہم نے نکال لیا | (اسے) جو | تھا | اس (بستی) میں |

| | | |
|---|---|---|
| مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ⑦ ج (35) | فَمَا | وَجَدْنَا |
| ایمان لانے والوں میں سے | پس نہ | ہم نے پایا |

| | | |
|---|---|---|
| فِيْهَا | غَيْرَ بَيْتٍ | مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ ج (36) |
| اس میں | ایک گھر کے سوا | مسلمانوں میں سے |

## ضروری وضاحت

① شروع میں مُـ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔② اِنَّا دراصل اِنَّ+نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔③ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ قَوْمٍ لفظاً واحد اور معناً جمع، اس لیے اسکے ساتھ لفظ مُجْرِمِيْنَ جمع آیا ہے۔⑤ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔
⑥ یہاں مِنْ کا ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑦ اسم کے شروع میں مُـ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَتَرَكْنَا فِيْهَآ اٰيَةً | اور ہم نے چھوڑی اس میں ایک نشانی |
| لِّلَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿37﴾ | انکے لیے جو دردناک عذاب سے ڈرتے ہیں۔ ﴿37﴾ |
| وَفِيْ مُوْسٰٓى اِذْ اَرْسَلْنٰهُ | اور موسیٰ میں (بھی ایک نشانی ہے) جب ہم نے بھیجا اُسے |
| اِلٰى فِرْعَوْنَ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿38﴾ | فرعون کی طرف ایک واضح دلیل کے ساتھ۔ ﴿38﴾ |
| فَتَوَلّٰى بِرُكْنِهٖ | تو اس نے منہ پھیر لیا اپنی قوت کی وجہ سے |
| وَقَالَ سٰحِرٌ اَوْ مَجْنُوْنٌ ﴿39﴾ | اور اس نے کہا (یہ) جادوگر یا دیوانہ ہے۔ ﴿39﴾ |
| فَاَخَذْنٰهُ وَجُنُوْدَهٗ | پس ہم نے پکڑا اُسے اور اس کے لشکروں کو |
| فَنَبَذْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ | پھر ہم نے پھینک دیا انہیں سمندر میں |
| وَهُوَ مُلِيْمٌ ﴿40﴾ | اس حال میں کہ وہ قابل ملامت تھا۔ ﴿40﴾ |
| وَفِيْ عَادٍ اِذْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ | اور عاد (کے قصے) میں (نشانی ہے) جب ہم نے بھیجی اُن پر |
| الرِّيْحَ الْعَقِيْمَ ﴿41﴾ | بانجھ (یعنی خیر و برکت سے خالی) ہوا۔ ﴿41﴾ |
| مَا تَذَرُ مِنْ شَيْءٍ اَتَتْ عَلَيْهِ | نہیں وہ چھوڑتی تھی کسی چیز کو (کہ) وہ آتی اس پر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَرَكْنَا | : ترک، ترکہ، مال متروکہ، تارک نماز۔ | مُّبِيْنٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| فِيْهَآ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اٰيَةً | : آیت، آیات قرآنی۔ | سٰحِرٌ | : سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ |
| يَخَافُوْنَ | : خوف، خائف، خوف و ہراس۔ | مَجْنُوْنٌ | : مجنون، جنون۔ |
| الْاَلِيْمَ | : عذابِ الیم، الم ناک، رنج و الم۔ | فَاَخَذْنٰهُ | : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| اَرْسَلْنٰهُ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | مُلِيْمٌ | : ملامت۔ |
| اِلٰى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | الرِّيْحَ | : ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |
| بِسُلْطٰنٍ | : سلطان، سلطانی گواہ، سلطنت۔ | شَيْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَكْنَا ① | فِيْهَآ | اٰيَةً ②③ | لِّلَّذِيْنَ | يَخَافُوْنَ |
| اور | ہم نے چھوڑی | اس میں | ایک نشانی | (اُن لوگوں) کے لیے جو | وہ سب ڈرتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ؕ (37) | وَ | فِيْ مُوْسٰى | اِذْ | اَرْسَلْنٰهُ ①④ |
| دردناک عذاب (سے) | اور | موسیٰ میں (بھی ایک نشانی ہے) | جب | ہم نے بھیجا اُسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰى فِرْعَوْنَ | بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ (38) | فَتَوَلّٰى ⑤⑥ | بِرُكْنِهٖ |
| فرعون کی طرف | ایک واضح دلیل کے ساتھ | تو اس نے منہ پھیرلیا | اپنی قوت کی وجہ سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ ⑦ | سٰحِرٌ | اَوْ مَجْنُوْنٌ (39) | فَاَخَذْنٰهُ ①④⑤ | وَ |
| اور | اس نے کہا | (یہ) جادوگر (ہے) | یا دیوانہ (ہے) | پس ہم نے پکڑا اُسے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جُنُوْدَهٗ ④ | فَنَبَذْنٰهُمْ ①⑤ | فِي الْيَمِّ | وَهُوَ | مُلِيْمٌ ؕ (40) |
| اسکے لشکروں (کو) | پھر ہم نے پھینک دیا اُنہیں | سمندر میں | اس حال میں کہ وہ | قابل ملامت (تھا) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | فِيْ عَادٍ | اِذْ | اَرْسَلْنَا ① | عَلَيْهِمُ | الرِّيْحَ | الْعَقِيْمَ ج (41) |
| اور | عاد میں (نشانی ہے) | جب | ہم نے بھیجی | اُن پر | ہوا | بانجھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا | تَذَرُ ③ | مِنْ شَيْءٍ ② | اَتَتْ ③ | عَلَيْهِ |
| نہیں | وہ چھوڑتی تھی | کسی چیز کو | (کہ) وہ آتی | اس پر |

### ضروری وضاحت

① نَا سے پہلے اگر جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک یا کسی کیا گیا ہے۔③ ۃ، تہ اور تْ یہ سب مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہوتا۔④ ہٗ یا ہٖ فعل کے آخر میں ہوں تو ترجمہ اُسے اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑤ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو اور پھر کبھی سو ہوتا ہے۔⑥ تّ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ قَالَ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق وْ کو الف سے بدلا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِلَّا جَعَلَتْهُ كَالرَّمِيْمِ ۗ ﴿42﴾ | مگر وہ کر دیتی اُسے بوسیدہ ہڈی کی طرح (چورا چورا) ﴿42﴾ |
| وَفِيْ ثَمُوْدَ اِذْ قِيْلَ لَهُمْ | اور ثمود (کے قصے) میں (بھی نشانی ہے) جب کہا گیا اُن سے |
| تَمَتَّعُوْا حَتّٰى حِيْنٍ ﴿43﴾ | تم فائدہ اُٹھالو ایک وقت (یعنی تین دن) تک۔ ﴿43﴾ |
| فَعَتَوْا عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ | پھر انہوں نے سرکشی کی اپنے رب کے حکم کے بارے میں |
| فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ | تو پکڑ لیا اُنہیں (بجلی کی) کڑک نے |
| وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿44﴾ | اس حال میں کہ وہ دیکھ رہے تھے۔ ﴿44﴾ |
| فَمَا اسْتَطَاعُوْا | پھر نہ انہوں نے استطاعت رکھی |
| مِنْ قِيَامٍ وَّمَا كَانُوْا مُنْتَصِرِيْنَ ۙ ﴿45﴾ | کھڑے ہونے کی اور نہ وہ بدلہ لینے والے تھے ﴿45﴾ |
| وَقَوْمَ نُوْحٍ مِّنْ قَبْلُ ۭ | اور اس سے پہلے قوم نوح کو (بھی ہم ہلاک کر چکے) |
| اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿46﴾ ع 23 1 | بے شک وہ نافرمان لوگ تھے۔ ﴿46﴾ |
| وَالسَّمَاۗءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْىدٍ | اور آسمان، ہم نے بنایا اسے ہاتھوں سے |
| وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ﴿47﴾ | اور بے شک ہم یقیناً وسعت والے ہیں۔ ﴿47﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلاّ قلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| كَالرَّمِيْمِ | کالعدم، کماحقہ۔ |
| تَمَتَّعُوْا | متاع کارواں، مال و متاع، متاع عزیز۔ |
| حَتّٰى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| اَمْرِ | امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| فَاَخَذَتْهُمُ | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| يَنْظُرُوْنَ | نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ |
| اسْتَطَاعُوْا | استطاعت، حسب استطاعت۔ |
| قِيَامٍ | قیام، مقیم، قائم مقام۔ |
| قَوْمَ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| قَبْلُ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| فٰسِقِيْنَ | فسق و فجور، فاسق و فاجر۔ |
| السَّمَاۗءَ | ارض و سما، کتب سماویہ، آفاتِ سماویہ۔ |
| بَنَيْنٰهَا | بنا استوار کرنا، بنانا۔ |
| بِاَيْىدٍ | ید بیضاء، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| لَمُوْسِعُوْنَ | وسعت، توسیع، وسیع و عریض۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | جَعَلَتْهُ ① | كَالرَّمِيْمِ (42) ط | وَ | فِيْ ثَمُوْدَ | اِذْ |
| مگر | وہ کر دیتی اُسے | بوسیدہ ہڈی کی طرح | اور | ثمود میں (بھی نشانی ہے) | جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قِيْلَ ② | لَهُمْ | تَمَتَّعُوْا ③ | حَتّٰى حِيْنٍ ④ (43) | فَعَتَوْا |
| کہا گیا | اُن سے | تم سب فائدہ اُٹھالو | ایک وقت تک | پھر انہوں نے سرکشی کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ | فَاَخَذَتْهُمُ ① | الصّٰعِقَةُ ① | وَهُمْ |
| اپنے رب کے حکم کے بارے میں | تو پکڑ لیا اُنہیں | کڑک نے | اس حال میں کہ وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَنْظُرُوْنَ ⑤ (44) | فَمَا | اسْتَطَاعُوْا | مِنْ قِيَامٍ ⑥ | وَّمَا |
| وہ سب دیکھ رہے تھے | پھر نہ | انہوں نے استطاعت رکھی | کھڑے ہونے کی | اور نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا | مُنْتَصِرِيْنَ ⑦ (45) لا | وَ | قَوْمَ نُوْحٍ | مِّنْ قَبْلُ ط |
| وہ سب تھے | سب بدلہ لینے والے | اور | قوم نوح کو (بھی ہلاک کیا) | (اس) سے پہلے |

ع 2 23 1

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | كَانُوْا | قَوْمًا | فٰسِقِيْنَ (46) ع | وَ | السَّمَآءَ |
| بے شک وہ | تھے سب | لوگ | سب نافرمانی کرنے والے | اور | آسمان |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَنَيْنٰهَا | بِاَيْدٍ | وَّ | اِنَّا | لَمُوْسِعُوْنَ ⑦ (47) |
| ہم نے بنایا اُسے | ہاتھوں سے | اور | بے شک ہم | یقیناً وسعت والے (ہیں) |

## ضروری وضاحت

① تْ اور ةٌ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② قِيْلَ دراصل قُوِلَ تھا و کو گرامر کے اصول کے مطابق ی کیا گیا ہے۔ ③ فعل میں تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑤ يَنْظُرُوْنَ ایسا فعل ہے جس میں حال اور مستقبل کا مفہوم ہوتا ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ میں تھے استعمال ہوا ہے۔ ⑥ یہاں مِنْ کا ترجمہ کی ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑦ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا | اور زمین، ہم نے بچھا دیا اسے |
| فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ﴿48﴾ | پس (ہم) کیا خوب بچھانے والے ہیں۔ ﴿48﴾ |
| وَمِنْ كُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ | اور ہر چیز سے ہم نے دو قسمیں پیدا کیں |
| لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿49﴾ | تا کہ تم نصیحت حاصل کرو۔ ﴿49﴾ |
| فَفِرُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنِّیْ لَكُمْ | پس دوڑو اللہ کی طرف، بیشک میں تمہارے لیے |
| مِّنْهُ نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ۚ﴿50﴾ | اس کی طرف سے واضح ڈرانے والا ہوں۔ ﴿50﴾ |
| وَلَا تَجْعَلُوْا مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ؕ | اور مت بناؤ اللہ کے ساتھ کوئی دوسرا معبود |
| اِنِّیْ لَكُمْ مِّنْهُ | بے شک میں تمہارے لیے اس کی طرف سے |
| نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ۚ﴿51﴾ | واضح ڈرانے والا ہوں۔ ﴿51﴾ |
| كَذٰلِكَ مَاۤ اَتَى الَّذِیْنَ | اسی طرح نہیں آیا (ان لوگوں کے پاس) جو |
| مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ | ان سے پہلے تھے کوئی رسول |
| اِلَّا قَالُوْا سَاحِرٌ اَوْ مَجْنُوْنٌ ۚ﴿52﴾ | مگر انہوں نے کہا (یہ) جادوگر ہے یا دیوانہ۔ ﴿52﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْاَرْضَ | ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | مُّبِیْنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| فَرَشْنٰهَا | فرش، فرشی اینٹ۔ | مَعَ | مع اہل وعیال، معیت، مع دوست احباب۔ |
| فَنِعْمَ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ | اٰخَرَ | اُخروی زندگی۔ |
| خَلَقْنَا | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | قَبْلِهِمْ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| زَوْجَیْنِ | حقوق الزوجین، زوجہ، زوجیت۔ | اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| تَذَكَّرُوْنَ | تذکیر، تذکرہ، مذاکرہ۔ | قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| فَفِرُّوْٓا | فرار، مفر، مفرور، راہ فرار۔ | سَاحِرٌ | سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحورکن آواز۔ |
| نَذِیْرٌ | بشارت وانزار، بشیر ونذیر۔ | مَجْنُوْنٌ | مجنون، جنون۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضَ | فَرَشْنٰهَا ① | فَنِعْمَ | الْمٰهِدُوْنَ ② (48) |
| اور | زمین | ہم نے بچھا دیا اسے | پس (ہم کیا) خوب | بچھانے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنْ كُلِّ شَیْءٍ | خَلَقْنَا | زَوْجَیْنِ ③ | لَعَلَّكُمْ |
| اور | ہر چیز سے | ہم نے پیدا کیں | دو قسمیں | تاکہ تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَذَكَّرُوْنَ ④ (49) | فَفِرُّوْٓا | اِلَى اللّٰهِ ط | اِنِّیْ | لَكُمْ |
| تم سب نصیحت حاصل کرو | پس تم سب دوڑو | اللہ کی طرف | بیشک میں | تمہارے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْهُ | نَذِیْرٌ ⑤ | مُّبِیْنٌ ج (50) | وَ | لَا تَجْعَلُوْا ⑥ | مَعَ اللّٰهِ |
| اس (کی طرف) سے | ایک ڈرانے والا (ہوں) | واضح | اور | مت تم سب بناؤ | اللہ کیساتھ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰهًا ⑤ | اٰخَرَ ط | اِنِّیْ | لَكُمْ | مِّنْهُ ⑦ | نَذِیْرٌ ⑤ | مُّبِیْنٌ ج (51) |
| کوئی معبود | دوسرا | بیشک میں | تمہارے لیے | اس (کیطرف) سے | ایک ڈرانے والا (ہوں) | واضح |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | مَآ | اَتَی | الَّذِیْنَ | مِنْ قَبْلِهِمْ |
| اسی طرح | نہیں | آیا | (ان لوگوں کے پاس) جو | ان سے پہلے (تھے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ رَّسُوْلٍ ⑤⑧ | اِلَّا | قَالُوْا | سَاحِرٌ | اَوْ مَجْنُوْنٌ ج (52) |
| کوئی رسول | مگر | انہوں نے کہا | (یہ) جادوگر (ہے) | یا دیوانہ (ہے) |

## ضروری وضاحت

①هَا فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔② یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
③یْنِ میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ تَذَكَّرُوْنَ دراصل تَتَذَكَّرُوْنَ تھا تخفیف کے لیے ایک تَ کو گرایا گیا ہے۔⑤ڈبل
حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑦ یہ دراصل
مِنْهُ تھا ہٗ سے پہلے جزم ہو تو الٹا پیش کو صرف پیش سے بدلا جاتا ہے۔⑧ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| اَ تَوَاصَوْا بِهٖ ۚ | کیا انہوں نے ایک دوسرے کو وصیت کی ہے اس (بات) کی |
| بَلْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُوْنَ ۚ ﴿53﴾ | (نہیں) بلکہ وہ سب (خود ہی) سرکش لوگ ہیں۔ ﴿53﴾ |
| فَتَوَلَّ عَنْهُمْ | سو آپ منہ پھیر لیجیے ان سے |
| فَمَآ اَنْتَ بِمَلُوْمٍ ۫ ﴿54﴾ | پس آپ ہرگز قابل ملامت نہیں ہیں۔ ﴿54﴾ |
| وَّذَكِّرْ فَاِنَّ الذِّكْرٰى | اور آپ نصیحت کرتے رہیے پس بے شک نصیحت |
| تَنْفَعُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿55﴾ | ایمان لانے والوں کو نفع دیتی ہے۔ ﴿55﴾ |
| وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ | اور میں نے نہیں پیدا کیا جنوں اور انسانوں کو |
| اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ﴿56﴾ | مگر اس لیے کہ وہ میری عبادت کریں۔ ﴿56﴾ |
| مَآ اُرِيْدُ مِنْهُمْ مِّنْ رِّزْقٍ | نہیں میں چاہتا ان سے کوئی رزق |
| وَّمَآ اُرِيْدُ اَنْ يُّطْعِمُوْنِ ﴿57﴾ | اور نہ میں چاہتا ہوں کہ وہ مجھے کھلائیں۔ ﴿57﴾ |
| اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ | بے شک اللہ ہی بہت رزق دینے والا |
| ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ﴿58﴾ | قوت والا بہت مضبوط ہے۔ ﴿58﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَوَاصَوْا | وصیت نامہ، آخری وصیت۔ | الْاِنْسَ | جِنّ واِنس، انسان، انسانیت۔ |
| قَوْمٌ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| طَاغُوْنَ | طاغوت، طغیانی، طاغوتی نظام۔ | لِيَعْبُدُوْنِ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |
| بِمَلُوْمٍ | ملامت۔ | اُرِيْدُ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| ذَكِّرْ | تذکیر، تذکرہ، مذاکرہ۔ | رِّزْقٍ | رزق، رزّاق، رازق۔ |
| تَنْفَعُ | نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ | يُّطْعِمُوْنِ | قیام وطعام، بعداز طعام۔ |
| الْمُؤْمِنِيْنَ | امن، ایمان، مومن۔ | ذُو | ذوالجلال، ذو معنی، ذو اضعاف اقل۔ |
| خَلَقْتُ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | الْقُوَّةِ | قوت، قوی، مقوی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | تَوَاصَوْا ① | بِهٖ ج | بَلْ | هُمْ |
| کیا | انہوں نے ایک دوسرے کو وصیت کی ہے | اس (بات) کی | بلکہ | وہ سب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَوْمٌ | طَاغُوْنَ ﴿53﴾ ج | فَتَوَلَّ ② | عَنْهُمْ | فَمَآ | اَنْتَ |
| لوگ (ہیں) | سب سرکش | سو آپ منہ پھیر لیجیے | ان سے | پس نہیں (ہیں) | آپ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَلُوْمٍ ③ ﴿54﴾ | وَّ | ذَكِّرْ | فَاِنَّ | الذِّكْرٰى ④ | تَنْفَعُ ④ |
| ہرگز قابل ملامت | اور | آپ نصیحت کرتے رہیے | پس بیشک | نصیحت | نفع دیتی ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿55﴾ | وَ | مَا | خَلَقْتُ | الْجِنَّ | وَ | الْاِنْسَ |
| ایمان لانے والوں (کو) | اور | نہیں | میں نے پیدا کیا | جنوں (کو) | اور | انسانوں (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | لِيَعْبُدُوْنِ ⑤ ﴿56﴾ | مَآ | اُرِيْدُ | مِنْهُمْ |
| مگر | اس لیے کہ وہ سب میری عبادت کریں | نہیں | میں چاہتا | ان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ رِّزْقٍ ⑥⑦ | وَّ | مَآ | اُرِيْدُ | اَنْ | يُّطْعِمُوْنِ ⑤ ﴿57﴾ |
| کوئی رزق | اور | نہ | میں چاہتا ہوں | کہ | وہ سب مجھے کھلائیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | هُوَ الرَّزَّاقُ | ذُو الْقُوَّةِ | الْمَتِيْنُ ﴿58﴾ |
| بے شک اللہ | ہی بہت رزق دینے والا | قوت والا | بہت مضبوط (ہے) |

### ضروری وضاحت

①اس فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔ ②فعل میں تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ③علامت بِ سے پہلے اگر مَا ہو تو اس جملے میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ ـٰی اور تَ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑤فعل کے آخر میں یْ لگائی ہو تو فعل اور اس یْ کے درمیان نِ کا اضافہ کیا جاتا ہے یہاں آخر سے یْ گری ہوئی ہے۔ ⑥یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ⑦ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | پس بے شک ان کے لیے جنہوں نے ظلم کیا |
| ذَنُوْبًا | ایک ڈول ہے (یعنی عذاب کا ایک حصہ) |
| مِّثْلَ ذَنُوْبِ اَصْحٰبِهِمْ | ان کے ساتھیوں کے ڈول (یعنی حصے) کی طرح |
| فَلَا يَسْتَعْجِلُوْنِ ﴿59﴾ | سو وہ جلدی طلب نہ کریں مجھ سے (عذاب)۔ ﴿59﴾ |
| فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا | پس ہلاکت ہے ان (لوگوں) کے لیے جنہوں نے کفر کیا |
| مِنْ يَّوْمِهِمُ الَّذِيْ يُوْعَدُوْنَ ﴿60﴾ ع 3/14/2 | انکے اُس دن سے جسکا وہ وعدہ دیے جاتے ہیں۔ ﴿60﴾ |

اٰيَاتُهَا 49 | 52 سُوْرَةُ الطُّوْرِ مَكِّيَّةٌ 76 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| وَالطُّوْرِ ﴿1﴾ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ ﴿2﴾ | قسم ہے طور کی ﴿1﴾ اور ایک لکھی ہوئی کتاب کی ﴿2﴾ |
| فِيْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ ﴿3﴾ | (جو) کھلے ہوئے ورق میں ہے۔ ﴿3﴾ |
| وَّالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ﴿4﴾ | اور آباد گھر کی۔ ﴿4﴾ |
| وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ﴿5﴾ | اور بلند کی ہوئی چھت کی۔ ﴿5﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

ظَلَمُوْا : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
مِّثْلَ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔
اَصْحٰبِهِمْ : اصحابِ صفہ، اصحاب بدر، اصحاب کہف۔
فَلَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
يَسْتَعْجِلُوْنِ : عجلت، مہر معجّل۔
كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔
يَّوْمِهِمُ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔
يُوْعَدُوْنَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔

الطُّوْرِ : کوہ طور، طورِ سینا۔
كِتٰبٍ : کتاب، کاتب، کتابت، مکتوب۔
مَّسْطُوْرٍ : سطر، سطور، بین السطور۔
رَقٍّ : ورق، اوراق۔
مَّنْشُوْرٍ : ناشر، منشور، نشر و اشاعت، نشریات۔
الْبَيْتِ : بیت اللہ، بیت المقدس، اہلِ بیت۔
الْمَعْمُوْرِ : معمور، عمرانیات۔
الْمَرْفُوْعِ : اعلیٰ و ارفع، رفعت و سربلندی، سطح مرتفع۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاِنَّ ① | لِلَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا | ذَنُوْبًا ② |
| پس بے شک | (ان) کے لیے جن | سب نے ظلم کیا | ایک ڈول (یعنی حصہ ہے عذاب کا) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّثْلَ ذَنُوْبِ | اَصْحٰبِهِمْ | فَلَا ① | يَسْتَعْجِلُوْنِ ③④ (59) |
| ڈول (حصے) کی طرح | انکے ساتھیوں کے | سو نہ | وہ سب جلدی طلب کریں مجھ سے (عذاب) |

| | | |
|---|---|---|
| فَوَيْلٌ ① | لِّلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| پس ہلاکت (ہے) | (اُن لوگوں) کے لیے جن | سب نے کفر کیا |

ع 3 14 2

| | | |
|---|---|---|
| مِنْ يَّوْمِهِمُ | الَّذِيْ | يُوْعَدُوْنَ ⑤ ع (60) |
| ان کے (اُس) دن سے | جس کا | وہ سب وعدہ دیے جاتے ہیں |

آیَاتُھَا 49 | 52 سُوْرَةُ الطُّوْرِ مَكِّيَّةٌ 76 | رُكُوْعَاتُھَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ ⑥ | الطُّوْرِ (1) لا | وَ | كِتٰبٍ | مَّسْطُوْرٍ ⑦ (2) لا | فِيْ رَقٍّ |
| قسم ہے | طور (پہاڑ کی) | اور | کتاب (کی) | لکھی ہوئی | ورق میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّنْشُوْرٍ ⑦ (3) لا | وَّ | الْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ⑦ (4) لا | وَ | السَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ⑦ (5) لا |
| (جو) کھلے ہوئے | اور | آباد گھر (کی) | اور | بلند کی ہوئی چھت (کی) |

### ضروری وضاحت

① لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو اور پھر کبھی سو ہوتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ فعل کے شروع میں اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اصل میں يَسْتَعْجِلُوْنِيْ تھا آخر سے يْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔⑤ علامت يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔⑥ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی اس حال میں کہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔⑦ مَفْعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ ﴿6﴾ | اور اُبلتے ہوئے سمندر کی (قسم)۔ ﴿6﴾ |
| اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ﴿7﴾ | بیشک آپکے رب کا عذاب یقیناً واقع ہونے والا ہے۔ ﴿7﴾ |
| مَّا لَهٗ مِنْ دَافِعٍ ﴿8﴾ | نہیں ہے اس کو کوئی ہٹانے والا (یعنی روکنے والا)۔ ﴿8﴾ |
| يَّوْمَ تَمُوْرُ السَّمَآءُ مَوْرًا ﴿9﴾ | جس دن حرکت کرے گا آسمان سخت حرکت کرنا۔ ﴿9﴾ |
| وَّ تَسِيْرُ الْجِبَالُ سَيْرًا ﴿10﴾ | اور چلیں گے پہاڑ بہت چلنا۔ ﴿10﴾ |
| فَوَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿11﴾ | پس ہلاکت ہے اُس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿11﴾ |
| الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ خَوْضٍ يَّلْعَبُوْنَ ﴿12﴾ | وہ جو فضول بحث میں کھیل رہے ہیں۔ ﴿12﴾ |
| يَوْمَ يُدَعُّوْنَ | جس دن وہ دھکیلے جائیں گے |
| اِلٰى نَارِ جَهَنَّمَ دَعًّا ﴿13﴾ | جہنم کی آگ کی طرف خوب دھکے دے کر۔ ﴿13﴾ |
| هٰذِهِ النَّارُ | (کہا جائے گا) یہی (وہ) آگ ہے |
| الَّتِيْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ﴿14﴾ | جس کو تم جھٹلاتے تھے۔ ﴿14﴾ |
| اَفَسِحْرٌ هٰذَآ اَمْ اَنْتُمْ لَا تُبْصِرُوْنَ ﴿15﴾ | تو (بھلا) کیا یہ جادو ہے یا تم دیکھتے نہیں۔ ﴿15﴾ |

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | شام وسحر، گردونواح، شان وشوکت۔ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |
| الْبَحْرِ | بحرِ قلزم، بحیرہ عرب، برّ و بحر۔ | يَّلْعَبُوْنَ | لہوولعب۔ |
| لَوَاقِعٌ | واقع، وقوع پذیر، وقائع نگار، وقوعہ۔ | اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | نَارِ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| دَافِعٍ | دفاع، مدافعت، دفع۔ | هٰذِهِ | حامل رقعہ ہٰذا، الہٰذا، ہٰذا من فضل ربی۔ |
| يَّوْمَ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | فَسِحْرٌ | سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ |
| السَّمَآءُ | ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الْجِبَالُ | جبل اُحد، جبل رحمت۔ | تُبْصِرُوْنَ | سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ ۙ(6) | اِنَّ ① | عَذَابَ رَبِّكَ | لَوَاقِعٌ ① ۙ(7) |
| اور | اُبلتے ہوئے سمندر کی | بیشک | آپکے رب کا عذاب | یقیناً واقع ہونے والا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّا | لَهٗ ② | مِنْ دَافِعٍ ③④ ۙ(8) | يَّوْمَ | تَمُوْرُ ⑤ |
| نہیں (ہے) | اس کو | کوئی ہٹانے والا | (جس) دن | حرکت کرے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| السَّمَآءُ ⑥ | مَوْرًا ۙ(9) | وَّ | تَسِيْرُ ⑤ | الْجِبَالُ ⑥ | سَيْرًا ؕ(10) |
| آسمان | سخت حرکت کرنا | اور | چلیں گے | پہاڑ | بہت چلنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَوَيْلٌ | يَّوْمَئِذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۙ(11) | الَّذِيْنَ | هُمْ | فِيْ خَوْضٍ |
| پس ہلاکت (ہے) | اُس دن | سب جھٹلانے والوں کے لیے | جو | وہ | فضول بحث میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّلْعَبُوْنَ ۘ(12) | يَوْمَ | يُدَعُّوْنَ ⑦ | اِلٰى نَارِ جَهَنَّمَ |
| وہ سب کھیل رہے ہیں | (جس) دن | وہ سب دھکیلے جائیں گے | جہنم کی آگ کی طرف |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دَعًّا ؕ(13) | هٰذِهِ | النَّارُ | الَّتِيْ | كُنْتُمْ | بِهَا |
| خوب دھکے دے کر | (کہا جائے گا) یہی (وہ) | آگ (ہے) | جو | تھے تم | اس کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تُكَذِّبُوْنَ (14) | اَفَسِحْرٌ | هٰذَآ | اَمْ ⑧ | اَنْتُمْ | لَا تُبْصِرُوْنَ ۚ(15) |
| تم سب جھٹلاتے | تو (بھلا) کیا جادو (ہے) | یہ | یا | تم | نہیں تم سب دیکھتے |

## ضروری وضاحت

① اِنَّ اور لَ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ② لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ کیا گیا ہے۔ ③ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ⑦ علامت یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ⑧ علامت اَمْ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِصۡلَوۡهَا فَاصۡبِرُوۡۤا اَوۡ لَا تَصۡبِرُوۡا ۚ | داخل ہو جاؤ اُس میں پھر تم صبر کرو یا تم صبر نہ کرو |
| سَوَآءٌ عَلَيۡكُمۡ ؕ اِنَّمَا تُجۡزَوۡنَ | برابر ہے تم پر، بے شک صرف تم بدلہ دیے جاؤ گے |
| مَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿16﴾ | (اُسی کا) جو تم عمل کرتے تھے۔ ﴿16﴾ |
| اِنَّ الۡمُتَّقِيۡنَ فِىۡ جَنّٰتٍ وَّنَعِيۡمٍ ۙ﴿17﴾ | بیشک متقین باغات اور نعمتوں میں ہونگے۔ ﴿17﴾ |
| فٰكِهِيۡنَ | لطف اُٹھانے والے ہونگے |
| بِمَاۤ اٰتٰهُمۡ رَبُّهُمۡ ۚ وَوَقٰهُمۡ | (اس) سے جو ان کو انکے رب نے دیا اور بچا لیا انہیں |
| رَبُّهُمۡ عَذَابَ الۡجَحِيۡمِ ﴿18﴾ | ان کے رب نے جہنم کے عذاب سے۔ ﴿18﴾ |
| كُلُوۡا وَاشۡرَبُوۡا هَنِيۡٓـئًا | تم کھاؤ اور پیو خوب مزے سے |
| بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ۙ﴿19﴾ | اس کے بدلے جو تم عمل کرتے تھے۔ ﴿19﴾ |
| مُتَّكِـِٕيۡنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصۡفُوۡفَةٍ ۚ | قطاروں میں لگے تختوں پر تکیہ لگائے ہوئے ہوں گے |
| وَزَوَّجۡنٰهُمۡ | اور ہم بیاہ دیں گے اُنہیں |
| بِحُوۡرٍ عِيۡنٍ ﴿20﴾ | بڑی بڑی آنکھوں والی حوروں سے۔ ﴿20﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاصۡبِرُوۡۤا | صبر جمیل، صبر و تحمل، صابر۔ | نَعِيۡمٍ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | كُلُوۡا | اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ |
| سَوَآءٌ | مساوی، مساوات، خط استواء۔ | اشۡرَبُوۡا | شربت، مشروب، اکل و شرب۔ |
| عَلَيۡكُمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مُتَّكِـِٕيۡنَ | تکیہ، گاؤ تکیہ۔ |
| تُجۡزَوۡنَ | جزاء و سزا، جزاک اللہ خیراً، جزائے خیر۔ | مَّصۡفُوۡفَةٍ | صف، صف بندی، صف اوّل۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | زَوَّجۡنٰهُمۡ | زوجہ، زوجیت، حقوق الزجین۔ |
| تَعۡمَلُوۡنَ | عمل، اعمال صالحہ، معمول۔ | بِحُوۡرٍ | حور، حور و غلمان۔ |
| الۡمُتَّقِيۡنَ | تقویٰ، متقی۔ | عِيۡنٍ | معاینہ، عینی شاہد۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِصْلَوْهَا ① | فَاصْبِرُوْٓا | اَوْ | لَا تَصْبِرُوْا ② ج | سَوَآءٌ |
| تم سب داخل ہو جاؤ اُس میں | پھر تم سب صبر کرو | یا | تم سب صبر نہ کرو | برابر (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ ط | اِنَّمَا ③ | تُجْزَوْنَ ④ | مَا | كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ⑤ (16) |
| تم پر | بیشک صرف | تم سب بدلہ دیے جاؤ گے | جو | تم سب عمل کرتے تھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْمُتَّقِيْنَ | فِيْ جَنّٰتٍ | وَّ | نَعِيْمٍ لا (17) |
| بے شک | سب متقین | باغات میں | اور | نعمتوں (میں ہونگے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فٰكِهِيْنَ | بِمَآ | اٰتٰىهُمْ ⑥ | رَبُّهُمْ ⑥ ج | وَ | وَقٰىهُمْ ⑥ |
| سب لطف اُٹھانے والے | (اس) سے جو | دیا ان کو | انکے رب نے | اور | بچالیا انہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبُّهُمْ ⑥ | عَذَابَ الْجَحِيْمِ (18) | كُلُوْا | وَ | اشْرَبُوْا |
| ان کے رب نے | جہنم کے عذاب (سے) | تم سب کھاؤ | اور | تم سب پیو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هَنِيْٓـئًا | بِمَا | كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ⑤ لا (19) | مُتَّكِـِٕيْنَ ⑦ | عَلٰى سُرُرٍ |
| خوب مزے سے | (اسکے) بدلے جو | تم سب عمل کرتے تھے | سب تکیہ لگائے ہوئے | تختوں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَّصْفُوْفَةٍ ج | وَ | زَوَّجْنٰهُمْ ⑥ | بِحُوْرٍ عِيْنٍ (20) |
| قطاروں میں لگے | اور | ہم نے بیاہ دیا اُنہیں | بڑی بڑی آنکھوں والی حوروں سے |

### ضروری وضاحت

① ھَا واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ③ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ فعل کے شروع میں تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ⑤ علامت تُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ⑥ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں یا انکو اور اگر اسم کے آخر میں ہو تو انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ⑦ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اور جو (لوگ) ایمان لائے |
| وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ بِاِيْمَانٍ | اور انکی پیروی کی ان کی اولاد نے ایمان کے ساتھ |
| اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ | (تو) ہم ملا دیں گے ان کے ساتھ ان کی اولاد کو |
| وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ | (جنت میں) اور ہم کمی نہیں کریں گے اُن سے |
| مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ ؕ | ان کے عمل میں کچھ بھی |
| كُلُّ امْرِئٍۢ بِمَا | ہر آدمی (اس کے) عوض جو |
| كَسَبَ رَهِيْنٌ ﴿21﴾ | اس نے کمایا گروی رکھا ہوا ہے۔ ﴿21﴾ |
| وَاَمْدَدْنٰهُمْ بِفَاكِهَةٍ | اور ہم خوب عطا کریں گے اُنہیں میوے |
| وَّلَحْمٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ﴿22﴾ | اور گوشت اس میں سے جو وہ چاہیں گے۔ ﴿22﴾ |
| يَتَنَازَعُوْنَ | (خوش طبعی سے) وہ ایک دوسرے سے چھینا جھپٹی کریں گے |
| فِيْهَا كَاْسًا لَّا لَغْوٌ | اس میں جام (شراب) کی، نہ کوئی بیہودہ گوئی ہوگی |
| فِيْهَا وَلَا تَاْثِيْمٌ ﴿23﴾ | اس میں اور نہ کوئی گناہ کا کام۔ ﴿23﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اٰمَنُوْا : امن، ایمان، مومن۔
اتَّبَعَتْهُمْ : اتباع، تابع، متبع سنت۔
ذُرِّيَّتُهُمْ : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔
اَلْحَقْنَا : الحاق، ملحق، لواحقین، بیماری لاحق ہونا۔
مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
عَمَلِهِمْ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔
كُلُّ : کل نمبر، کل تعداد، کلی طور پر۔
بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔

كَسَبَ : کسبِ حلال، وہبی و کسبی، اکتسابِ فیض۔
رَهِيْنٌ : رہن، مرہون منت۔
اَمْدَدْنٰهُمْ : مدد، امداد، مددگار، ممد و معاون۔
لَحْمٍ : ماء اللحم، لحمیات، لحیم شحیم۔
يَتَنَازَعُوْنَ : تنازعہ، متنازعہ۔
كَاْسًا : کاسہ، کاسۂ گدائی۔
لَّا : لاتعداد، لاعلاج، لامحدود۔
لَغْوٌ : لغو گفتگو، لغویات۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | اتَّبَعَتْهُمْ ①② | ذُرِّيَّتُهُمْ |
| اور | جو | سب ایمان لائے | اور | ان کی پیروی کی | ان کی اولاد (نے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِاِيْمَانٍ | اَلْحَقْنَا ③ | بِهِمْ | ذُرِّيَّتَهُمْ |
| ایمان کے ساتھ | (تو) ہم ملا دیں گے | ان کے ساتھ | ان کی اولاد کو (جنت میں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَلَتْنٰهُمْ ②③ | مِّنْ عَمَلِهِمْ | مِّنْ شَيْءٍ ④ ط |
| اور | نہیں | ہم کمی کریں گے ان سے | ان کے عمل میں سے | کچھ بھی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُلُّ | امْرِئٍۢ | بِمَا | كَسَبَ | رَهِيْنٌ (21) |
| ہر | آدمی | (اس کے) عوض جو | اس نے کمایا | گروی رکھا ہوا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمْدَدْنٰهُمْ ②③ | بِفَاكِهَةٍ ①⑤ | وَّلَحْمٍ | مِّمَّا |
| اور | ہم خوب عطا کریں گے اُنہیں | میوے | اور گوشت | (اس) میں سے جو |

| | | |
|---|---|---|
| يَشْتَهُوْنَ (22) | يَتَنَازَعُوْنَ ⑥ | فِيْهَا |
| وہ سب چاہیں گے | وہ سب چھینا جھپٹی کریں گے ایک دوسرے سے | اس (جنت) میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَاْسًا | لَّا | لَغْوٌ ⑦ | فِيْهَا | وَ | لَا | تَاْثِيْمٌ ⑦ (23) |
| جام (پر) | نہ | کوئی بیہودہ گوئی (ہو گی) | اس میں | اور | نہ | کوئی گناہ کا کام |

## ضروری وضاحت

①تْ اور ةِ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔②هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں ہوتا ہے، یہاں ضرورتاً هُمْ کا ترجمہ اُن کی کیا گیا ہے۔③ یہ گزرے ہوئے زمانے کا فعل ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ مستقبل میں کیا گیا ہے۔④ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ یہاں علامت بِ کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔⑥فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ | اور چکر لگا رہے ہوں گے ان پر |
| غِلْمَانٌ لَّهُمْ | نو عمر لڑکے ان (کی خدمت) کے لیے |
| كَاَنَّهُمْ لُؤْلُؤٌ مَّكْنُوْنٌ ﴿24﴾ | گویا کہ وہ چھپائے ہوئے موتی ہوں۔ ﴿24﴾ |
| وَ اَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ | اور متوجہ ہونگے ان کے بعض بعض پر |
| يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿25﴾ | ایک دوسرے سے سوال کرتے ہونگے۔ ﴿25﴾ |
| قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا قَبْلُ | وہ کہیں گے بے شک ہم تھے اس سے قبل |
| فِيْٓ اَهْلِنَا مُشْفِقِيْنَ ﴿26﴾ | اپنے اہل (وعیال) میں ڈرانے والے۔ ﴿26﴾ |
| فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا | تو اللہ نے ہم پر احسان کیا |
| وَوَقٰىنَا عَذَابَ السَّمُوْمِ ﴿27﴾ | اور اس نے بچالیا ہمیں لُو کے عذاب سے۔ ﴿27﴾ |
| اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلُ نَدْعُوْهُ ؕ | بیشک ہم اس سے قبل ہی اس کو پکارا کرتے تھے |
| اِنَّهٗ هُوَ الْبَرُّ | بے شک وہی خوب احسان کرنے والا |
| الرَّحِيْمُ ﴿28﴾ ع | بہت رحم کرنے والا ہے۔ ﴿28﴾ |

ع 1 28 3

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | شام وسحر، گردونواح، شان وشوکت۔ | قَبْلُ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل ازغذا۔ |
| يَطُوْفُ | طواف، طواف کعبہ، مطاف۔ | فِيْٓ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| عَلَيْهِمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَهْلِنَا | اہل وعیال، اہل خانہ، اہلیہ۔ |
| غِلْمَانٌ | حوروغلمان۔ | فَمَنَّ | ممنون۔ |
| اَقْبَلَ | استقبال، قبلہ رخ، مستقبل۔ | مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| بَعْضُهُمْ | بعض الناس، بعض اوقات۔ | نَدْعُوْهُ | دعا، داعی، مدعو، دعوت۔ |
| يَّتَسَآءَلُوْنَ | سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ | الْبَرُّ | برّ، برّ الوالدین، ابرار۔ |
| قَالُوْٓا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الرَّحِيْمُ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَطُوْفُ ① | عَلَيْهِمْ | غِلْمَانٌ | لَّهُمْ ② |
| اور | وہ چکر لگا رہے ہوں گے | ان پر | نوعمر لڑکے | اُن (کی خدمت) کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَاَنَّهُمْ | لُؤْلُؤٌ | مَّكْنُوْنٌ ③ (24) | وَ | اَقْبَلَ |
| گویا کہ وہ | موتی (ہوں) | چھپائے ہوئے | اور | متوجہ ہونگے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَعْضُهُمْ | عَلٰى بَعْضٍ | يَّتَسَآءَلُوْنَ ④ (25) | قَالُوْٓا |
| انکے بعض | بعض پر | وہ سب ایک دوسرے سے سوال کرتے ہونگے | وہ سب کہیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّا | كُنَّا | قَبْلُ | فِيْٓ اَهْلِنَا ⑤ | مُشْفِقِيْنَ ⑥ (26) |
| بے شک ہم | ہم تھے | (اس سے) قبل | اپنے اہل (وعیال) میں | سب ڈرانے والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمَنَّ | اللّٰهُ | عَلَيْنَا | وَ | وَقٰىنَا ⑤ |
| تو احسان کیا | اللہ (نے) | ہم پر | اور | اس نے ہمیں بچالیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَذَابَ السَّمُوْمِ (27) | اِنَّا | كُنَّا | مِنْ قَبْلُ |
| لُو کے عذاب سے | بے شک ہم | ہم تھے | (اس) سے قبل (ہی) |

ع 1 28 3

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَدْعُوْهُ ؕ | اِنَّهٗ | هُوَ الْبَرُّ | الرَّحِيْمُ ع (28) |
| ہم پکارا کرتے اس کو | بیشک وہ | ہی خوب احسان کرنے والا | بہت رحم کرنے والا (ہے) |

## ضروری وضاحت

① يَطُوْفُ واحد مذکر ہے، کیونکہ اسکے بعد غِلْمَانٌ جمع کا لفظ ہے اس لیے ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔② لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔③ مَفْعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ نَا اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ ہمارا یا اپنا اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ ہمیں کیا جاتا ہے۔⑥ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَذَكِّرْ فَمَآ اَنْتَ | سو آپ نصیحت کیجیے پس نہیں ہیں آپ |
| بِنِعْمَتِ رَبِّكَ بِكَاهِنٍ | اپنے رب کی مہربانی سے ہرگز کاہن |
| وَّلَا مَجْنُوْنٍ ﴿29﴾ | اور نہ کوئی دیوانے ۔ ﴿29﴾ |
| اَمْ يَقُوْلُوْنَ شَاعِرٌ نَّتَرَبَّصُ | کیا وہ کہتے ہیں (کہ یہ) ایک شاعر ہے ہم انتظار کرتے ہیں |
| بِهٖ رَيْبَ الْمَنُوْنِ ﴿30﴾ | اس پر گردش زمانہ (یعنی موت کا)۔ ﴿30﴾ |
| قُلْ تَرَبَّصُوْا فَاِنِّيْ | آپ کہہ دیجیے تم انتظار کرو پس بیشک میں (بھی) |
| مَعَكُمْ مِّنَ الْمُتَرَبِّصِيْنَ ﴿31﴾ | تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں۔ ﴿31﴾ |
| اَمْ تَاْمُرُهُمْ اَحْلَامُهُمْ بِهٰذَآ | کیا حکم دیتی ہیں انہیں ان کی عقلیں اس (بات) کا |
| اَمْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُوْنَ ﴿32﴾ | یا وہ (خود) حد سے تجاوز کرنے والے لوگ ہیں۔ ﴿32﴾ |
| اَمْ يَقُوْلُوْنَ تَقَوَّلَهٗ | کیا وہ کہتے ہیں (کہ) اس نے خود گھڑ لیا ہے اس (قرآن) کو |
| بَلْ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿33﴾ | بلکہ وہ ایمان نہیں لاتے ۔ ﴿33﴾ |
| فَلْيَاْتُوْا بِحَدِيْثٍ | پس چاہیے کہ وہ لے آئیں کوئی بات |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَذَكِّرْ | : ذکر، اذکار، تذکیر۔ | مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| بِنِعْمَتِ | : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ | تَاْمُرُهُمْ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| بِكَاهِنٍ | : کاہن، کہانت۔ | بِهٰذَآ | : لہٰذا، مسجد ہذا، حاملِ رقعہ ہذا۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لامحدود ۔ | قَوْمٌ | : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| مَجْنُوْنٍ | : جنون، مجنون۔ | طَاغُوْنَ | : طاغوت، طغیانی، طاغوتی نظام۔ |
| يَقُوْلُوْنَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بَلْ | : بلکہ۔ |
| شَاعِرٌ | : شعر، شاعر، شاعری، مشاعرہ۔ | يُؤْمِنُوْنَ | : امن، ایمان، مومن۔ |
| مَعَكُمْ | : مع اہل وعیال، معیت، مع دوست احباب۔ | بِحَدِيْثٍ | : حدیث، محدث، تحدیثِ نعمت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَذَكِّرْ | فَمَآ | اَنْتَ | بِنِعْمَتِ رَبِّكَ |
| سو آپ نصیحت کیجیے | پس نہیں (ہیں) | آپ | اپنے رب کی مہربانی سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِكَاهِنٍ ①② | وَّ | لَا | مَجْنُوْنٍ ② ط (29) | اَمْ ③ | يَقُوْلُوْنَ |
| ہرگز کوئی کاہن | اور | نہ | کوئی دیوانے | کیا | وہ سب کہتے ہیں (کہ یہ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شَاعِرٌ ② | نَّتَرَبَّصُ ④ | بِهٖ | رَيْبَ الْمَنُوْنِ (30) | قُلْ |
| ایک شاعر (ہے) | ہم انتظار کرتے ہیں | اس پر | زمانے کی گردش (یعنی موت) کا | آپ کہہ دیجیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَرَبَّصُوْا ④ | فَاِنِّيْ | مَعَكُمْ | مِّنَ الْمُتَرَبِّصِيْنَ ④⑤ ط (31) |
| تم سب انتظار کرو | پس بیشک میں (بھی) | تمہارے ساتھ | انتظار کرنے والوں میں سے (ہوں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ ③ | تَاْمُرُهُمْ ⑥ | اَحْلَامُهُمْ | بِهٰذَآ | اَمْ ③ | هُمْ |
| کیا | حکم دیتی ہیں اُنہیں | ان کی عقلیں | اس (بات) کا | یا | وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَوْمٌ طَاغُوْنَ ج (32) | اَمْ ③ | يَقُوْلُوْنَ | تَقَوَّلَهٗ ④ ج |
| سب حد سے تجاوز کرنے والے لوگ (ہیں) | کیا | وہ سب کہتے ہیں (کہ) | اس نے خود گھڑ لیا ہے اس (قرآن) کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلْ | لَّا يُؤْمِنُوْنَ ج (33) | فَلْيَاْتُوْا ⑦ | بِحَدِيْثٍ ② |
| بلکہ | وہ سب ایمان نہیں لاتے | پس چاہیے کہ وہ سب لے آئیں | کسی بات کو |

### ضروری وضاحت

①یہاں بِ سے پہلے جملے میں مَا گزرا ہے اس لیے بِ میں تاکید کا مفہوم شامل ہو گیا ہے اور ترجمہ ہرگز ہوا ہے۔②ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ علامت اَمْ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔④فعل میں تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑤ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔⑥تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦ وَ یا فَ کے بعد ''لْ'' کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِّثۡلِهٖۤ اِنۡ كَانُوۡا صٰدِقِيۡنَ ؕ﴿34﴾ | اس (قرآن) کے مثل اگر وہ سچے ہیں۔﴿34﴾ |
| اَمۡ خُلِقُوۡا مِنۡ غَيۡرِ شَىۡءٍ | کیا وہ پیدا کیے گئے ہیں کسی چیز (یعنی خالق) کے بغیر |
| اَمۡ هُمُ الۡخٰلِقُوۡنَ ؕ﴿35﴾ | یا وہی (خود اپنے آپکو) پیدا کرنے والے ہیں۔﴿35﴾ |
| اَمۡ خَلَقُوا السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ‌ ۚ | کیا انہوں نے پیدا کیا ہے آسمانوں اور زمین کو |
| بَلْ لَّا يُوۡقِنُوۡنَ ؕ﴿36﴾ | بلکہ وہ یقین نہیں رکھتے۔﴿36﴾ |
| اَمۡ عِنۡدَهُمۡ خَزَآئِنُ رَبِّكَ | کیا ان کے پاس آپ کے رب کے خزانے ہیں |
| اَمۡ هُمُ الۡمُصَۜيۡطِرُوۡنَ ؕ﴿37﴾ | یا وہی (ان خزانوں کے) داروغہ ہیں۔﴿37﴾ |
| اَمۡ لَهُمۡ سُلَّمٌ | کیا ان کے لیے کوئی سیڑھی ہے |
| يَّسۡتَمِعُوۡنَ فِيۡهِ‌ ۚ | (کہ) وہ سن لیتے ہیں اس پر (چڑھ کر) |
| فَلۡيَاۡتِ مُسۡتَمِعُهُمۡ بِسُلۡطٰنٍ مُّبِيۡنٍ ؕ﴿38﴾ | پھر لے آئے ان کا سننے والا کسی واضح دلیل کو۔﴿38﴾ |
| اَمۡ لَهُ الۡبَنٰتُ | کیا اس کے لیے بیٹیاں ہیں |
| وَلَكُمُ الۡبَنُوۡنَ ؕ﴿39﴾ | اور تمہارے لیے بیٹے ہیں۔﴿39﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّثۡلِهٖ | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | يُوۡقِنُوۡنَ | : یقین، یقین محکم، یقین کامل۔ |
| صٰدِقِيۡنَ | : صداقت، صدق دل، صادق وامین۔ | عِنۡدَهُمۡ | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ |
| خُلِقُوۡا | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | خَزَآئِنُ | : خزانہ، خزانے، خزائن۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | يَّسۡتَمِعُوۡنَ | : سمع وبصر، آلہ سماعت، محفل سماع، سامع۔ |
| غَيۡرِ | : دیارِ غیر، غیر اللہ، اغیار۔ | مُّبِيۡنٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| شَىۡءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ | فِيۡهِ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| السَّمٰوٰتِ | : ارض وسما، کتب سماویہ، آفاتِ سماویہ۔ | الۡبَنٰتُ | : بنت حوا، مدرسۃ البنات۔ |
| الۡاَرۡضَ | : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | الۡبَنُوۡنَ | : ابنائے جامعہ، عیسیٰ ابن مریم، ابن عمر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّثْلِهٖٓ | اِنْ | كَانُوْا | صٰدِقِيْنَ ﴿34﴾ ط | اَمْ ① | خُلِقُوْا ② |
| اس (قرآن) کے مثل | اگر | وہ سب ہیں | سچے | کیا | وہ سب پیدا کیے گئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ غَيْرِ شَيْءٍ ③④ | اَمْ ① | هُمُ الْخٰلِقُوْنَ ⑤ ﴿35﴾ ط | اَمْ |
| کسی چیز (یعنی خالق) کے بغیر | یا | وہی سب (خود اپنے آپکو) پیدا کرنے والے (ہیں) | کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَقُوا | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ ج | بَلْ | لَّا يُوْقِنُوْنَ ﴿36﴾ ط |
| انہوں نے پیدا کیا | آسمانوں | اور | زمین (کو) | بلکہ | نہیں وہ سب یقین رکھتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْ | عِنْدَهُمْ | خَزَآئِنُ | رَبِّكَ | اَمْ ① |
| کیا | ان کے پاس | خزانے (ہیں) | آپ کے رب کے | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ الْمُصَيْطِرُوْنَ ⑤⑥ ﴿37﴾ ط | اَمْ ① | لَهُمْ | سُلَّمٌ ④ | يَّسْتَمِعُوْنَ |
| وہی سب داروغہ (ہیں) | کیا | ان کے لیے | کوئی سیڑھی | (کہ) وہ سب سن لیتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْهِ ج ⑦ | فَلْيَاْتِ ⑧ | مُسْتَمِعُهُمْ ⑥ | بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ④ ﴿38﴾ ط |
| اس پر (چڑھ کر) | پھر چاہیے کہ وہ لے آئے | ان کا سننے والا | کسی واضح دلیل کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ ① | لَهُ | الْبَنٰتُ | وَ | لَكُمُ | الْبَنُوْنَ ﴿39﴾ ط |
| کیا | اس کے لیے | بیٹیاں (ہیں) | اور | تمہارے لیے | سب بیٹے |

## ضروری وضاحت

① علامت اَمْ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔ ② فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے ⑤ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔ ⑥ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔ ⑦ یہاں فِیْ کا ترجمہ پر ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑧ وَ یا فَ کے بعد لْ کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ اَجْرًا فَهُمْ | کیا آپ مانگتے ہیں ان سے کوئی اجرت تو وہ |
| مِّنْ مَّغْرَمٍ مُّثْقَلُوْنَ ﴿40﴾ | (اسکے) تاوان سے بوجھل کیے جانے والے ہیں۔ ﴿40﴾ |
| اَمْ عِنْدَهُمُ الْغَيْبُ فَهُمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿41﴾ | یا انکے پاس غیب (کاعلم) ہے پس وہ لکھ لیتے ہیں۔ ﴿41﴾ |
| اَمْ يُرِيْدُوْنَ كَيْدًا ؕ | کیا وہ ارادہ کرتے ہیں کسی داؤ (چال) کا |
| فَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا | تو (وہ لوگ) جنہوں نے کفر کیا |
| هُمُ الْمَكِيْدُوْنَ ﴿42﴾ | وہی چال میں آنے والے ہیں۔ ﴿42﴾ |
| اَمْ لَهُمْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ ؕ | کیا اُن کے لیے کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے سوا |
| سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿43﴾ | پاک ہے اللہ اس سے جو وہ شریک بناتے ہیں۔ ﴿43﴾ |
| وَاِنْ يَّرَوْا كِسْفًا مِّنَ السَّمَآءِ سَاقِطًا | اور اگر وہ دیکھ لیں کوئی ٹکڑا آسمان سے گرتا ہوا |
| يَّقُوْلُوْا سَحَابٌ مَّرْكُوْمٌ ﴿44﴾ | (تو) وہ کہہ دیں گے (یہ) تہہ بہ تہہ بادل ہے۔ ﴿44﴾ |
| فَذَرْهُمْ حَتّٰى | پس آپ چھوڑ دیجئے انہیں یہاں تک کہ |
| يُلٰقُوْا يَوْمَهُمُ الَّذِيْ فِيْهِ | وہ جاملیں اپنے (اس) دن کو جس میں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَسْـَٔلُهُمْ : سوال، سائل، مسئول، سوالات۔ | يُشْرِكُوْنَ : شرک، شریک، شراکت، مشرک۔ |
| اَجْرًا : اجر وثواب، اجرِ عظیم، اجرت۔ | يَّرَوْا : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| مُّثْقَلُوْنَ : ثقیل، کشش ثقل، ثقالت۔ | السَّمَآءِ : ارض وسما، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ |
| عِنْدَهُمْ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | سَاقِطًا : ساقط، سقوط ڈھاکہ، اسقاط حمل۔ |
| الْغَيْبُ : حاضر وغائب، علمِ غیب، غیبی اشیاء۔ | يَّقُوْلُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| يَكْتُبُوْنَ : کتاب، کُتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔ | حَتّٰى : حتیٰ کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| يُرِيْدُوْنَ : ارادہ، مرید، مراد۔ | يُلٰقُوْا : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| سُبْحٰنَ : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ، ظل سبحانی۔ | يَوْمَهُمْ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |

| أَمْ | تَسْـَٔلُهُمْ | اَجْرًا ① | فَهُمْ | مِّنْ مَّغْرَمٍ |
|---|---|---|---|---|
| کیا | آپ مانگتے ہیں ان سے | کوئی اُجرت | تو وہ | (اسکے) تاوان سے |

| مُّثْقَلُوْنَ ② ؕ (40) | اَمْ | عِنْدَهُمُ | الْغَيْبُ | فَهُمْ يَكْتُبُوْنَ ③ ؕ (41) |
|---|---|---|---|---|
| بوجھل کیے جانے والے (ہیں) | یا | انکے پاس | غیب (کا علم ہے) | پس وہ سب لکھ لیتے ہیں |

| اَمْ | يُرِيْدُوْنَ | كَيْدًا ① ؕ | فَالَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ سب ارادہ کرتے ہیں | کسی داؤ کا | تو (وہ لوگ) جن | سب نے کفر کیا |

| هُمُ الْمَكِيْدُوْنَ ④ ؕ (42) | اَمْ | لَهُمْ ⑤ | اِلٰهٌ ① | غَيْرُ اللّٰهِ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| وہی سب چال میں آنے والے (ہیں) | کیا | اُن کے لیے | کوئی (اور) معبود (ہے) | اللہ کے سوا |

| سُبْحٰنَ اللّٰهِ | عَمَّا ⑥ | يُشْرِكُوْنَ (43) | وَاِنْ | يَّرَوْا ⑦ |
|---|---|---|---|---|
| پاک ہے اللہ | (اُس) سے جو | وہ سب شریک بناتے ہیں | اور اگر | وہ سب دیکھ لیں |

| كِسْفًا ① | مِّنَ السَّمَآءِ | سَاقِطًا | يَّقُوْلُوْا | سَحَابٌ مَّرْكُوْمٌ (44) |
|---|---|---|---|---|
| کوئی ٹکڑا | آسمان سے | گرتا ہوا | وہ سب کہہ دیں گے | تہہ بہ تہہ بادل (ہے) |

| فَذَرْهُمْ | حَتّٰى | يُلٰقُوْا | يَوْمَهُمُ | الَّذِيْ فِيْهِ ⑧ |
|---|---|---|---|---|
| پس آپ چھوڑ دیجیے اُنہیں | یہاں تک کہ | وہ سب جا ملیں | اپنے (اس) دن کو | جس میں |

## ضروری وضاحت

① ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ هُمْ اور یہ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ④ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔ ⑥ عَمَّا دراصل عَنْ+مَا مجموعہ ہے۔ ⑦ يَرَوْا دراصل يَرْءَيُوْا تھا، گرامر کے اصول کے مطابق يَرَوْا ہو گیا ہے۔ ⑧ یہاں اَلَّذِيْ اور هِ دونوں کا ملا کر ترجمہ جس کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| يُصْعَقُوْنَ ﴿45﴾ | وہ بے ہوش کیے جائیں گے۔ ﴿45﴾ |
| يَوْمَ لَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ كَيْدُهُمْ شَيْـًٔا | جس دن ان کی چال ان کے کچھ کام نہ آئے گی |
| وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿46﴾ | اور نہ وہ مدد کیے جائیں گے۔ ﴿46﴾ |
| وَ اِنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | اور بیشک (اُن لوگوں) کے لیے جنہوں نے ظلم کیا |
| عَذَابًا دُوْنَ ذٰلِكَ | ایک عذاب ہے اس (آخرت کے عذاب) کے علاوہ |
| وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿47﴾ | اور لیکن ان کے اکثر نہیں جانتے۔ ﴿47﴾ |
| وَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ | اور آپ صبر کیجئے اپنے رب کے حکم آنے تک |
| فَاِنَّكَ بِاَعْيُنِنَا | پس بے شک آپ ہماری آنکھوں کے سامنے ہیں |
| وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ | اور پاکی بیان کیجئے اپنے رب کی تعریف کیساتھ |
| حِيْنَ تَقُوْمُ ﴿48﴾ | جس وقت آپ کھڑے ہوں۔ ﴿48﴾ |
| وَ مِنَ الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ | اور رات کے کچھ حصے میں بھی پس اسکی پاکی بیان کیجئے |
| وَ اِدْبَارَ النُّجُوْمِ ﴿49﴾ | اور ستاروں کے (غروب ہونے کے) بعد۔ ﴿49﴾ |

ع 2 21 4

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمَ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | لِحُكْمِ | حکم، احکام، حاکم، محکوم، حکومت۔ |
| لَا | لاعلم، لاحاصل، لامتناہی، لاعلاج۔ | بِاَعْيُنِنَا | عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔ |
| شَيْـًٔا | شے، اشیاء، اشیائے خوردونوش۔ | سَبِّحْ | تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ |
| يُنْصَرُوْنَ | نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ | بِحَمْدِ | حمد و ثناء، حامد، محمود۔ |
| ظَلَمُوْا | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | تَقُوْمُ | قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| اَكْثَرَهُمْ | اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ | الَّيْلِ | لیل و نہار، لیلۃ القدر، لیلہ مبارکہ۔ |
| يَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | وَ | شان و شوکت، عفو و درگزر، رحم و کرم۔ |
| اصْبِرْ | صبر جمیل، صبر و تحمل، صابر۔ | النُّجُوْمِ | نجم، نجومی، علم نجوم، نجم الثاقب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُصْعَقُوْنَ ① ﴿45﴾ لا | يَوْمَ | لَا يُغْنِيْ ② | عَنْهُمْ ③ | كَيْدُهُمْ |
| وہ سب بے ہوش کیے جائیں گے | (جس) دن | کام نہ آئے گی | ان کے | ان کی چال |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شَيْـًٔا | وَّلَا | هُمْ | يُنْصَرُوْنَ ① ﴿46﴾ ط | وَ | اِنَّ | لِلَّذِيْنَ |
| کچھ بھی | اور نہ | وہ سب | وہ سب مدد کیے جائیں گے | اور | بے شک | (اُن لوگوں) کے لیے جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ظَلَمُوْا | عَذَابًا ④ | دُوْنَ ذٰلِكَ | وَ | لٰكِنَّ |
| سب نے ظلم کیا | ایک عذاب (ہے) | اس کے علاوہ | اور | لیکن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَكْثَرَهُمْ | لَا يَعْلَمُوْنَ ⑤ ﴿47﴾ | وَ | اصْبِرْ | لِحُكْمِ رَبِّكَ ⑥ |
| ان کے اکثر | نہیں وہ سب جانتے | اور | آپ صبر کیجیے | اپنے رب کے حکم آنے تک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاِنَّكَ | بِاَعْيُنِنَا ⑦ | وَ | سَبِّحْ |
| پس بے شک آپ | ہماری آنکھوں کے سامنے (ہیں) | اور | پاکی بیان کیجیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِحَمْدِ رَبِّكَ | حِيْنَ | تَقُوْمُ ⑧ ﴿48﴾ لا | وَ |
| اپنے رب کی تعریف کے ساتھ | جس وقت | آپ کھڑے ہوں | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الَّيْلِ | فَسَبِّحْهُ | وَ | اِدْبَارَ النُّجُوْمِ ﴿49﴾ ع |
| (کچھ حصہ) رات سے | پس پاکی بیان کیجیے اسکی | اور | ستاروں کے (غروب ہونے کے) بعد |

ع 2 21 4

## ضروری وضاحت

① فعل کے شروع میں یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔② یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ عَنْ کا ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑥ یہاں لِ کا ترجمہ آنے تک ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑦ یہاں بِ کا ترجمہ کے سامنے ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑧ یہاں کھڑے ہونے سے مراد نیند سے کھڑا ہونا، نماز کے لیے کھڑے ہونا وغیرہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُكَذِّبٰنِ ① ج (65) | فِيْهِمَا ① | عَيْنٰنِ ① | نَضَّاخَتٰنِ ① ج (66) |
| تم دونوں جھٹلاؤ گے | ان دونوں میں | دو چشمے (ہیں) | دونوں جوش مارتے ہوئے |

| | | |
|---|---|---|
| فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ | رَبِّكُمَا ① | تُكَذِّبٰنِ ① (67) |
| تو کون (کون سی) نعمتوں کو | اپنے رب (کی) | تم دونوں جھٹلاؤ گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْهِمَا ① | فَاكِهَةٌ ② | وَّ | نَخْلٌ |
| ان دونوں میں | پھل | اور | کھجور کے درخت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | رُمَّانٌ ج (68) | فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ | رَبِّكُمَا ① |
| اور | انار (ہیں) | تو کون (کون سی) نعمتوں کو | اپنے رب کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُكَذِّبٰنِ ① ج (69) | فِيْهِنَّ ③ | خَيْرٰتٌ ② | حِسَانٌ ④ ج (70) |
| تم دونوں جھٹلاؤ گے | ان میں | نیک سیرت | خوبصورت (عورتیں ہیں) |

| | | |
|---|---|---|
| فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ | رَبِّكُمَا ① | تُكَذِّبٰنِ ① ج (71) |
| تو کون (کون سی) نعمتوں کو | اپنے رب کی | تم دونوں جھٹلاؤ گے |

| | | |
|---|---|---|
| حُوْرٌ | مَّقْصُوْرٰتٌ ② | فِي الْخِيَامِ ⑤ ج (72) |
| (وہ) حوریں (ہیں) | مستور (ٹھہرائی ہوئی) | خیموں میں |

## ضروری وضاحت

① علامت اِنِ ،هِمَا ،هُمَا اور كُمَا میں تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔② ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ هِنَّ یا هُنَّ جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔④ حِسَانٌ سے مُراد ایسی عورتیں ہیں جو حسن و جمال میں یکتا ہوں گی۔⑤ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جنت میں موتیوں کے خیمے ہوں گے جن کا عرض ساٹھ میل ہوگا جن کے ہر کونے میں جنتی ہوں گے جن کو دوسرے کونے والے نہیں دیکھ سکیں گے اور مومن اس میں گھومے گا۔ (صحیح بخاری، صحیح مسلم)

| | |
|---|---|
| فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا | تو اپنے رب کی کون (کون) سی نعمتوں کو |
| تُكَذِّبٰنِ ﴿73﴾ | تم دونوں جھٹلاؤ گے۔ ﴿73﴾ |
| لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ | نہیں چھوا انہیں کسی انسان نے |
| قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿74﴾ | ان (جنت والوں) سے پہلے اور نہ کسی جن نے۔ ﴿74﴾ |
| فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا | تو اپنے رب کی کون (کون) سی نعمتوں کو |
| تُكَذِّبٰنِ ﴿75﴾ | تم دونوں جھٹلاؤ گے۔ ﴿75﴾ |
| مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ | تکیہ لگائے ہونگے سبز قالینوں پر |
| وَّعَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿76﴾ | اور نادر اور نفیس (مسندوں پر)۔ ﴿76﴾ |
| فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا | تو اپنے رب کی کون (کون) سی نعمتوں کو |
| تُكَذِّبٰنِ ﴿77﴾ | تم دونوں جھٹلاؤ گے۔ ﴿77﴾ |
| تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ | بہت برکت والا ہے آپ کے رب کا نام |
| ذِى الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿78﴾ | (جو) صاحب جلال اور عزت والا ہے۔ ﴿78﴾ |

ع 3 33 13

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُكَذِّبٰنِ | : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ | حِسَانٍ | : حسن، محسن، تحسین، احسان۔ |
| اِنْسٌ | : جنّ و انس، انسان، انسانیت۔ | تَبٰرَكَ | : برکت، برکات، مبارک، تبرک۔ |
| قَبْلَهُمْ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | اسْمُ | : اسم، اسم گرامی، اسم با مسمّٰی۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | رَبِّكَ | : رب، ربوبیت، رب العالمین۔ |
| جَآنٌّ | : جن، جنات، جن و انس۔ | ذِى | : ذیشان، ذی روح، ذومعنی، ذومال، ذوالحجہ۔ |
| مُتَّكِـِٕيْنَ | : تکیہ، گاؤ تکیہ۔ | الْجَلٰلِ | : صاحب جلال، جلالی طبیعت، جلیل القدر۔ |
| عَلٰى | : علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ | الْاِكْرَامِ | : کرم، اکرام، تکریم، محترم و مکرم۔ |
| خُضْرٍ | : گنبد خضرا۔ | | |

| | | |
|---|---|---|
| فَبِاَيِّ اٰلَآءِ | رَبِّكُمَا | تُكَذِّبٰنِ ﴿73﴾ ج |
| توکون (کون سی) نعمتوں کو | اپنے رب (کی) | تم دونوں جھٹلاؤ گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَمْ ① | يَطْمِثْهُنَّ ②③ | اِنْسٌ ④ | قَبْلَهُمْ | وَلَا |
| نہیں | چھوا انہیں | کسی انسان نے | اُن سے پہلے | اور نہ |

| | | |
|---|---|---|
| جَآنٌّ ④ ﴿74﴾ ج | فَبِاَيِّ اٰلَآءِ | رَبِّكُمَا |
| کسی جن نے | توکون (کون سی) نعمتوں کو | اپنے رب (کی) |

| | | |
|---|---|---|
| تُكَذِّبٰنِ ﴿75﴾ ج | مُتَّكِـِٕيْنَ ⑤ | عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ |
| تم دونوں جھٹلاؤ گے | سب تکیہ لگانے والے (ہوں گے) | سبز قالینوں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | عَبْقَرِيٍّ ⑥ | حِسَانٍ ﴿76﴾ ج | فَبِاَيِّ اٰلَآءِ |
| اور | نادر | نفیس (مسندوں پر) | توکون (کون سی) نعمتوں کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبِّكُمَا | تُكَذِّبٰنِ ﴿77﴾ | تَبٰرَكَ ⑦ | اسْمُ |
| اپنے رب (کی) | تم دونوں جھٹلاؤ گے | بہت برکت والا (ہے) | نام |

ع 3 33 13

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبِّكَ ⑧ | ذِي الْجَلٰلِ | وَ | الْاِكْرَامِ ﴿78﴾ ع |
| آپ کے رب (کا) | (جو) صاحب جلال | اور | عزت (والا ہے) |

## ضروری وضاحت

① علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ عموماً گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔② یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ اسم کے شروع میں مُـ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ عَبْقَرِيٍّ ہر نفیس، نادر اور اعلیٰ چیز کو کہا جاتا ہے۔⑦ علامت تـ اور "ا" میں مبالغے کا مفہوم ہے، یعنی بہت بابرکت، عظمت اور رفعت والا ہے۔⑧ اسم کے آخر میں كَ کا ترجمہ آپ کا، یا اپنا کیا جاتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 96 | 56 سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ 46 | رُكُوْعَاتُهَا 3

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ﴿1﴾ | جب واقع ہونے والی واقع ہوجائے گی۔ ﴿1﴾ |
| لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ﴿2﴾ | اس کے واقع ہونے میں کوئی جھوٹ نہیں۔ ﴿2﴾ |
| خَافِضَةٌ رَّافِعَةٌ ﴿3﴾ | (کسی کو) پست کرنیوالی (اور کسی کو) بلند کرنیوالی ہوگی۔ ﴿3﴾ |
| اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ﴿4﴾ | جب زمین ہلائی جائے گی سخت ہلایا جانا۔ ﴿4﴾ |
| وَّ بُسَّتِ الْجِبَالُ | اور پہاڑ ریزہ ریزہ کردیے جائینگے |
| بَسًّا ﴿5﴾ | خوب ریزہ ریزہ کیا جانا۔ ﴿5﴾ |
| فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ﴿6﴾ | پس وہ ہوجائیں گے پھیلا ہوا غبار۔ ﴿6﴾ |
| وَّ كُنْتُمْ اَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ﴿7﴾ | اور تم ہوجاؤ گے تین اقسام میں۔ ﴿7﴾ |
| فَاَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۙ | پس دائیں ہاتھ والے |
| مَآ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ﴿8﴾ | کیا (ہی مزے میں) ہیں دائیں ہاتھ والے۔ ﴿8﴾ |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَقَعَتِ، الْوَاقِعَةُ | واقع، وقوع پذیر، وقوعہ۔ | الْجِبَالُ | جبل اُحد، جبل رحمت، ملک الجبال۔ |
| كَاذِبَةٌ | کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ | ثَلٰثَةً | مثلث، تثلیث، ثالث، ثالثی۔ |
| رَّافِعَةٌ | رفعت، سطح مرتفع، مرفوع، اعلیٰ وارفع۔ | فَاَصْحٰبُ | اصحابِ صفہ، اصحابِ بدر، اصحابِ کہف۔ |
| الْاَرْضُ | ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | الْمَيْمَنَةِ | یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔ |
| وَّ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | | |

اٰيَاتُهَا 96 | 56 سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ 46 | رُكُوْعَاتُهَا 3

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| إِذَا ① | وَقَعَتِ ② | الْوَاقِعَةُ ② ۙ (1) | لَيْسَ | لِوَقْعَتِهَا ③ |
| جب | واقع ہوجائے گی | واقع ہونے والی | نہیں | اُس کے واقع ہونے میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَاذِبَةٌ ② ④ ⑤ ۘ (2) | خَافِضَةٌ ② | رَّافِعَةٌ ② ۙ (3) | إِذَا ① |
| کوئی جھوٹ | (کسی کو) پست کرنے والی (ہوگی) | (اور کسی کو) بلند کرنے والی (ہوگی) | جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رُجَّتِ ② | الْأَرْضُ | رَجًّا ⑥ ۙ (4) | وَّ | بُسَّتِ ② |
| ہلائی جائے گی | زمین | سخت ہلایا جانا | اور | ریزہ ریزہ کردیے جائیں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْجِبَالُ | بَسًّا ⑥ ۙ (5) | فَكَانَتْ ② | هَبَآءً |
| پہاڑ | خوب ریزہ ریزہ کیا جانا | پس وہ ہوجائیں گے | غبار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّنْۢبَثًّا ۙ (6) | وَّ | كُنْتُمْ ⑦ | أَزْوَاجًا | ثَلٰثَةً ② ؕ (7) |
| پھیلا ہوا | اور | تم ہوجاؤ گے | اقسام | تین |

| | | |
|---|---|---|
| فَأَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ② ۙ | مَآ ⑧ | أَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ② ؕ (8) |
| پس دائیں ہاتھ والے | کیا (خوب ہیں) | دائیں ہاتھ والے |

وقف لازم

## ضروری وضاحت

① إِذَا کے بعد عموماً فعل کا ترجمہ مستقبل میں کیا جاتا ہے۔② تْ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں اور تْ کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دیتے ہیں۔③ لِ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ اس کا اصل ترجمہ جھوٹ بولنے والی ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ جھوٹ کیا گیا ہے۔⑥ رَجًّا، بَسًّا دونوں مذکور فعل کے مصدر ہیں جو تاکید کیلئے آئے ہیں۔⑦ تُمْ جمع مذکر کی علامت ہے۔⑧ مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ۙ۬ | اور بائیں ہاتھ والے |
| مَاۤ اَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ؕ﴿9﴾ | (افسوس) کیا (ہی بُرے حال میں) ہیں بائیں ہاتھ والے۔ ﴿9﴾ |
| وَالسّٰبِقُوْنَ | اور سبقت کرنیوالے (ان کا کیا ہی کہنا) |
| السّٰبِقُوْنَ ۚۙ﴿10﴾ | (وہ تو) آگے ہی بڑھنے والے ہیں۔ ﴿10﴾ |
| اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ۚ﴿11﴾ | وہی لوگ ہی (اللہ کے) مقرب ہیں۔ ﴿11﴾ |
| فِیْ جَنّٰتِ النَّعِیْمِ ﴿12﴾ | نعمت والی جنتوں میں ہیں۔ ﴿12﴾ |
| ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِیْنَ ۙ﴿13﴾ | بہت بڑی جماعت پہلے لوگوں میں سے ہوگی۔ ﴿13﴾ |
| وَقَلِیْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِیْنَ ؕ﴿14﴾ | اور بہت تھوڑے سے پچھلوں میں سے ہونگے۔ ﴿14﴾ |
| عَلٰی سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ ۙ﴿15﴾ | سونے کے تاروں سے بُنے ہوئے تختوں پر (آرام کررہے ہونگے) ﴿15﴾ |
| مُّتَّكِـِٕیْنَ عَلَیْهَا مُتَقٰبِلِیْنَ ﴿16﴾ | ان پر ٹیک لگائے آمنے سامنے بیٹھنے والے ہونگے ﴿16﴾ |
| یَطُوْفُ عَلَیْهِمْ وِلْدَانٌ | چکر لگائیں گے اُن پر (ایسے) لڑکے |
| مُّخَلَّدُوْنَ ۙ﴿17﴾ | (جو) ہمیشہ (لڑکے ہی) رکھے جانے والے ہیں۔ ﴿17﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَصْحٰبُ | اصحابِ صفہ، اصحابِ بدر، اصحابِ کہف۔ | قَلِیْلٌ | قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| السّٰبِقُوْنَ | سبقت، سابقہ، حسب سابق۔ | الْاٰخِرِیْنَ | اُخروی زندگی، اول وآخر، آخری۔ |
| الْمُقَرَّبُوْنَ | قرب، قریب، مقرب، قرابت۔ | عَلٰی، عَلَیْهَا | علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ |
| فِیْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | مُّتَّكِـِٕیْنَ | تکیہ، گاؤ تکیہ۔ |
| جَنّٰتِ | جنت الفردوس، جنات۔ | مُتَقٰبِلِیْنَ | تقابل، تقابلی جائزہ، مقابلہ۔ |
| النَّعِیْمِ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ | یَطُوْفُ | طواف، طواف بیت اللہ، مطاف۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | وِلْدَانٌ | ولد، اولاد، مولود، ولادت۔ |
| الْاَوَّلِیْنَ | اول وآخر، اولین فرصت، قرونِ اُولیٰ۔ | مُّخَلَّدُوْنَ | خالد، خلد بریں۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | اَصۡحٰبُ الۡمَشۡـَٔمَةِ ۙ⑤ | مَآ | اَصۡحٰبُ الۡمَشۡـَٔمَةِ ؕ (9) |
| اور | بائیں ہاتھ والے | (افسوس) کیا (ہی بُرے حال میں ہیں) | بائیں ہاتھ والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | السّٰبِقُوۡنَ ① | السّٰبِقُوۡنَ ۙ① (10) | اُولٰٓئِكَ ② |
| اور | سب سبقت کرنیوالے | (وہ تو) سب آگے ہی بڑھنے والے (ہیں) | وہی (لوگ) |

| | | |
|---|---|---|
| الۡمُقَرَّبُوۡنَ ③ ۚ (11) | فِیۡ جَنّٰتِ النَّعِیۡمِ (12) | ثُلَّةٌ ④ |
| سب قریب کیے ہوئے (ہیں) | نعمت والی جنتوں میں (ہیں) | بہت بڑی جماعت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ الۡاَوَّلِیۡنَ ۙ (13) | وَ | قَلِیۡلٌ | مِّنَ الۡاٰخِرِیۡنَ ؕ (14) |
| پہلے لوگوں میں سے (ہوگی) | اور | بہت تھوڑے سے | پچھلوں میں سے ہونگے |

| | | |
|---|---|---|
| عَلٰی سُرُرٍ | مَّوۡضُوۡنَةٍ ۙ (15) | مُّتَّكِـِٕیۡنَ ⑤ |
| (ایسے) تختوں پر | (جو) سونے کے تاروں سے بُنے ہوئے (ہونگے) | سب ٹیک لگانے والے (ہونگے) |

| | | |
|---|---|---|
| عَلَیۡهَا | مُتَقٰبِلِیۡنَ ⑤⑥ (16) | یَطُوۡفُ ⑦ |
| ان پر | سب ایک دوسرے کے سامنے بیٹھنے والے (ہوں گے) | وہ چکر لگائیں گے |

| | | |
|---|---|---|
| عَلَیۡهِمۡ | وِلۡدَانٌ | مُّخَلَّدُوۡنَ ③ ۙ (17) |
| ان پر | (ایسے) لڑکے | (جو) سب ہمیشہ (لڑکے ہی) رکھے جانے والے (ہیں) |

### ضروری وضاحت

① اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔② اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ لوگ ہے، ضرورتاً ترجمہ یہ کیا جاتا ہے اوراس کا استعمال عموماً بات میں زور ڈالنے کیلئے ہوتا ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ ثُلَّةٌ یعنی ایسا گروہ جس کی تعداد شمار کرنا ممکن ہو۔⑤ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ اس اسم میں موجود تا اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ یہ فعل واحد ہے ضرورتاً ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| بِاَكْوَابٍ وَّ اَبَارِيْقَ ۙ | آب خوروں اور صراحیوں کے ساتھ |
| وَ كَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ۙ (18) | اور لبریز جام (شراب کے) بہتے ہوئے چشمے سے۔ (18) |
| لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا | نہ اس سے وہ سر درد میں مبتلا کیے جائیں گے |
| وَلَا يُنْزِفُوْنَ ۙ (19) | اور نہ (ہی اُن کی) عقلیں زائل ہوں گی۔ (19) |
| وَ فَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَ ۙ (20) | اور پھل (لیے ہوئے ہونگے) اس سے جو وہ پسند کرینگے۔ (20) |
| وَ لَحْمِ طَيْرٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ؕ (21) | اور پرندوں کا گوشت (اس) سے جو وہ چاہیں گے۔ (21) |
| وَحُوْرٌ عِيْنٌ ۙ (22) | اور موٹی موٹی آنکھوں والی حوریں (ہونگی) (22) |
| كَاَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِ ۚ (23) | جیسے چُھپا کر رکھے ہوئے موتی ہوں۔ (23) |
| جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (24) | (یہ) بدلہ ہے اس کا جو وہ عمل کرتے تھے۔ (24) |
| لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا | اس میں وہ بیہودہ گفتگو نہیں سنیں گے |
| وَّلَا تَاْثِيْمًا ۙ (25) | اور نہ گناہ میں ڈالنے والی کوئی بات۔ (25) |
| اِلَّا قِيْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا (26) | مگر سلام ہو سلام ہو کی پکار ہوگی۔ (26) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

مِّنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
يَتَخَيَّرُوْنَ : اختیار، مختار، اختیاری مضامین۔
لَحْمِ : ماء اللحم، لحمیات، لحیم شحیم۔
طَيْرٍ : طائر، طیور، طیارہ، طائر لاہوتی۔
مِّمَّا : منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔
يَشْتَهُوْنَ : اشتہا، شہوت۔
حُوْرٌ : حور، حوریں۔
عِيْنٌ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔

كَاَمْثَالِ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔
جَزَآءً : جزاء وسزا، جزاک اللہ خیراً، جزائے خیر۔
يَعْمَلُوْنَ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔
يَسْمَعُوْنَ : سمع وبصر، آلۂ سماعت، سامعین۔
فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
لَغْوًا : لغو، لغویات۔
اِلَّا : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔
قِيْلًا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

| بِاَكْوَابٍ | وَّ | اَبَارِيْقَ ۙ ① | وَ | كَاْسٍ | مِّنْ مَّعِيْنٍ ⑱ ۙ |
|---|---|---|---|---|---|
| آب خوروں کے ساتھ | اور | صراحیوں | اور | لبریز جام | (شراب کے) بہتے ہوئے چشمے سے |

| لَّا | يُصَدَّعُوْنَ ②③ | عَنْهَا | وَلَا | يُنْزِفُوْنَ ⑲ ۙ |
|---|---|---|---|---|
| نہ | وہ سب سردرد میں مبتلا کیے جائیں گے | اس سے | اور نہ | وہ سب مدہوشی میں مبتلا ہوں گے |

| وَفَاكِهَةٍ | مِّمَّا ④ | يَتَخَيَّرُوْنَ ⑤ ⑳ ۙ | وَ | لَحْمِ | طَيْرٍ ⑥ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور پھل | (اس) سے جو | وہ سب پسند کریں گے | اور | گوشت | پرندوں (کا) |

| مِّمَّا ④ | يَشْتَهُوْنَ ㉑ ۗ | وَ | حُوْرٌ عِيْنٌ ㉒ ۙ |
|---|---|---|---|
| (اس) سے جو | وہ سب چاہیں گے | اور | موٹی موٹی آنکھوں والی حوریں (ہونگی) |

| كَاَمْثَالِ ⑦ | اللُّؤْلُؤِ | الْمَكْنُوْنِ ㉓ ۚ | جَزَآءًۢ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|
| جیسے | موتی (ہوں) | چُھپا کر رکھے ہوئے | بدلہ (ہے) | (اُس) کا جو |

| كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ ㉔ | لَا يَسْمَعُوْنَ ② | فِيْهَا | لَغْوًا |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب تھے | وہ سب عمل کرتے | نہیں وہ سب سنیں گے | اس میں | کوئی بیہودہ گفتگو |

| وَّلَا | تَاْثِيْمًا ㉕ ۙ | اِلَّا | قِيْلًا | سَلٰمًا | سَلٰمًا ㉖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ | کوئی گناہ میں ڈالنے والی بات | مگر | پکار ہوگی | سلام (ہو) | سلام (ہو) |

### ضروری وضاحت

① اَبَارِيْقَ یعنی ایسے برتن جن میں دستے اور ٹوٹیاں دونوں ہوں۔ ② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ③ يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ⑤ اس فعل میں موجود تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ⑥ طَيْرٍ واحد ہے، مراد پوری جنس ہے۔ ⑦ كَ کا ترجمہ کی طرح اور اَمْثَالِ کا ترجمہ مثالیں ہے، دونوں کا ملا کر ترجمہ جیسے کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اَصۡحٰبُ الۡیَمِیۡنِ ۙ۬ | اور داہنے ہاتھ والے! |
| مَاۤ اَصۡحٰبُ الۡیَمِیۡنِ ﴿27﴾ؕ | کیا (ہی خوب) ہیں داہنے ہاتھ والے۔ ﴿27﴾ |
| فِیۡ سِدۡرٍ مَّخۡضُوۡدٍ ﴿28﴾ۙ | کانٹے دور کی ہوئی بیریوں میں۔ ﴿28﴾ |
| وَّ طَلۡحٍ مَّنۡضُوۡدٍ ﴿29﴾ۙ | اور تہہ بہ تہہ لگے ہوئے کیلوں (میں)۔ ﴿29﴾ |
| وَّ ظِلٍّ مَّمۡدُوۡدٍ ﴿30﴾ۙ | اور لمبے (یعنی پھیلے ہوئے) سائے (میں)۔ ﴿30﴾ |
| وَّ مَآءٍ مَّسۡکُوۡبٍ ﴿31﴾ۙ | اور گرائے جانیوالے پانی (یعنی آبشاروں میں)۔ ﴿31﴾ |
| وَّ فَاکِهَةٍ کَثِیۡرَةٍ ﴿32﴾ۙ | اور وافر پھلوں میں ہونگے۔ ﴿32﴾ |
| لَّا مَقۡطُوۡعَةٍ | (جو کبھی) ختم نہ ہونگے |
| وَّ لَا مَمۡنُوۡعَةٍ ﴿33﴾ۙ | اور نہ (ان سے) کوئی روک ٹوک ہوگی۔ ﴿33﴾ |
| وَّ فُرُشٍ مَّرۡفُوۡعَةٍ ﴿34﴾ؕ | اور بلند کیے ہوئے بستروں میں ہونگے۔ ﴿34﴾ |
| اِنَّاۤ اَنۡشَاۡنٰهُنَّ | بیشک ہم نے ان (حوروں) کو پیدا کیا |
| اِنۡشَآءً ﴿35﴾ۙ | (خاص طور پر) پیدا کرنا۔ ﴿35﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | کَثِیۡرَةٍ | : اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ |
| اَصۡحٰبُ | : صاحب، صحبت، اصحاب کہف۔ | لَّا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الۡیَمِیۡنِ | : یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔ | مَقۡطُوۡعَةٍ | : قطع تعلق، قطع رحمی، قاطع، مقطوع۔ |
| فِیۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | مَمۡنُوۡعَةٍ | : منع، مانع، ممنوع، ممانعت۔ |
| سِدۡرٍ | : سدرۃ المنتہٰی۔ | فُرُشٍ | : فرش، فراش، صاحب فراش۔ |
| ظِلٍّ | : ظل ہما، ظل سبحانی۔ | مَّرۡفُوۡعَةٍ | : اعلیٰ وارفع، رفعت وسربلندی، سطح مرتفع۔ |
| مَّمۡدُوۡدٍ | : مد، مُدت۔ | اَنۡشَاۡنٰهُنَّ | : انشاء، انشاء پردازی، نشوونما۔ |
| مَآءٍ | : ماء الحیات، ماء اللحم۔ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ۙ① | مَآ ② | اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ﴿27﴾ ط① |
| اور | داہنے ہاتھ والے | کیا (ہی خوب ہیں) | داہنے ہاتھ والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْ سِدْرٍ | مَّخْضُوْدٍ ﴿28﴾ ۙ③④ | وَّ | طَلْحٍ |
| بیریوں میں | کانٹے دور کی ہوئی | اور | کیلوں (میں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَّنْضُوْدٍ ﴿29﴾ ۙ③ | وَّ | ظِلٍّ | مَّمْدُوْدٍ ﴿30﴾ ۙ③⑤ |
| تہہ بہ تہہ لگے ہوئے | اور | سائے (میں) | لمبا کیا ہوا (یعنی پھیلا ہوا) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | مَآءٍ مَّسْكُوْبٍ ﴿31﴾ ۙ③ | وَّ | فَاكِهَةٍ |
| اور | گرائے جانیوالے پانی | اور | پھلوں (میں ہونگے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَثِيْرَةٍ ﴿32﴾ ۙ | لَّا | مَقْطُوْعَةٍ ③⑥ | وَّ | لَا |
| وافر | نہ | ختم کیے جانے والے | اور | نہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَمْنُوْعَةٍ ﴿33﴾ ۙ③ | وَّ | فُرُشٍ | مَّرْفُوْعَةٍ ﴿34﴾ ط③ |
| (ان سے) روکے جانے والے | اور | بستروں (میں ہونگے) | بلند کیے ہوئے |

| | | |
|---|---|---|
| اِنَّآ | اَنْشَاْنٰهُنَّ ⑦ | اِنْشَآءً ﴿35﴾ ۙ |
| بیشک ہم نے | ہم نے پیدا کیا ان (حوروں) کو | (خاص طور پر) پیدا کرنا |

ضروری وضاحت

① ان سے مُراد عام مومن ہیں کیونکہ پہلے السّٰبِقُوْنَ ، الْمُقَرَّبُوْنَ کا ذکر تھا، اب عام مومنوں کا ذکر ہے۔② مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔③ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہے۔④ یہ اسم واحد مذکر کا ہے ضرورتاً ترجمہ مؤنث میں کیا گیا ہے۔⑤ جنت کے ایک درخت کا سایہ اتنا لمبا ہوگا کہ گھڑسوار اس کے سائے میں سو سال بھی دوڑتا رہے تو وہ سایہ ختم نہیں ہوگا (بخاری)۔⑥ یعنی ایسے پھل جو موسم ہو یا نہ ہو کبھی ختم نہ ہوں گے۔⑦ هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا ﴿36﴾ | پس ہم نے بنا دیا انہیں کنواریاں۔ ﴿36﴾ |
| عُرُبًا اَتْرَابًا ﴿37﴾ | (شوہروں کی) پیاریاں (اور) ہم عمر۔ ﴿37﴾ |
| لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿38﴾ | داہنے ہاتھ والوں کے لیے۔ ﴿38﴾ |
| ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿39﴾ | ایک بڑی جماعت پہلے لوگوں میں سے۔ ﴿39﴾ |
| وَ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ﴿40﴾ | اور ایک بڑی جماعت پچھلوں میں سے ہے۔ ﴿40﴾ |
| وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ | اور بائیں ہاتھ والے |
| مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ﴿41﴾ | کیا (ہی بُرے) ہیں بائیں ہاتھ والے۔ ﴿41﴾ |
| فِيْ سَمُوْمٍ وَّ حَمِيْمٍ ﴿42﴾ | سخت گرم ہوا اور کھولتے پانی میں (ہونگے)۔ ﴿42﴾ |
| وَّ ظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ﴿43﴾ | اور سیاہ دھوئیں کے سائے میں (ہونگے)۔ ﴿43﴾ |
| لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ﴿44﴾ | (جو) نہ ٹھنڈا ہے اور نہ خوشنما۔ ﴿44﴾ |
| اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ | بیشک وہ اس سے پہلے (دنیا میں) تھے |
| مُتْرَفِيْنَ ﴿45﴾ | نعمتوں کے مزے اڑانے والے۔ ﴿45﴾ |

ع 38 14

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَبْكَارًا | باکرہ، بکارت۔ | الشِّمَالِ | شمال وجنوب، شمالی علاقہ جات۔ |
| لِّاَصْحٰبِ | صاحب، صحبت، صحابی، صحابہ۔ | فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| الْيَمِيْنِ | یمین و یسار، میمنہ ومیسرہ۔ | ظِلٍّ | ظل ہما، ظل سبحانی۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الْاَوَّلِيْنَ | اول وآخر، اولین، قرون اولیٰ۔ | بَارِدٍ | برودت (ٹھنڈک)۔ |
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | قَبْلَ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| الْاٰخِرِيْنَ | اُخروی زندگی، اول وآخر، آخری۔ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَجَعَلْنٰهُنَّ ① | اَبْكَارًا ﴿36﴾ لا | عُرُبًا | اَتْرَابًا ② ﴿37﴾ لا |
| پس ہم نے بنا دیا اُنہیں | کنواریاں | پیاریاں | (اور) ہم عمر |

ع 1 38 14

| | | |
|---|---|---|
| لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿38﴾ ط ع | ثُلَّةٌ ③ | مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ④ ﴿39﴾ لا |
| داہنے ہاتھ والوں کے لیے | ایک بڑی جماعت | پہلے لوگوں میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | ثُلَّةٌ ③ | مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ⑤ ﴿40﴾ ط | وَ | اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۵ لا |
| اور | ایک بڑی جماعت | پچھلوں میں سے ہے | اور | بائیں ہاتھ والے |

| | | |
|---|---|---|
| مَآ | اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ﴿41﴾ ط | فِيْ سَمُوْمٍ |
| کیا (ہی بُرے ہیں) | بائیں ہاتھ والے | سخت گرم ہوا (یعنی لُو) میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | حَمِيْمٍ ﴿42﴾ لا | وَّ | ظِلٍّ | مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ⑥ ﴿43﴾ لا |
| اور | کھولتے پانی (میں ہونگے) | اور | سائے (میں ہونگے) | سیاہ دھوئیں کے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّا | بَارِدٍ | وَّ | لَا | كَرِيْمٍ ﴿44﴾ | اِنَّهُمْ |
| نہ | ٹھنڈا | اور | نہ | خوشنما | (اور) بے شک وہ |

| | | |
|---|---|---|
| كَانُوْا | قَبْلَ ذٰلِكَ ⑦ | مُتْرَفِيْنَ ⑧ ﴿45﴾ صلے |
| وہ سب تھے | اِس سے پہلے (دنیا میں) | سب آسودہ حال کیے گئے ہوئے |

## ضروری وضاحت

① هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ② یہ تِرْبٌ کی جمع ہے، یعنی تمام جنتی عورتیں ہم عمر ہونگی یا میاں بیوی ہم عمر ہونگے۔ ③ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ④ اس سے مُراد یا تو آدم علیہ السلام سے لیکر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک کے لوگ یا پھر امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پہلے لوگ مُراد ہیں۔ ⑤ یعنی اس اُمت کے پچھلے لوگ۔ ⑥ یہاں مِنْ کا ترجمہ کے ضرورتاً ہوا ہے۔ ⑦ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ یا اُس ہے ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اِس کر دیا جاتا ہے۔ ⑧ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ كَانُوْا يُصِرُّوْنَ | اور وہ اصرار کیا کرتے تھے |
| عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ﴿46﴾ | بڑے گناہ (یعنی شرک) پر۔ ﴿46﴾ |
| وَ كَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَئِذَا مِتْنَا | اور وہ کہتے تھے کیا جب ہم مرجائیں گے |
| وَ كُنَّا تُرَابًا وَّ عِظَامًا | اور ہم ہوجائیں گے مٹی اور ہڈیاں |
| ءَ اِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿47﴾ | (تو) کیا بیشک ہم واقعی اُٹھائے جانیوالے ہیں۔ ﴿47﴾ |
| اَوَ اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿48﴾ | اور (بھلا) کیا ہمارے پہلے باپ دادا (بھی)۔ ﴿48﴾ |
| قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ | آپ کہہ دیجیے! بیشک (تمہارے) پہلے |
| وَالْاٰخِرِيْنَ ﴿49﴾ لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ | اور پچھلے (بھی)۔ ﴿49﴾ ضرور جمع کیے جانیوالے ہیں |
| اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿50﴾ | ایک معلوم دن کے مقرر وقت پر۔ ﴿50﴾ |
| ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ | پھر بیشک تم اے گمراہو! |
| الْمُكَذِّبُوْنَ ﴿51﴾ | جھٹلانے والو!۔ ﴿51﴾ |
| لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ﴿52﴾ | ضرور کھانے والے ہو تھوہر کے درخت سے۔ ﴿52﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُصِرُّوْنَ : مصر رہنا، اصرار کرنا۔ | مِيْقَاتِ : وقت، اوقات، میقاتِ حج۔ |
| يَقُوْلُوْنَ، قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَوْمٍ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| مِتْنَا : موت، اموات، میت۔ | مَّعْلُوْمٍ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| تُرَابًا : تربت۔ | الضَّآلُّوْنَ : ضلالت و گمراہی۔ |
| لَمَبْعُوْثُوْنَ : بعثت، مبعوث، بعث بعد الموت۔ | الْمُكَذِّبُوْنَ : کاذب، تکذیب، کذاب۔ |
| الْاَوَّلُوْنَ : اول و آخر، اولین فرصت، قرون اُولیٰ | مِنْ : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ |
| لَمَجْمُوْعُوْنَ : جمع، جمیع، جامع، مجمع، اجتماع۔ | لَاٰكِلُوْنَ : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ |
| اِلٰى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | شَجَرٍ : شجرہ نسب، شجر ممنوعہ، شجر کاری مہم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | كَانُوْا | يُصِرُّوْنَ | عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ۚ (46) |
| اور | وہ سب تھے | وہ سب اصرار کیا کرتے | بڑے گناہ (شرک) پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانُوْا | يَقُوْلُوْنَ ۙ | اَئِذَا | مِتْنَا | وَكُنَّا |
| اور | وہ سب تھے | وہ سب کہتے | کیا جب | ہم مر گئے | اور ہم ہو گئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا | ءَ | اِنَّا ① | لَمَبْعُوْثُوْنَ ②③ ۙ (47) |
| مٹی | اور | ہڈیاں | (تو) کیا | بیشک ہم | واقعی سب اُٹھائے جانیوالے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَوَ ④ | اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ (48) | قُلْ ⑤ | اِنَّ | الْاَوَّلِيْنَ |
| اور (بھلا) کیا | ہمارے سب پہلے آباؤاجداد (بھی) | آپ کہہ دیجیے | بیشک | سب پہلے |

| | | |
|---|---|---|
| وَالْاٰخِرِيْنَ ۙ (49) | لَمَجْمُوْعُوْنَ ②③ ۙ | اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ⑥⑦ (50) |
| اور سب پچھلے | ضرور سب جمع کیے جانیوالے (ہیں) | ایک معلوم دن کے مقرر وقت پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | اِنَّكُمْ | اَيُّهَا | الضَّآلُّوْنَ | الْمُكَذِّبُوْنَ ⑧ ۙ (51) |
| پھر | بیشک تم | اے | سب گمراہو! | سب جھٹلانے والو |

| | | |
|---|---|---|
| لَاٰكِلُوْنَ ② | مِنْ شَجَرٍ | مِّنْ زَقُّوْمٍ ⑥ ۙ (52) |
| (تم) ضرور سب کھانے والے (ہو) | درخت سے | تھوہر کے |

## ضروری وضاحت

①اِنَّا دراصل اِنَّ+نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کیلئے ایک نون گرا ہوا ہے۔② لَ تاکید کی علامت ہے۔③ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا جانے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اَ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق و کو گرا دیا گیا ہے۔⑥ اِلٰی کا ترجمہ پر اور مِنْ کا ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿53﴾ | پھر اس سے (تم) پیٹ بھرنے والے ہو۔ ﴿53﴾ |
| فَشٰرِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ ﴿54﴾ | پھر پینے والے ہو اس پر کھولتے پانی سے۔ ﴿54﴾ |
| فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ﴿55﴾ | پھر پینے والے ہو پیاسے اونٹوں کے پینے کی طرح۔ ﴿55﴾ |
| هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿56﴾ | یہ ان کی مہمانی ہوگی بدلے (قیامت) کے دن۔ ﴿56﴾ |
| نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ | ہم ہی نے تمہیں پیدا کیا |
| فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ﴿57﴾ | تو کیوں نہیں (دوبارہ جی اُٹھنے کو) تم سچ مانتے۔ ﴿57﴾ |
| اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ﴿58﴾ | پھر کیا تم نے دیکھا (غور کیا کہ وہ نطفہ) جو تم ٹپکاتے ہو۔ ﴿58﴾ |
| ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ | کیا تم اسے پیدا کرتے ہو |
| اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿59﴾ | یا ہم پیدا کرنے والے ہیں۔ ﴿59﴾ |
| نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ | ہم ہی نے مقرر کر دیا ہے تمہارے درمیان موت کو |
| وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿60﴾ | اور ہم ہرگز عاجز نہیں ہیں۔ ﴿60﴾ |
| عَلٰٓى اَنْ نُّبَدِّلَ | (بلکہ ہم قادر ہیں) اس پر کہ ہم بدل کر لے آئیں (اور لوگ) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْهَا | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | تُصَدِّقُوْنَ | تصدیق، مصدقہ، صادق وامین، صداقت۔ |
| الْبُطُوْنَ | بطنِ مادر۔ | فَرَءَيْتُمْ | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| فَشٰرِبُوْنَ | اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | مَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| عَلَيْهِ، عَلٰٓى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | قَدَّرْنَا | تقدیر، مقدر، قدرت۔ |
| هٰذَا | لہٰذا، ہٰذا من فضل ربی، علیٰ ہٰذا القیاس۔ | بَيْنَكُمْ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| يَوْمَ | یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | الْمَوْتَ | موت، اموات، میت۔ |
| خَلَقْنٰكُمْ | خلق، تخلیق، مخلوق، خلقت، خالق۔ | نُّبَدِّلَ | تبدیل، متبادل، تبادلہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمَالِــُٔـوْنَ ①② | مِنْهَا | الْبُطُوْنَ ﴿53﴾ ج | فَشٰرِبُوْنَ ② | عَلَيْهِ |
| پھر (تم) سب بھرنے والے (ہو) | اس سے | پیٹوں (کو) | پھر سب پینے والے (ہو) | اس پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْحَمِيْمِ ﴿54﴾ ج | فَشٰرِبُوْنَ ①② | شُرْبَ الْهِيْمِ ﴿55﴾ ط | هٰذَا |
| کھولتے پانی سے | پھر سب پینے والے (ہو) | پیاسے اونٹوں کے پینے (کی طرح) | یہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نُزُلُهُمْ | يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿56﴾ ط | نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ ③ | فَلَوْلَا ①④ |
| ان کی مہمانی (ہوگی) | قیامت کے دن | ہم ہی نے پیدا کیا تمہیں | تو کیوں نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُصَدِّقُوْنَ ﴿57﴾ | اَفَرَءَيْتُمْ ①⑤ | مَّا | تُمْنُوْنَ ﴿58﴾ ط |
| تم سب سچ مانتے | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا | جو | تم (نطفہ) سب ٹپکاتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ءَ | اَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗ ⑥ | اَمْ | نَحْنُ | الْخٰلِقُوْنَ ②⑦ ﴿59﴾ |
| کیا | تم سب پیدا کرتے ہو اُسے | یا | ہم | پیدا کرنے والے (ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَحْنُ قَدَّرْنَا ③ | بَيْنَكُمُ | الْمَوْتَ | وَمَا |
| ہم ہی نے مقرر کر دیا ہے | تمہارے درمیان | موت (کو) | اور نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | بِمَسْبُوْقِيْنَ ⑦⑧ ﴿60﴾ لا | عَلٰٓى | اَنْ | نُّبَدِّلَ |
| ہم | ہرگز عاجز | (اس) پر | کہ | ہم بدل کر لے آئیں (اور لوگ) |

## ضروری وضاحت

① لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔② اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ نَحْنُ اور نَا دونوں کا ملا کر ترجمہ ہم نے کیا گیا ہے۔④ لَوْلَا کے بعد اگر فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ ترجمہ اگر نہ ہوتا ہے۔⑤ جب أ کے بعد وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ اَنْتُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔⑦ یہاں وْنَ اور يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧ علامت مَا کے بعد اسی جملے میں بِ ہو تو اس جملے میں ہرگز کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمۡثَالَكُمۡ وَ نُنۡشِئَكُمۡ | تمہارے جیسے اور ہم تمہیں پیدا کردیں |
| فِيۡ مَا لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿61﴾ | ایسے (جہان یا صورت) میں جسے تم نہیں جانتے۔ ﴿61﴾ |
| وَ لَقَدۡ عَلِمۡتُمُ النَّشۡاَةَ الۡاُوۡلٰى | اور بلاشبہ یقیناً تم جان چکے ہو پہلی (دفعہ کی) پیدائش کو |
| فَلَوۡلَا تَذَكَّرُوۡنَ ﴿62﴾ | تو کیوں نہیں تم نصیحت پکڑتے۔ ﴿62﴾ |
| اَفَرَءَيۡتُمۡ مَّا تَحۡرُثُوۡنَ ﴿63﴾ | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا (غور کیا) جو کچھ تم بوتے ہو۔ ﴿63﴾ |
| ءَ اَنۡتُمۡ تَزۡرَعُوۡنَهٗۤ | کیا تم اُگاتے ہو اُسے؟ |
| اَمۡ نَحۡنُ الزّٰرِعُوۡنَ ﴿64﴾ | یا ہم اگانے والے ہیں۔ ﴿64﴾ |
| لَوۡ نَشَآءُ لَجَعَلۡنٰهُ حُطَامًا | اگر ہم چاہیں (تو) ضرور ہم کرڈالیں اسے ریزہ ریزہ |
| فَظَلۡتُمۡ تَفَكَّهُوۡنَ ﴿65﴾ | پھر (حیرت سے) تم باتیں بناتے رہ جاؤ۔ ﴿65﴾ |
| اِنَّا لَمُغۡرَمُوۡنَ ﴿66﴾ | کہ بیشک ہم یقیناً تاوان ڈال دیے گئے ہیں۔ ﴿66﴾ |
| بَلۡ نَحۡنُ مَحۡرُوۡمُوۡنَ ﴿67﴾ | بلکہ ہم محروم ہو گئے۔ ﴿67﴾ |
| اَفَرَءَيۡتُمُ الۡمَآءَ | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا (غور کیا کہ) وہ پانی |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَمۡثَالَكُمۡ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔
وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔
نُنۡشِئَكُمۡ، النَّشۡاَةَ : نشوونما، نشاۃ ثانیہ، انشاپردازی۔
فِيۡ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
تَعۡلَمُوۡنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔
الۡاُوۡلٰى : اول وآخر، اولین فرصت، قرون اُولیٰ۔
تَذَكَّرُوۡنَ : ذکر، اذکار، تذکرہ، تذکیر۔
فَرَءَيۡتُمۡ : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔
تَزۡرَعُوۡنَهٗۤ : زراعت، زرعی زمین، مزارع۔
نَشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔
بَلۡ : بلکہ۔
مَحۡرُوۡمُوۡنَ : محروم، محرومی، محرومیت۔
الۡمَآءَ : ماءالحیات، ماءاللحم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْثَالَكُمْ ① | وَ | نُنْشِئَكُمْ ① | فِيْ مَا | لَا تَعْلَمُوْنَ ② (61) |
| تمہارے جیسے | اور | ہم پیدا کردیں تمہیں | (ایسے جہان یا صورت) میں جسے | نہیں تم سب جانتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَقَدْ | عَلِمْتُمُ ③ | النَّشْاَةَ ④ | الْاُوْلٰى ④ | فَلَوْلَا |
| اور بلاشبہ یقیناً | تم جان چکے ہو | پیدائش (کو) | پہلی (دفعہ کی) | تو کیوں نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَذَكَّرُوْنَ ⑤ (62) | اَفَرَءَيْتُمْ ③ | مَّا | تَحْرُثُوْنَ ط (63) |
| تم سب نصیحت پکڑتے | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا (غور کیا) | جو | تم سب بوتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ءَ | اَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗ ⑥ | اَمْ | نَحْنُ | الزّٰرِعُوْنَ ⑦ (64) |
| کیا | تم سب اُگاتے ہو اُسے | یا | ہم | اُگانے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَوْ | نَشَآءُ | لَجَعَلْنٰهُ | حُطَامًا | فَظَلْتُمْ |
| اگر | ہم چاہیں | (تو) ضرور ہم کر ڈالیں اُسے | ریزہ ریزہ | پھر تم رہ جاؤ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَفَكَّهُوْنَ ⑤ (65) | اِنَّا | لَمُغْرَمُوْنَ لا (66) | بَلْ |
| تم سب (حیرت سے) باتیں بناتے | کہ بیشک ہم | یقیناً سب تاوان ڈال دیے گئے (ہیں) | بلکہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَحْنُ | مَحْرُوْمُوْنَ (67) | اَفَرَءَيْتُمُ ③ | الْمَآءَ |
| ہم | سب محروم (ہوگئے) | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا (غور کیا) | پانی |

## ضروری وضاحت

① كُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔③ تُمْ جمع مذکر کی علامت ہے۔④ ة اور ـٰی مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ تَذَكَّرُوْنَ اور تَفَكَّهُوْنَ دراصل تَتَذَكَّرُوْنَ اور تَتَفَكَّهُوْنَ تھے، اس فعل میں موجود تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑥ اَنْتُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔⑦ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| الَّذِیْ تَشْرَبُوْنَ ﴿68﴾ | جو تم پیتے ہو۔ ﴿68﴾ |
| ءَ اَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْهُ مِنَ الْمُزْنِ | کیا تم نے اُتارا ہے اُسے بادل سے |
| اَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ ﴿69﴾ | یا ہم اُتارنے والے ہیں۔ ﴿69﴾ |
| لَوْ نَشَآءُ جَعَلْنٰهُ اُجَاجًا | اگر ہم چاہیں (تو) ہم کر دیں اسے سخت کڑوا |
| فَلَوْلَا تَشْكُرُوْنَ ﴿70﴾ | تو کیوں نہیں تم شکر ادا کرتے (ہمارے احسان کا) ﴿70﴾ |
| اَفَرَءَیْتُمُ النَّارَ | پھر (بھلا) کیا تم نے دیکھا (غور کیا اس) آگ پر |
| الَّتِیْ تُوْرُوْنَ ﴿71﴾ | جو تم جلاتے ہو۔ ﴿71﴾ |
| ءَ اَنْتُمْ اَنْشَاْتُمْ شَجَرَتَهَاۤ | کیا تم نے پیدا کیا ہے اس کے درخت کو |
| اَمْ نَحْنُ الْمُنْشِئُوْنَ ﴿72﴾ | یا ہم پیدا کرنے والے ہیں۔ ﴿72﴾ |
| نَحْنُ جَعَلْنٰهَا تَذْكِرَةً | ہم ہی نے بنایا ہے اُسے ایک نصیحت (کا سبب) |
| وَّ مَتَاعًا لِّلْمُقْوِیْنَ ﴿73﴾ | اور فائدے کی چیز مسافروں کے لیے۔ ﴿73﴾ |
| فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِیْمِ ﴿74﴾ ع | پس آپ تسبیح کیجیے اپنے عظیم رب کے نام کی۔ ﴿74﴾ ع |

ع 2 36 15 الثلثة

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَشْرَبُوْنَ | اکل وشرب، شربت، ماکولات ومشروبات۔ | شَجَرَتَهَاۤ | شجرہ نسب، شجر ممنوعہ، شجر کاری مہم۔ |
| اَنْزَلْتُمُوْهُ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | تَذْكِرَةً | ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | وَّ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| نَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | مَتَاعًا | متاع کارواں، مال ومتاع۔ |
| تَشْكُرُوْنَ | شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | فَسَبِّحْ | تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ |
| فَرَءَیْتُمْ | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | بِاسْمِ | اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ |
| النَّارَ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | رَبِّكَ | رب، ربوبیت، رب العالمین۔ |
| اَنْشَاْتُمْ | انشاء، انشاء پردازی، نشوونما۔ | الْعَظِیْمِ | عظمت، اجر عظیم، معظم، تعظیم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِیْ① | تَشْرَبُوْنَ ط (68) | ءَ | اَنْتُمْ | اَنْزَلْتُمُوْهُ② | مِنَ الْمُزْنِ |
| جو | تم سب پیتے ہو | کیا | تم نے | تم نے اُتارا ہے اُسے | بادل سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ | نَحْنُ | الْمُنْزِلُوْنَ③④ (69) | لَوْ⑤ | نَشَآءُ | جَعَلْنٰهُ |
| یا | ہم | اُتارنے والے (ہیں) | اگر | ہم چاہیں | (تو) ہم کر دیں اُسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُجَاجًا | فَلَوْلَا⑥ | تَشْكُرُوْنَ (70) | اَفَرَءَيْتُمُ |
| سخت کڑوا | تو کیوں نہیں | تم سب شکر ادا کرتے | پھر کیا تم نے دیکھا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النَّارَ⑦ | الَّتِیْ① | تُوْرُوْنَ ط (71) | ءَ | اَنْتُمْ | اَنْشَاْتُمْ |
| آگ (کو) | جو | تم سب جلاتے ہو | کیا | تم نے | تم نے پیدا کیا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَجَرَتَهَآ | اَمْ | نَحْنُ | الْمُنْشِئُوْنَ③④ (72) |
| اُس کے درخت کو | یا | ہم | پیدا کرنے والے (ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَحْنُ جَعَلْنٰهَا⑧ | تَذْكِرَةً | وَّ | مَتَاعًا |
| ہم ہی نے بنایا ہے اُسے | ایک نصیحت | اور | فائدے کی چیز |

| | | |
|---|---|---|
| لِّلْمُقْوِيْنَ ج (73) | فَسَبِّحْ | بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ع (74) |
| مسافروں کے لیے | پس آپ تسبیح کیجیے | اپنے عظیم رب کے نام کی |

ع 2 36 15 الثلثة

### ضروری وضاحت

① الَّذِیْ واحد مذکر اور الَّتِیْ واحد مؤنث کی علامت ہے، دونوں کا ترجمہ جو کیا جاتا ہے۔ ② تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑤ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔ ⑥ لَوْلَا کے بعد فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ ترجمہ اگر نہ ہوتا ہے۔ ⑦ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑧ نَحْنُ اور نَا دونوں کا ترجمہ ہم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَآ اُقْسِمُ | پس نہیں! میں قسم کھاتا ہوں |
| بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ۙ﴿75﴾ | ستاروں کے گرنے کی جگہوں کی۔ ﴿75﴾ |
| وَ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ ۙ﴿76﴾ | اور اگر تم جانو تو بیشک یہ یقیناً بہت بڑی قسم ہے۔ ﴿76﴾ |
| اِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ ۙ﴿77﴾ | بیشک یہ یقیناً قرآن بڑے رتبے والا ہے۔ ﴿77﴾ |
| فِيْ كِتٰبٍ مَّكْنُوْنٍ ۙ﴿78﴾ | (جو لکھا ہوا ہے) ایک پوشیدہ کتاب (لوح محفوظ) میں۔ ﴿78﴾ |
| لَّا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا | نہیں چھوتے اسے (لوح محفوظ یا قرآن کو) مگر |
| الْمُطَهَّرُوْنَ ؕ﴿79﴾ تَنْزِيْلٌ | پاک کیے ہوئے لوگ (یعنی فرشتے) ﴿79﴾ (یہ) نازل کردہ ہے |
| مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿80﴾ | تمام جہانوں کے رب کی طرف سے۔ ﴿80﴾ |
| اَفَبِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَنْتُمْ | تو (بھلا) کیا تم اس کلام سے |
| مُّدْهِنُوْنَ ۙ﴿81﴾ | بے پروائی کرنے والے ہو۔ ﴿81﴾ |
| وَ تَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ | اور اپنا وظیفہ تم (یہ) بناتے ہو |
| اَنَّكُمْ تُكَذِّبُوْنَ ﴿82﴾ | کہ بیشک تم (اسے) جھٹلاتے ہو۔ ﴿82﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَلَآ | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| اُقْسِمُ | قسم کھانا، قسمیں۔ |
| بِمَوٰقِعِ | واقع، وقوع پذیر، وقائع نگار، وقوعہ۔ |
| النُّجُوْمِ | نجم، نجومی، علمِ نجوم۔ |
| تَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| يَمَسُّهٗٓ | مس کرنا (چھونا)۔ |
| اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلاقلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| الْمُطَهَّرُوْنَ | طاہر، طہارت، ازواج مطہرات۔ |
| تَنْزِيْلٌ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| مِّنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| الْعٰلَمِيْنَ | عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ |
| فَبِهٰذَا | لہٰذا، ہذا من فضل ربی، علیٰ ہذا القیاس۔ |
| الْحَدِيْثِ | حدیث، تحدیثِ نعمت۔ |
| مُّدْهِنُوْنَ | مداہنت۔ |
| رِزْقَكُمْ | رزق، رزّاق، رازق۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَآ ① | اُقۡسِمُ | بِمَوٰقِعِ النُّجُوۡمِ ② ۙ﴿75﴾ | وَ | اِنَّهٗ |
| پس نہیں ! | میں قسم کھاتا ہوں | ستاروں کے گرنے کی جگہوں کی | اور | بیشک وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَقَسَمٌ | لَّوۡ | تَعۡلَمُوۡنَ | عَظِيۡمٌ ۙ﴿76﴾ | اِنَّهٗ |
| یقیناً قسم (ہے) | اگر | تم سب جانو | بہت بڑی | بیشک وہ |

| | | |
|---|---|---|
| لَقُرۡاٰنٌ | كَرِيۡمٌ ۙ﴿77﴾ | فِىۡ كِتٰبٍ مَّكۡنُوۡنٍ ③ ۙ﴿78﴾ |
| یقیناً قرآن (ہے) | بڑے رُتبے والا | ایک پوشیدہ کتاب (لوح محفوظ) میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَّا يَمَسُّهٗۤ ④⑤ | اِلَّا | الۡمُطَهَّرُوۡنَ ⑥ ؕ﴿79﴾ | تَنۡزِيۡلٌ |
| نہیں چھوتے اُسے | مگر | سب پاک کیے ہوئے لوگ (یعنی فرشتے) | (یہ) نازل کردہ (ہے) |

| | | |
|---|---|---|
| مِّنۡ رَّبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿80﴾ | اَ | فَبِهٰذَا الۡحَدِيۡثِ |
| تمام جہانوں کے رب کی طرف سے | (بھلا) کیا | تو اس کلام سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنۡتُمۡ | مُّدۡهِنُوۡنَ ⑥ ۙ﴿81﴾ | وَ | تَجۡعَلُوۡنَ |
| تم | سب بے پروائی کرنے والے ہو | اور | تم سب بناتے ہو |

| | | |
|---|---|---|
| رِزۡقَكُمۡ | اَنَّكُمۡ | تُكَذِّبُوۡنَ ﴿82﴾ |
| اپنی روزی (اس چیز کو) | کہ بیشک تم | تم سب جھٹلاتے ہو (اُسے) |

## ضروری وضاحت

① بعض نے اس لَآ کو زائد کہا ہے اور بعض نے کہا کہ یہ لوگوں کی کہی ہوئی کسی بات کی تردید کیلئے آیا ہے اور بعد میں قسم کھا کر اگلی بات کی اہمیت بیان کی گئی ہے۔② بِمَوٰقِعِ النُّجُوۡمِ سے مُراد ستاروں کے طلوع اور غروب ہونے کی جگہیں ہیں۔③ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ فعل کے آخر میں ہٗ کا ترجمہ اسے ہوتا ہے۔
⑥ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم اور اگر آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ﴿83﴾ | پھر (ایسا) کیوں نہیں جب (جان) حلق کو پہنچ جاتی ہے۔ ﴿83﴾ |
| وَ اَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ﴿84﴾ | اور تم اُس وقت دیکھ رہے ہوتے ہو۔ ﴿84﴾ |
| وَ نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْكُمْ | اور ہم تم سے زیادہ قریب ہوتے ہیں اُس (مرنیوالے) کے |
| وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ ﴿85﴾ | اور لیکن تم نہیں دیکھ سکتے۔ ﴿85﴾ |
| فَلَوْلَآ اِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ ﴿86﴾ | اگر تم نہیں ہو (کسی کے) محکوم (تو) پھر کیوں نہیں۔ ﴿86﴾ |
| تَرْجِعُوْنَهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿87﴾ | تم واپس لے آتے اس (روح) کو اگر تم سچے ہو۔ ﴿87﴾ |
| فَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿88﴾ | پس لیکن اگر وہ ہوا (اللہ کے) مقربین میں سے۔ ﴿88﴾ |
| فَرَوْحٌ وَّ رَيْحَانٌ | تو (اس کے لیے) راحت اور خوشبودار پھول |
| وَّجَنَّتُ نَعِيْمٍ ﴿89﴾ | اور نعمت والی جنت ہے۔ ﴿89﴾ |
| وَ اَمَّآ اِنْ كَانَ | اور لیکن اگر وہ ہوا |
| مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿90﴾ | دائیں ہاتھ والوں میں سے۔ ﴿90﴾ |
| فَسَلٰمٌ لَّكَ | تو (کہا جائے گا) سلامتی ہے تیرے لیے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلَغَتِ | بالغ، بلوغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ | تُبْصِرُوْنَ | سمع وبصر، بصارت، بصیرت۔ |
| الْحُلْقُوْمَ | حلق، حلقوم۔ | غَيْرَ | دیارِ غیر، غیر اللہ، اغیار۔ |
| تَنْظُرُوْنَ | نظر، نظارہ، منظر، منظورِ نظر، تناظر۔ | تَرْجِعُوْنَهَآ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |
| اَقْرَبُ | قرب، قریب، مقرب، قرابت، اقرباء۔ | صٰدِقِيْنَ | صداقت، صدقِ دل، صادق وامین۔ |
| اِلَيْهِ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | نَعِيْمٍ | نعمت، انعام، منعمِ حقیقی۔ |
| مِنْكُمْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَصْحٰبِ | صاحب، صحبت، اصحابِ کہف۔ |
| لٰكِنْ | لیکن۔ | الْيَمِيْنِ | یمین و یسار، میمنہ ومیسرہ۔ |
| لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | فَسَلٰمٌ | اسلام، سلام، سلامتی، مسلمان۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَوْلَآ ① | اِذَا | بَلَغَتِ ② | الْحُلْقُوْمَ ۙ ③ (83) | وَاَنْتُمْ |
| پھر (ایسا) کیوں نہیں | جب | (جان) پہنچ جاتی ہے | حلق (کو) | اور تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حِيْنَئِذٍ | تَنْظُرُوْنَ ۙ (84) | وَنَحْنُ | اَقْرَبُ ④ | اِلَيْهِ ⑤ |
| اُس وقت | تم سب دیکھ رہے ہوتے ہو | اور ہم | زیادہ قریب ہوتے ہیں | اُس (مرنیوالے) کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْكُمْ | وَلٰكِنْ | لَّا تُبْصِرُوْنَ ⑥ (85) | فَلَوْلَآ ① | اِنْ |
| تم سے | اور لیکن | نہیں تم سب دیکھتے | پھر کیوں نہیں | اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ | غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ ۙ (86) | تَرْجِعُوْنَهَآ | اِنْ | كُنْتُمْ |
| تم ہو | سب غیر محکوم (تو) | تم سب واپس لے آتے اس (روح) کو | اگر | تم ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صٰدِقِيْنَ (87) | فَاَمَّآ ① | اِنْ | كَانَ ⑦ | مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ۙ (88) |
| سب سچے | پس لیکن | اگر | وہ ہوا | (اللہ کے) مقرب لوگوں میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَرَوْحٌ ① | وَّرَيْحَانٌ ۙ | وَّجَنَّتُ | نَعِيْمٍ (89) | وَاَمَّآ |
| تو (اس کے لیے) راحت | اور خوشبودار پھول | اور جنت (ہے) | نعمت والی | اور لیکن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنْ كَانَ ⑦ | مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ۙ (90) | فَسَلٰمٌ ① | لَّكَ ⑧ |
| اگر وہ ہوا | دائیں ہاتھ والوں میں سے | تو سلامتی (ہے) | تیرے لیے |

## ضروری وضاحت

① لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔ ② تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں۔ ③ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑤ اِلٰی کا ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ⑦ کَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے ہوتا ہے۔ ⑧ لَكَ میں لَ دراصل لِ تھا، پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ؕ﴿91﴾ | (کہ تو) دائیں ہاتھ والوں میں سے ہے۔﴿91﴾ |
| وَ اَمَّاۤ اِنْ كَانَ | اور لیکن اگر وہ ہوا |
| مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ الضَّآلِّيْنَ ۙ﴿92﴾ | جھٹلانے والے گمراہوں میں سے۔﴿92﴾ |
| فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيْمٍ ۙ﴿93﴾ | تو (اسکی) مہمانی گرم کھولتے ہوئے پانی سے ہے۔﴿93﴾ |
| وَّ تَصْلِيَةُ جَحِيْمٍ ﴿94﴾ | اور دوزخ میں دھکیلا جانا ہے۔﴿94﴾ |
| اِنَّ هٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِيْنِ ۚ﴿95﴾ | بیشک یہ (دھکیلا جانا) واقعی وہ حق ہے (جو) یقینی ہے۔﴿95﴾ |
| فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ع ﴿96﴾ | تو آپ تسبیح کیجیے اپنے عظیم رب کے نام کی۔ ع ﴿96﴾ |

ع 3 22 16

ایاتُها 29 — 57 سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ 94 — رُكُوْعَاتُهَا 4

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ | تسبیح بیان کی اللہ کی ہر اس چیز نے جو آسمانوں میں |
| وَالْاَرْضِ ۚ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ | اور زمین (میں ہے) اور وہی بہت غالب |
| الْحَكِيْمُ ﴿1﴾ | زبردست حکمت والا ہے۔﴿1﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَسَبِّحْ | تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ |
| اَصْحٰبِ | صاحب، صحبت، اصحاب کہف۔ | بِاسْمِ | اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ |
| الْيَمِيْنِ | یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔ | رَبِّكَ | ربّ، ربِّ کائنات، توحید ربوبیت، مربی۔ |
| الْمُكَذِّبِيْنَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ | الْعَظِيْمِ | عظمت، اجر عظیم، معظم، تعظیم۔ |
| الضَّآلِّيْنَ | ضلالت وگمراہی۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| هٰذَا | لہٰذا، ہٰذا من فضل ربی، علیٰ ہذا القیاس۔ | فِي | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| حَقُّ | حق وباطل، حقیقت، حق گوئی، حقوق۔ | السَّمٰوٰتِ | ارض وسما، کتب سماویہ، آفات سماویہ۔ |
| الْيَقِيْنِ | یقین، یقین محکم، یقین کامل۔ | الْحَكِيْمُ | حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿91﴾ ط | وَ اَمَّآ | اِنْ كَانَ | مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ ① |
| (کہ تو) دائیں ہاتھ والوں میں سے (ہے) | اور لیکن | اگر وہ ہوا | جھٹلانے والوں میں سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الضَّآلِّيْنَ ﴿92﴾ لا | فَنُزُلٌ | مِّنْ حَمِيْمٍ ﴿93﴾ لا | وَّ ② |
| گمراہوں (میں سے) | تو (اسکی) مہمانی (ہے) | گرم کھولتے ہوئے پانی سے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَصْلِيَةُ ③ | جَحِيْمٍ ﴿94﴾ | اِنَّ | هٰذَا | لَهُوَ | حَقُّ |
| دھکیلا جانا | دوزخ (میں) | بے شک | یہ | واقعی وہ | حق (ہے) |

3
ع
22
16

| | | |
|---|---|---|
| الْيَقِيْنِ ﴿95﴾ ج | فَسَبِّحْ | بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ④⑤ ﴿96﴾ ع |
| (جو) یقینی (ہے) | تو آپ تسبیح کیجیے | اپنے عظیم رب کے نام کی |

اٰيَاتُهَا 29 | 57 سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ 94 | رُكُوْعَاتُهَا 4

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَبَّحَ | لِلّٰهِ ⑥ | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ ③ |
| تسبیح بیان کی | اللہ کی | (ہر اس چیز نے) جو | آسمانوں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضِ ط | وَ | هُوَ الْعَزِيْزُ ⑦⑧ | الْحَكِيْمُ ⑧ ﴿1﴾ |
| اور | زمین (میں ہے) | اور | وہی بہت غالب | زبردست حکمت والا (ہے) |

ضروری وضاحت

① اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔② وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی حالانکہ یا قسم ہے ہوتا ہے۔③ ة، ات مؤنث کی علامتیں ہیں۔④ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو اور کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔⑤ اسم کے آخر میں كَ کا ترجمہ تیرا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑥ اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔⑦ هُوَ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ | اسی کی بادشاہی ہے آسمانوں اور زمین کی |
| يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۚ | وہ زندگی دیتا ہے اور وہی موت دیتا ہے |
| وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿2﴾ | اور وہ ہر چیز پر خوب قادر ہے۔ ﴿2﴾ |
| هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ | وہی (سب سے) پہلا ہے اور (سب سے) آخر ہے |
| وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ | اور (وہی سب پر) ظاہر ہے اور (اپنی ذات سے) پوشیدہ ہے |
| وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿3﴾ | اور وہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿3﴾ |
| هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ | وہی ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں |
| وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ | اور زمین کو چھ دنوں میں |
| ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۭ | پھر وہ بلند ہوا (اور قرار پکڑا) عرش پر |
| يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ | وہ جانتا ہے جو کچھ زمین میں داخل ہوتا ہے |
| وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ | اور جو کچھ نکلتا ہے اس سے اور جو کچھ اترتا ہے |
| مِنَ السَّمَاۗءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا ۭ | آسمان سے اور جو کچھ چڑھتا ہے اس میں (سب جانتا ہے) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُحْيٖ | : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ | اَيَّامٍ | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| يُمِيْتُ | : موت، اموات، میت۔ | الْعَرْشِ | : عرش الٰہی، عرش وفرش، تحت العرش۔ |
| عَلٰى | : علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ | يَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| شَيْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| قَدِيْرٌ | : قدرت، قادر، قدیر۔ | يَخْرُجُ | : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| الْبَاطِنُ | : ظاہر وباطن، باطنی طور پر۔ | مِنْهَا | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| خَلَقَ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | يَنْزِلُ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَعْرُجُ | : عروج وزوال، عالم عروج، معراج۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ [1] | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ ج | يُحْيٖ | وَيُمِيْتُ ج |
| اسی کی | بادشاہی (ہے) | آسمانوں | اور زمین (کی) | وہ زندگی دیتا ہے | اور وہ موت دیتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَهُوَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ [2] ﴿2﴾ | هُوَ الْاَوَّلُ [3] | وَالْاٰخِرُ |
| اور وہ | ہر چیز پر | خوب قادر (ہے) | وہی (سب سے) پہلا ہے | اور (سب سے) آخر ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالظَّاهِرُ | وَالْبَاطِنُ ج | وَهُوَ | بِكُلِّ شَيْءٍ [4] | عَلِيْمٌ [2] ﴿3﴾ |
| اور (سب پر) ظاہر (غالب) ہے | اور (اپنی ذات سے) پوشیدہ ہے | اور وہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَ الَّذِيْ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضَ | فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ |
| وہی ہے جس نے | پیدا کیا | آسمانوں | اور زمین (کو) | چھ دنوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | اسْتَوٰى | عَلَى الْعَرْشِ ط | يَعْلَمُ | مَا | يَلِجُ [5] |
| پھر | وہ بلند ہوا | عرش پر | وہ جانتا ہے | جو (کچھ) | وہ داخل ہوتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | وَمَا | يَخْرُجُ [6] | مِنْهَا | وَمَا |
| زمین میں | اور جو (کچھ) | وہ نکلتا ہے | اس سے | اور جو (کچھ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَنْزِلُ [7] | مِنَ السَّمَآءِ | وَمَا | يَعْرُجُ [8] | فِيْهَا ط |
| وہ اُترتا ہے | آسمان سے | اور جو (کچھ) | وہ چڑھتا ہے | اس میں |

### ضروری وضاحت

① لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہو جاتا ہے۔ ② فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہے۔ ③ هُوَ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہے۔ ④ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ ہوتا ہے۔ ⑤ یعنی جو بارش کا پانی اور غلہ جات اور میوہ جات کے بیج زمین میں داخل ہوتے ہیں۔ ⑥ یعنی جو درخت اور پودے وغیرہ زمین سے نکلتے ہیں۔ ⑦ یعنی بارش، اولے، تقدیر اور وہ احکام جو فرشتے لے کر اترتے ہیں۔ ⑧ یعنی جو فرشتے انسانوں کے عمل لے کر چڑھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَ هُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ؕ | اور وہ تمہارے ساتھ ہے جہاں کہیں تم ہو |
| وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿4﴾ | اور اللہ (اس) کو جو تم کرتے ہو خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿4﴾ |
| لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ | اسی کی بادشاہی ہے آسمانوں اور زمین کی |
| وَ اِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ﴿5﴾ | اور اللہ ہی کی طرف تمام معاملات لوٹائے جاتے ہیں ﴿5﴾ |
| يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ | وہ داخل کرتا ہے رات کو دن میں |
| وَ يُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ؕ | اور وہی داخل کرتا ہے دن کو رات میں |
| وَ هُوَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿6﴾ | اور وہ سینوں والی باتوں کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿6﴾ |
| اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ | (تو) تم ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول پر |
| وَ اَنْفِقُوْا | اور تم سب خرچ کرو |
| مِمَّا جَعَلَكُمْ مُّسْتَخْلَفِيْنَ فِيْهِ ؕ | (اس) میں سے جس میں اس نے جانشین بنایا ہے تمہیں |
| فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ | پھر جو (لوگ) ایمان لائے تم میں سے |
| وَاَنْفَقُوْا لَهُمْ اَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿7﴾ | اور انہوں نے خرچ کیا ان کے لیے بڑا اجر ہے ﴿7﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعَكُمْ | مع اہل وعیال، معیت، مع دوست احباب۔ | النَّهَارِ | لیل ونہار، نصف النہار۔ |
| بِمَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | عَلِيْمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| تَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | بِذَاتِ | ذات، ذاتی طور پر، بذات خود۔ |
| بَصِيْرٌ | سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ | الصُّدُوْرِ | شرح صدر، شق صدر۔ |
| اِلَى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | اٰمِنُوْا | امن، ایمان، مومن۔ |
| تُرْجَعُ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ | اَنْفِقُوْا | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| الْاُمُوْرُ | امر آمر، مامور، آمریت۔ | مُّسْتَخْلَفِيْنَ | خلیفہ، خلافت، ناخلف۔ |
| الَّيْلَ | لیل ونہار، لیلۃ القدر، لیلہ مبارکہ۔ | كَبِيْرٌ | کبریائی، اکبر، کبیر، تکبر، مکبّر۔ |

